اپنی مشہور کتاب تعبیر خواب شایع کی۔

اس نے کوشش کی کہ آدمی کا نفس صرف جسم اور جسمانیات کی زنجیروں میں قید نہ سمجھا جائے۔ خود جسم تابع نفس کس طرح ہے، اس پہلو کو بھی سمجھا جائے۔ عجیب بات یہ ہے کہ اس نفسیاتی ماہر کی شخصیت کو "خشک" بیان کیا جاتا ہے۔

اس نے اخیر میں اپنے نظریہ سے متعلق حیاتیاتی اور مابعد الطبیعاتی پیچیدگیوں اور الجھنوں کی طرف اپنے خیال اور فکر کی باگ موڑ دی۔ اس کا اظہار اس کی ۱۹۲۲ء کی شائع شدہ "اصول تلذذ سے پرے" والی کتاب (BEYOND THE PLEASURE PRINCIPLE) سے ہوتا ہے۔ وہ اپنی اس اہم علمی چوک پر چونک سا گیا کہ اس نے ایک جزئی محرک کو انسانی جد و جہد کا کلّی محرک قرار دیا۔

ہر چند علم اور تجربہ کی وسعت نے اس کو اس نظریہ کی کوتاہی کی طرف متوجہ کیا لیکن اسکے علم اور فکر کی شہرت کا مرکز اس کا یہی نظریہ رہا کہ انسانی جد و جہد اور کشمکش حیات کا اصل مرکزی محرک صنفی میلان یا جنسی جذبہ ہے۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ انسان کے سفر حیات کے محرکات میں اس فطری میلان اور احتیاج کو اپنے محل پر بڑا دخل ہے لیکن یہ یافت اور بصیرت کی بڑی غلطی ہے کہ ہماری زندگی کی دوڑ دھوپ کا کلّی اور اصلی محرک صرف جنسی خواہش اور میلان کو قرار دیا جائے۔ حالانکہ یہ صرف ایک اہم جزئی محرک ہے۔ اڈلر نے اسی طرح غلبہ کی خواہش کو اصلی محرک قرار دیا۔

ایسی ہی غلطی مارکس نے بھی کی کہ صرف پیٹ اور پیٹ کو کشمکش حیات کا واحد محرک قرار دیا، حالانکہ یہ احتیاج بھی محرکات نفس میں ایک اہم محرک ہے مگر یہ غلط ہے کہ اسی کو سب کچھ سمجھ لیا جائے اور دیگر اہم محرکات اور ان کے آثار اور نتائج سے یکقلم نظر پھیر لیجائے۔

---

مشہور حقیقت بیں اور آدم شناس شاعر حکیم سنائی نے اپنے "حدیقہ" میں انسانی علم کی اس کوتاہی کی ایک دلچسپ تمثیل لکھی ہے۔ اس کا عنوان ہے "اندھوں کی جماعت اور احوال فیل" قصہ یوں بیان کرتے ہیں کہ غور کے حدود میں ایک شہر تھا وہاں سب لوگ اندھے تھے۔ اتفاقاً

ایک بادشاہ کا ادھر گذر ہوا۔ اس کے ساتھ باہیبت ہاتھی بھی تھے ہاتھی کا نام سنکر لوگوں کو شوق ہوا۔ ان میں سے چند اندھے ہاتھی کے پاس پہونچے اور لگے ہاتھی کو ٹٹولنے۔ خلاصہ یہ کہ ہر ایک نے ایک عضو پر ہاتھ ڈالا اور ہاتھی کے کسی کسی جزو سے باخبر ہوئے اسی جزو کو کل پر قیاس کیا ؎

ہر یکے را بلمس بر عضوی اطلاع او فتاد بر جزوی

واپسی پر دوسروں نے ہاتھی کا حال پوچھا۔ جسکے ہاتھ ہاتھی کے کانوں تک پہونچے۔ اس نے کہا ہاتھی گلیم کی مانند چوڑا چکلا ہے۔ جس نے اسکے پیر چھوئے تھے اس نے دعویٰ کیا کہ ہاتھی ایک مخروطا عمود کی شکل کا ہے۔ کل اجزا میں سے ایک جزو سے باخبری پر ان کے دعویٰ کی بنیاد اور باہمی مقابلہ تھا۔ ان کی نظر کی خطا یہی تھی کہ کل سے کوئی آگاہ نہ تھا۔ اور اندھا کل پر نظر کرے تو کیوں کر کرے۔

خدائی اور انسان کی حیات اور حقیقت کے متعلق بلا کم وکاست ان جزئی قیاسات رکھنے والے علماء اور ماہرین کا یہی حال ہے کوئی صرف جنسی کشمکش کا شکار ہوگیا کوئی صرف پیٹ سے انسانی تاریخ اور سماج کی پوری تشریح اور توجیہہ کرتا ہے کوئی صرف غلبہ کی خواہش کو دیکھتا ہے اور پیٹ اور جنسی میلان کو نظرانداز کرتا ہے۔ دیگر حرکات تو تیز الگ ہیں۔

انسان اور حیات کے ایک صحت بخش کلی نقطۂ نظر کے بغیر علم اور عمل کی صحت ممکن نہیں۔

پچھلے مہینے ہندوستانی عورتوں کی صف میں لیڈی نرل سرکار کی وفات حسرت آیات ہے۔ انہوں نے اپنی زندگی سے ثابت کیا کہ اعلیٰ تعلیم اور تربیت سے بے لگام اور آوارہ زندگی کی بجائے ایک نیک خیال خاتون شوہر کی سچی رفیقۂ حیات بننے میں کسقدر مدد دے سکتی ہے۔

اپنے نامور شوہر ڈاکٹر نیل رتن سرکار کی بنگال کی صنعتی ترقی میں وہ دست راست ثابت ہوئیں۔ معاشرتی خدمات اور خدمت خلق کے اعلیٰ خدمات کا انہوں نے قحط طوفان زلزلے کے مختلف مواقع پر پورا پورا عملی ثبوت دیا۔ لیکن انکے اس سارے کردار کی ممتاز خصوصیت یہ تھی کہ اپنی گھریلو زندگی کا مرکز اور مستقر کبھی نہ چھوڑا۔ (قرن فی بیوتکن) اپنے گھروں کو اپنی زندگی کا مرکز بناؤ پر عامل تھیں۔ اپنے شوہر اور شہریوں کو اپنی اسی خلوت کے مرکز سے روح بخشی۔ بڑے اہتمام اور توجہ سے وہ نمود اور نمایش والی جلوت اور مظاہرہ سے

اپنا دامن بچاتی تھیں۔ زندگی انکی سادہ اور تصنع والی شوکت سے دور تھی انکا عقیدہ اس بات میں قوی تھا کہ صرف پلیٹ فارم کی ہو رہنے سے عورت ایک اچھی ماں اور سچی بیوی نہیں رہ سکتی۔ حالانکہ ان حیثیتوں میں عورت کے اصلی اور ممتاز جوہر کھلتے ہیں۔ ہماری جامعہ کی اعلیٰ تعلیم یافتہ خواتین کیلئے ان کی زندگی میں ایک بلیغ درس ہے۔

---

حیدرآباد ایجوکیشنل کانفرنس ہمارے ملک کا ایک قدیم تعلیمی ادارہ ہے۔ وہ مخلصانہ پیہم کوششوں کی ایک یادگار کے طور پر قائم ہے۔ درمیانی وقفہ کے بعد اب وہ "یعنی آگے چلیں گے دم لیکر" پر کاربند ہے۔ اس سال بھی اس کا اجلاس کامیاب رہا۔

تعلیمی اور تعمیری اداروں کی کامیابی کیلئے مختلف عناصر کے تعاون کی ضرورت ہے۔ اس کانفرنس کی بھی یہی خصوصیت نمایاں رہی اس میں سرکاری اور غیر سرکاری مختلف سیاسی جماعتوں کے افراد نے حصہ لیا۔

گرم اور نرم تقریروں کے علاوہ بہتیری مفید تحریکات پیش ہوئیں۔ مدارس نسواں کیلئے صحت بخش عمارتوں اور ستھرے کھانے کے مقامات پر بھی بطور خاص توجہ کیگئی۔ یو۔ پی اور پنجاب کی حکومتوں کیطرح اعلیٰ تصانیف پر انعامات مقرر کرنیکی حکومت سے خواہش کیگئی۔ کانفرنس کی سالانہ روداد میں تفصیل سے اس امر کا اظہار کیا گیا ہے کہ پچھلے سال کی تحریکات کے سلسلہ میں کیا کاروائیاں ہوئی ہیں اور سرکار سے انکے کیا جوابات ملے۔

معمول کی اس کاروائی کے علاوہ ڈاکٹر نظام الدین صاحب صدر شعبۂ فارسی جامعہ عثمانیہ، خواجہ محمد احمد صاحب مہتمم عجائب خانہ، ڈاکٹر حمید اللہ صاحب پروفیسر قانون کے مناظری قندیل کے ذریعے مفید لکچر ہوئے۔ پہلے دن شام کے اجلاس میں مسٹر محمد علی جناح نے اپنی شرکت سے کانفرنس کی عزت افزائی فرمائی۔

---

یہ مہینہ حیدرآباد میں ہماہمی کا رہا۔ چنانچہ اس کانفرنس کے بعد یونانی اطبا کی کانفرنس منعقد ہوئی اور اس کا کامیاب اجلاس ہوا۔ اس سلسلہ میں ایک طبی نمایش اور ڈنر کا بھی اہتمام ہوا۔

حیدرآباد میں یونانی طبی کالج نئی راہ پر لگ گیا ہے اور ہندوستان میں یہ طب یونانی کی منزل امید ہے

ان سرکاری کوششوں کے ساتھ ساتھ اطباء کی اپنی خانگی جد وجہد بھی جاری رہی تو یہ فن شایان شان ترقی کرسکیگا۔

---

ہماری جامعہ کے طلباء قدیم کی انجمن نے مسٹر محمد علی جناح کے اعزاز میں ایک شاندار عشائیہ ترتیب دیا جو عثمانیین کے معاشرتی سلیقہ کا آئینہ دار تھا۔ کھانے کے بعد کسی قدر رنگین سیاسی نوک جھونک اور سخن گسترانہ باتوں کا سلسلہ رہا۔

---

انجمن اتحاد جامعہ عثمانیہ کے ایک شاندار اجتماع میں مسٹر جناح نے ایک بلند پایہ تقریر "جمہوریت اور ہندوستان" کے موضوع پر فرمائی۔ بعض بنیادی نقاط کو اپنے روایتی قوی اور صحیح استدلال کے ساتھ واضح کیا۔ ان کے بلیغ استدلال میں اصولی فکر کیلئے چند باتیں دلیل راہ ہیں۔

اصلی اور اصولی جمہوریت کی سیاسیات میں اکثریت اور اقلیت سے مراد مشترک تخیل و تمدن (نہ کہ معاندانہ و متضاد) اور ہم رنگ باشندگان ملک کی اکثریت اور اقلیت ہے۔

یہ اکثریت اور اقلیت سیاسی اور معاشی پروگرام کی بناء پر مبنی ہے اور قابل تغیر ہے۔

اصولی جمہوریت میں دوامی ناقابل تغیر فرقہ وارانہ اکثریت اور اقلیت نہیں ہوتی بدنصیبی سے ہندوستان میں یہ صورت حال نہیں۔ اسلئے فرقہ وارانہ دوامی اکثریت یا اقلیت والی حکومت جمہوری نہیں اس سے صرف فرقہ وارانہ استبداد اور دستبرد کی حکومت بن جاتی ہے۔ کیوں کہ ہمارے ملک میں مشترک مفاد کی تہ میں بھی بدترین فرقہ پرستی کام کرتی ہے۔ اسکا عملی حل یہ ہے کہ ہر فرقہ کے نمائندہ ادارہ سے تحفظات کا معاملہ کیا جائے۔ تب اس میں کچھ جمہوریت کی خو بو پیدا ہوسکتی ہے۔

اسلام میں سیاسی جمہوریت یا خلافت اسکی معاشرتی جمہوریت پر مبنی ہے۔ وہ اس سوسائٹی میں اپنا مقصد پورا کرتی ہے جس کے افراد میں اسلامی اخوت، اور مساوات اور آزادی پائی جائے جو جمہوریت کی ایک لازمی شرط ہے اسلامی تمدن کے مختلف پہلو آپس میں مربوط اور مشروط ہیں۔ ایک کے بغیر دوسرے کا نفاذ ممکن نہیں۔

ذات پات، چھوت چھات کی تفریق والے ملک میں اسلامی جمہوریت کا کیا محل ہے؟ ہندوستان کی تمثیل سے انہوں نے اپنے مطالب کی توضیح کی۔

رشید

---

# حیدرآباد کے کتب خانوں میں تاریخ ہند کے فارسی مخطوطات

از جناب محمد غوث صاحب ام۔اے۔ال ال۔بی۔ (عثمانیہ)

ہندوستان کی تاریخ کو صحیح ہندوستانی نقطۂ نظر سے لکھنے کیلئے سعی و کوشش کے مراتب ابھی بہت کچھ طے ہونے ہیں۔ اس موضوع پر کام کرنے کیلئے جو وسعت موجود ہے وہ غیر محدود ہے۔ نہ صرف گذشتہ ڈیڑھ دو صدی بلکہ اس سے پہلے کی تاریخ کی تحقیق اور تنقید کے لئے ارباب تاریخ کے ذہن و دماغ کی توتوں کو ابھی بہت کچھ محنت و مشقت برداشت کرنی ہے۔ خود عام ملکی تاریخ اور حکمرانوں کے عزل و نصب کی داستان بھی باوجود اسکے کہ اسکو بہت دھرایا جاچکا ہے تحقیق کی کسوٹی پر پوری طرح جانچی نہیں گئی ہے۔ واقعات کے اسباب و علل کا صحیح سلسلہ بتانے اور درست طور پر نتائج اخذ کرنے کے لئے ابھی کافی غور و تلاش کی ضرورت ہے۔ عام تمدنی امور سیاست و انتظام ملک، علمی سرگرمی، اخلاقی و روحانی تنظیم معاشی اور معاشرتی حالات کی جانچ پڑتال کا میدان تو بڑی حد تک محض بن جاتا ہے۔

ہندوستانی تاریخ کے ان پہلوؤں پر روشنی ڈالنے کے لئے جس قسم کا مواد موجود ہے اس میں فارسی کتابوں اور فارسی کاغذات کو جو اہمیت حاصل ہے حقیقت میں اس کا کوئی اندازہ نہیں کیا جاسکتا، واقعہ یہ ہے کہ فارسی کاغذوں پر دسترس حاصل کئے بغیر کوئی شخص تاریخ ہندوستان کے کسی بھی پہلو پر قلم اٹھانا چاہے تو اسکو خاطر خواہ کامیابی حاصل ہونا قطعی طور سے ناممکن ہے۔ تاریخ کی فارسی کتابوں، یا بطور عام فارسی ادب سے تاریخ نویسی میں اب تک جیسے چاہیے ویسے کام نہیں لیا گیا قدیم فارسی کاغذات اور فارسی [illegible] کو ماخذ قرار دے کر تاریخ لکھنے پر تو اور بھی کم توجہ ہوئی ہے

ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال اور مطبع نولکشور نے ہندوستان کی تاریخ پر واقعی بڑا احسان کیا کہ بعض معیاری کتابیں چھاپ دیں۔ بعض دوسرے ہندوستانی اور یوروپین اداروں اور اصحاب ذوق کے ذاتی شوق کی بدولت ایک ایک دو کتابیں چھپ کر عام دسترس میں آگئی ہیں، لیکن کامل ایک سو دس[۱] سال کی اس جد و جہد کے باوجود فارسی تاریخی ادب عام طور سے مہیا ہوا ہے وہ اس مواد کا عشر عشیر بھی نہیں جو ابھی آنکھوں سے اوجھل کتب خانوں اور لوگوں کے گھروں میں محفوظ ہے۔ اس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ ہندوستان اور بیرون ہندوستان کے تقریباً بیس کتب خانوں کی ایسی فہرستوں سے مدد لیکر جو عصری معیار پر مرتب ہوئی ہیں سررشتۂ آثار قدیمہ ہند کے ڈپٹی ڈائرکٹر جنرل خان بہادر مولوی ظفر احسن صاحب بی۔ اے نے بڑی محنت و کاوش سے تاریخ ہند کے عہد اسلامی کے فارسی کتابی ماخذوں کی جو بہت اچھی فہرست مرتب کی ہے اسکے مندرجہ ۳۰۷ کتابوں کے منجملہ اب تک صرف ۵٦-۷۵ کتابیں چھپی ہیں۔ اس سلسلہ میں صحیح اندازہ قائم کرنے کے لئے یہ بات ذہن میں رکھنی چاہیئے کہ اپنے موضوع کے لحاظ سے خود یہ فہرست مختتم نہیں کہی جاسکتی، تذکرہ، سوانح، ادب اور انشا کی کتابیں تو اس فہرست میں بہت ہی قلیل تعداد میں شامل کی گئی ہیں علاوہ ازیں اس فہرست میں صوبہ داری تاریخ کی کتابوں کا کوئی تذکرہ نہیں ہے بحالیکہ شمالی ہند اور گجرات کو چھوڑ کر صرف دکنی حکمران خاندان مثلاً عادل شاہی، عماد شاہی، قطب شاہی اور آصف جاہی خاندانوں کے متعلق جو تاریخی ادب وجود میں آیا ہے وہ اپنی کمیت اور کیفیت دونوں اعتبار سے ہر طرح وسیع اور معتبر ہے اسی طرح میسور و کرناٹک اور دوسرے دکنی نوابوں اور راجوں کے متعلق بھی بہت کافی تاریخی ادب موجود ہے۔[۲]

---

ف ۱۔ تا بجد علم غالباً فارسی تاریخی کتابوں میں عبدالکریم کی تالیف زبدۃ التواریخ جو سیر المتاخرین کا خلاصہ ہے ۱۸۲۱ء میں بمقام کلکتہ شائع ہوئی، ملاحظہ ہو ببلوگرافی آف انڈو مسلم ہسٹری تالیف خان بہادر ظفر حسن مطبوعہ ۱۹۳۲ء صفحہ ۲

ف ۲۔ کرناٹک کے تاریخی فارسی ماخذوں کے متعلق راقم الحروف نے اپنے ایک مضمون میں جو رسالہ معارف اعظم گڈھ جلد ۳۷ نمبر ۲ بابتہ فروری ۱۹۳۶ء میں شائع ہوا سرسری طور سے ۳٦ کتابیں شمار کرائی ہیں۔

اس سے یہ اندازہ خود بخود قایم ہو سکتا ہے کہ صرف کتابوں کے سلسلہ میں کسقدر وافر اور قیمتی ذخیرہ ہنوز عام دست یابی سے باہر ہے۔

تاریخ ہند کو حقیقت کے نئے سانچے میں ڈھالنے کیلئے جو نئی امنگ پیدا ہوئی ہے اسکو قوی تر کرنے کیلئے کم از کم یہی مناسب ہے کہ ایسی کتابیں مسلسل روشنی میں لائی جائیں جو معلومات کا مستند ماخذ ہوں اور جن سے حالات اور واقعات کا کماحقہ حقیقی علم حاصل ہو سکے۔ آں جہانی سرہنری ایلیٹ نے جس محنت اور انہماک سے اس قسم کی کوشش شروع کی اور ان کے بعد ڈوسن نے جس وفا شعاری سے سرہنری کے مسودات مرتب اور شایع کئے اسکی ممنونیت سے تاریخ ہندوستان کے شایقین کبھی عہدہ برآ نہیں ہو سکتے۔ اس کتاب کی ضخیم جلدوں میں بھی صرف ایسی کتابوں کا تذکرہ قلم بند کیا گیا ہے جو مرکزی حکمرانوں سے متعلق ہیں، علاوہ ازیں تذکرہ و سوانح، ادب و انشاء کی کتابوں کا ذکر کرنے کا حق پورے انصاف کے ساتھ ادا نہیں ہوا ہے۔ اس سلسلہ میں ان تفصیلی فہرستوں کو فراموش نہیں کیا جا سکتا جو عصری معیار پر ہندوستان میں اور ہندوستان سے باہر مرتب ہوئی ہیں۔ طلبۂ تاریخ کو ان فہرستوں سے جو مدد ملتی ہے اسکی احسان مندی سے وہ کبھی سبکدوش نہیں ہو سکتے۔ لیکن یہ امر یاد رکھنا چاہیئے کہ ان سے ایک مفصل ببلوگرافی کا مقصد پورا نہیں ہو سکتا کہ ہر فہرست کا موضوع صرف ایک خاص ذخیرہ ہوتا ہے۔ بلاشبہ بعض وقیع ارباب تاریخ نے اپنی تالیفوں میں اپنی کتاب کے موضوع کی حد تک اپنے ماخذوں کو شمار کرا دیا ہے۔ ان سے ایک مفصل ببلوگرافی کی ضرورت رفع نہیں ہو جاتی۔ بہر حال ان حالات میں بڑی ضرورت ہے کہ ایک ایک کتب خانہ دیکھکر تاریخ ہند کے فارسی ماخذوں کی ایک مفصل ببلوگرافی مرتب کرنے کیلئے ہندوستان کے مختلف گوشوں میں ایک منظم کوشش عمل میں لائی جائے۔ اولاً بہتر یہ ہوگا کہ انفرادی طور سے ہر شخص یا ہر کتب خانہ جہاں تاریخ

---

ملاحظہ ہوں سر جدوناتھ کی تالیفات۔ ۱۔ ایسیو اجی اینڈ ہز ٹائمز۔ ۲۔ ہسٹری آف اورنگ زیب جلد دوم و سوم پہلا اڈیشن۔ ۳۔ فعل اوتنگرشن ــــ مولوی سید نجیب اشرف صاحب کی کتاب مقدمہ رقعات عالمگیر ...... پروفیسر قانون گو کی "شیر شاہ"۔ ڈاکٹر محمد ناظم کی کتاب محمود غزنوی پر۔

کی فارسی کتابیں موجود ہوں اپنی فہرستیں شایع کرے جیسے کہ ابھی حال میں مہاراج کمار رگھوبیر سنگھا ڈی لٹ۔ ال ال ڈی نے اپنے کتب خانہ کے فارسی مخطوطات کی فہرست مرتب اور شائع کی ہے ساتھ ہی ساتھ صوبہ واری حالات پر روشنی ڈالنے والی کتابوں کی فہرستیں بھی علیحدہ علیحدہ ترتیب دی جانی چاہیئے تا آنکہ بالآخر سارے ہندوستان کی تاریخ کے ہر پہلو اور ہر عہد کی ساری تاریخی تصانیف ارباب تاریخ کے علم میں آجائیں[لہ]۔ اس نقطۂ نظر سے مولوی سید شمس اللہ صاحب قادری کا ایک مختصر رسالہ موسوم بہ "مورخین ہند" اس سلسلہ کی ایک ابتدائی کڑی قرار دیا جاسکتا ہے۔

ایک مفصل ببلوگرافی کے علاوہ خود ہندوستانی فارسی ادب تاریخ کی ایک تدریجی تاریخ اور اس پر عصری نقطہ ہائے نظر سے تنقیدی جرح و تعدیل کا وقت بھی اب آگیا ہے۔ ہندوستان میں

---

لہ۔ اس سلسلہ میں راقم الحروف نے بھی جو کچھ اس سے بن آیا سعی کی ہے چنانچہ اسکے خاندان میں جو کثیر التعداد مخطوطات موجود ہیں ان کی فہرست مرتب کرنے میں کئی سال سے مصروف ہے۔ اس فہرست سے اہم مخطوطات کا ایک علیحدہ تذکرہ مرتب کیا گیا ہے جسمیں ہندی تاریخ کے سلسلہ میں کام آنے والے مخطوطات بھی بہ تعداد کثیر شامل ہیں، یہ تذکرہ کتب خانۂ سعیدیہ حیدرآباد میں محفوظ ہے۔ نیز اس نے دفتر دیوانی کے فارسی تاریخی مخطوطات کی فہرست دو جلدوں میں ترتیب دی جو دفتر موصوف میں محفوظ ہے۔ علاوہ ازیں چند دوسرے مضامین مختلف اردو رسایل میں شائع ہوئے مثلاً (۱) "کرناٹک کی دو فارسی تاریخیں" کے عنوان سے توزک والاجاہی اور انور نامہ پر ایک مضمون رسالۂ جامعہ دہلی میں شائع ہوا۔ (۲) "کرناٹک کی تاریخ کے مخطوطات" کے عنوان سے ایک مضمون رسالۂ معارف اعظم گڈھ (فروری ۱۹۳۶ء) میں طبع ہوا۔ (۳) "کتب خانہ دفتر دیوانی" کے عنوان سے ایک مضمون رسالہ معارف اعظم گڈھ (جون ۱۹۳۶ء) میں چھپا (۴) مدراس کے بعض کتب خانے" کے عنوان سے بطور ایک رپورٹ جو تحریر مرتب کی اس میں مدراس کے چند کتب خانوں کے مخزونہ ایک سو سے زیادہ تاریخی کتابوں کی صراحت کی ہے یہ تحریر رسالۂ شہاب حیدرآباد کے تین نمبروں (جنوری، اپریل، اور مئی ۱۹۳۷ء) میں شائع ہوئی۔ (۵) رسالۂ شہاب (فروری ۱۹۳۷ء) میں "حضرت آصفجاہ اول کے احکام" کے عنوان سے مولوی خان جرات کے منشآت کے چار مجموعوں پر روشنی ڈالی ہے۔ ۱۲

تاریخ کا جو سرمایہ وجود میں آیا وہ اپنی وسعت اور اپنی اہمیت کے لحاظ سے ہر طرح ممتاز ہے اسکے امتیاز اور اسکی قدر و قیمت سے دنیائے علم ابھی پوری طرح واقف نہیں ہوسکی ہے۔

کتابوں کے متعلق تو خیر تھوڑی بہت توجہ ہوئی لیکن تاریخ ہند کے ایک دوسرے اہم ماخذ فارسی کاغذات کے سلسلہ میں جو توجہ کی گئی وہ بہ مقابل نہ ہونے کے ہے۔ اب تک کاغذات کے جو مجموعے شائع ہوئے ہیں ان میں مولوی بشیرالدین احمد مرحوم کی کتاب موسوم بہ "فرامین السلاطین" اے ٹی بہ مشن آفس پونا کے متفرق فارسی کاغذات کا ایک چھوٹا سا رسالہ اور بہارت اتہاسا سنشودک منڈل پونا کا ایک مجموعہ "مجموعہ مکاتیب مجموعہ داد" کے نام سے اور نیز اسی منڈل کی توجہ سے دو ایک اور مجموعے شایع ہوئے ہیں۔ فارسی کتابوں میں جو کاغذات بطور حوالہ نقل کیے گئے ہیں انہیں مراۃ احمدی[1]، تاریخ ظفرہ[2]، توزک والاجاہی[3] اور تحفۃ الاخبار[4] کا نام لیا جاسکتا ہے۔ قصر والاجاہی میں بلا شبہ سرکاری مراسلت کا بکثرت حوالہ دیا گیا ہے لیکن مولف نے مراسلت کے نقل کرنے میں اصلی مراسلت بجنسہ نقل نہیں کردی بلکہ مراسلت کی اصلی عبارت اپنی مسجع و مقفیٰ تحریر میں بدل دی ہے گویا قالب بدل دیا ہے البتہ کرنول کی ایک ضخیم تاریخ میں اصلی مراسلت نہ صرف نہایت کثرت سے نقل کی گئی ہے بلکہ اس میں کوئی تصرف بھی نہیں کیا گیا[6]۔ چند حالیہ مرہٹہ مولفوں نے اپنی بعض مرہٹی تالیفوں میں اصلی کاغذات نقل کیے ہیں۔ انہوں نے بہمنی زمانہ کے کاغذات شائع کرنے میں بھی کامیابی حاصل کی ہے' دارالمصنفین نے مولوی سید نجیب اشرف صاحب کی تالیف "رقعات عالمگیر" جو شائع کی ہے اوسکی ایک علیحدہ نوعیت قرار دی جانی چاہیے۔

---

[1] گجرات کی تاریخ جسکو بہ دیرنواب علی صاحب نے مرتب کیا اور جو بروڈہ میں سرکاری طور پر چھاپی گئی ہے
[2] خاندان آصفیہ کی تاریخ گردھاری لال کی تالیف جسکو قاضی تلمند حسین صاحب نے مرتب کرکے گورکھپور سے شایع کیا
[3] کرناٹک کی تاریخ برہان خاں ہانڈی کی تالیف جسکے ایک حصہ کا انگریزی ترجمہ مدراس یونیورسٹی نے شائع کیا ہے
[4] کرناٹک کی تاریخ تالیف منشی غلام حسین [5] کرناٹک کی تاریخ تالیف مولوی محمد حسین تمنا
[6] اس تاریخ کی ایک جلد معائنہ میں آئی تھی۔

ان چند کتابوں کے قطع نظر اصلی فارسی کاغذات کے ذخائر کی فہرستیں شائع کرنے پر تو شاذ و نادر ہی توجہ مبذول ہوئی ہوگی۔ البتہ تاریخ ہند کے انگریزی دور کے متعلق امپریل رکارڈ ڈپارٹمنٹ اور دوسرے صوبہ واری رکارڈ آفسوں نے تھوڑی بہت توجہ کی ہے چنانچہ کیلنڈر آف پرشین کارس پانڈنس" کی کئی جلدیں امپریل رکارڈ ڈپارٹمنٹ نے انگریزی میں شائع کی ہیں لیکن انہوں نے بھی اصلی فارسی کاغذات شائع نہیں کئے۔

فارسی کاغذات کو متفرق مقامات اور دوسرے افراد سے بالمعاوضہ یا امانۃً حاصل کرکے کسی مرکزی مقام پر مخزون کرتے جانے پر تو توجہ گویا کچھ بھی نہیں ہوئی بحالیکہ ان کی تاریخی اہمیت دن بدن زیادہ بہ زیادہ محسوس ہوتی جارہی ہے۔ قدیم نظم ونسق اور مختلف حکومتی اداروں کے کاروبار پر روشنی ڈالنے کیلئے ان کاغذات کے علاوہ کسی اور ماخذ سے بمشکل مدد مل سکیگی۔ ہندوستان کا کوئی گوشہ ایسا نہ ہوگا جہاں فرامین اور پروانوں اور دیگر سرکاری کاغذات کا قابل اعتماد ذخیرہ فراہم نہ ہوسکے۔ پونا کے بھارت اتہاسا سم شودک منڈل کے علاوہ جہاں خاص اہتمام سے کاغذات بالمعاوضہ امانۃً اور عارضی استعمال کیلئے حاصل کئے جاتے ہیں کلکتہ کے وکٹوریہ میموریل اور دہلی کے عجائب خانۂ قلعہ میں اس جانب قدرے توجہ ہوئی ہے۔ حیدرآباد کے عجائب خانہ میں بھی اس جانب توجہ شروع کیگئی ہے۔

بہرحال ان حالات میں مشرقی علوم کے طالب علموں کے لئے حیدرآباد میں تحقیق و کاوش کا سامان بافراط موجود ہے، حیدرآباد کے ذخائر کی تعداد اور قیمت کا حقیقی اندازہ ابھی پورے طور پر ہوا نہیں ہے۔

حیدرآباد میں مخطوطات کے جو ذخائر موجود ہیں وہ یا تو سرکاری ہیں یا خانگی، سرکاری ذخائر میں ایک تو کتب خانہ آصفیہ ہے دوسرے وہ ذخائر ہیں جو دوسرے علمی اداروں کے ساتھ قایم ہیں جیسے کہ جامعہ عثمانیہ کا کتب خانہ اور عجائب خانہ کا کتب خانہ، خانگی ذخائر ایک تو وہ ہیں کہ جو کسی تعلیمی یا ادبی ادارہ کے ساتھ قائم ہیں جیسے کہ مدرسہ نظامیہ کا کتب خانہ اور ادارہ ادبیات اردو کا کتب خانہ دوسرے وہ جو کہ استفادۂ عام کیلئے کھول دیئے گئے ہیں مثلاً کتب خانہ سعیدیہ تیسرے وہ کتب خانے جن سے ابھی بطور عام استفادہ نہیں کیا جاسکتا۔ ایسے کتب خانے حیدرآباد میں بے شمار ہیں

امرا، علما اور مشائخین کے ہر قدیم گھرانہ میں قلمی کتابوں کا چھوٹا بڑا ذخیرہ موجود ہے۔ ایسے ذخائر میں نواب سالار جنگ بہادر کا ذخیرہ سب میں سرآمد ہے۔ پائیگاہی کتب خانے کتب خانۂ مہاراجہ سرکشن پرشاد بہادر یمین السلطنۃ، راجہ شام راج راج ونت بہادر کا کتب خانہ، حکیم محمد قاسم مرحوم کا کتب خانہ آغا حیدر حسین صاحب کا کتب خانہ، مولوی عطا حسین صاحب کا کتب خانہ، نواب معشوق یار جنگ بہادر کا کتب خانہ، مولوی احمد خیر الدین صاحب کا کتب خانہ، مرزا نجف علی خاں صاحب کا کتب خانہ، مولوی شمس اللہ قادری صاحب کا کتب خانہ، مولوی مظفر حسین صاحب کا کتب خانہ، محمد اشرف صاحب الخبیر کا کتب خانہ، مفتی محمد سعید خاں مرحوم کے خاندان کے کتب خانے غرض کئی کتب خانے اور ہیں جن میں مخطوطات کے انبار موجود ہیں، ان سب کتب خانوں میں تاریخ کے موضوع کی کتابیں ٹٹولی جائیں تو خاصا دفتر ترتیب پا جائیگا۔

تاریخ کے موضوع کی کتابوں کے متعلق کسی کتب خانہ میں کتابوں کا کھوج لگاتے ہوئے تاریخ کے لفظ کو بہت ہی وسیع مفہوم میں استعمال کرنا چاہیئے۔ سوانح اور تذکرہ کی کتابیں تو دراصل فن تاریخ میں ہی شامل ہیں لیکن بسا اوقات سفرنامے نیز انشا و مکاتیب اور کبھی نہ کبھی ادب کی کتابیں بھی اس لحاظ سے کہ کسی تاریخ کیلیئے اصلی اور کارآمد مواد تاریخ کی کتابوں کے ماسوا دوسرے موضوع کی کتابوں سے فراہم ہوتا ہے۔ تاریخ میں شامل ہو جاتی ہیں۔ اسکی دو ایک مثالیں بے محل نہیں ۔ روضۂ تاج محل کے بنانے والوں کے متعلق مولانا سید سلیمان صاحب ندوی کا ایک مقالہ رسالۂ معارف میں بعنوان "تاج محل اور لال قلعہ کے معمار" شائع ہوا ہے یہ مقالہ تلاش اور تفحص کی ایک نادر مثال ہے اس مقالہ کے لیئے مولانا موصوف کو رہبری ہوئی تو ادب کی ایک کتاب سے اور مزید مدد ملی تو اخلاق کی ایک کتاب سے[1]۔ اسی طرح قاضی عبد النبی احمد نگری نے ایک کتاب اسلامی علوم و فنون کے اصطلاحات کی توضیح و تشریح میں دستور العلماء کے نام سے بطور ایک دائرۃ المعارف کے لکھی ہے۔ بظاہر کوئی خیال

---

[1] یہ مقالہ رسالہ معارف اعظم گڈھ جلد ۲۷ میں شائع ہوا ہے۔

پیدا نہیں ہوتا کہ اس کتاب میں تاریخ کا مواد مہیا ہوسکیگا، لیکن مولف نے اس کتاب میں شہر احمد نگر اور نظام شاہی خاندان کے حالات میں کئی صفحات لکھ ڈالے ہیں[۱]۔ جغرافیہ کی کتابیں اس صدی سے قبل جس طرح بھی چاہے لکھی گئی ہوں لیکن تاریخ کے طالب علم کیلئے ان سے کسی طرح مفر نہیں۔

اس نقطۂ نظر سے حیدرآباد میں "تاریخ ہند" کے جو مخطوطات فراہم ہو سکتے ہیں ان کی ایک سرسری مساحت کی جاتی ہے۔ اس لحاظ سے کہ ایک مرتب سلسلہ سے یہ مساحت مناسب ہو گی یہ بہتر ہوگا کہ خان بہادر مولوی ظفر حسن صاحب کی مرتبہ فہرست کو ہی معیار قرار دے کر یہ دیکھا جائے کہ کون کونسی کتابیں حیدرآباد میں فراہم ہوسکینگی۔ اس موقع پر یہ بات ذہن میں رکھنی چاہیئے کہ گو خان بہادر موصوف نے ہندوستان اور بیرون ہندوستان کے بیس کتب خانوں کے مخطوطات کی فہرستوں سے مدد لی لیکن اپنے کام کی تکمیل میں انہوں نے حیدرآباد کے کتب خانوں کو نظرانداز کردیا بحالیکہ صرف کتب خانہ آصفیہ کے ہی ذخائر کی فہرستیں جو چھپ گئی ہیں ٹٹولی جاتیں تو کافی تھا۔

بہرحال سب سے اول خان بہادر موصوف کی ترتیب کے بموجب مشرق کی عام کتابوں کا جائزہ لیا جائیگا۔ یہاں یہ امر واضح کرنا بے محل نہیں کہ مشرقی تاریخ کی عام کتابوں کا مطالعہ محض اسلئے ضروری نہیں کہ اس میں ہندوستان کے حالات کا بالعموم ضرور تذکرہ آجاتا ہے بلکہ اس لئے بھی کہ ہندوستان کے اسلامی دور کی تاریخ کا ہر پہلو خواہ وہ مذہبی ہو یا علمی معاشرتی ہو یا سیاسی ہندوستان سے باہر کی تاریخ سے مربوط ہے۔

خان بہادر مولوی ظفر حسن صاحب نے عام تاریخ کی غیر مطبوعہ کتابوں میں ۳۷، ۴۰ کتابیں شمار کرائی ہیں ان میں بعض تذکرہ کی اور بعض جغرافیہ کی کتابیں بھی شامل ہیں، ان کتابوں کے من جملہ حیدرآباد میں جو کتابیں تاحال دست یاب ہوسکیں ان کا حال ذیل میں قلم بند کیا جاتا ہے۔ پہلے تاریخ کی کتابوں کے متعلق اور بعد ازآں تذکرہ کے متعلق۔ خان بہادر موصوف نے اپنی فہرست مرتب کرنے میں گو عہدداری ایک عام تقسیم ضرور عمل میں لائی ہے لیکن اسکے علاوہ انہوں نے کتابیں نہ تو حروف تہجی کی ترتیب سے ذکر کی ہیں

---

[۱] ۔ یہ کتاب مجلس دائرۃ المعارف حیدرآباد نے طبع اور شائع کردی ہے۔

اور نہ سنہ تالیف کے اعتبار سے۔ ذیل میں یہ کوشش کیجائیگی کہ کتابوں کا تذکرہ سال تالیف کے اعتبار سے کیا جائے

(۱) ـــــ تاریخ بناکتی[۵۱] ۔ اس کتاب کے متعلق پیش نظر نسخہ کے دیباچہ سے جو امور واضح ہوئے وہ یہ ہیں۔

۱۔ کتاب کا پورا نام روضۃ اولی الالباب فی تواریخ والانساب ہے۔

۲۔ مولف کا نام ابوسلیمان داود بن ابوالفضل محمد البناکتی ہے، ان کو نہ صرف تاریخ نویسی بلکہ شعرگوئی میں بھی مہارت حاصل تھی۔

۳۔ یہ کتاب ۷۱۳ھ میں بہ زمانہ سلطان ابوسعید تالیف ہوئی

۴۔ کتاب کا موضوع ممالک مشرق کی تاریخ ہے ملوک روم، ملوک فارس اور سلاطین اسلامی کے حالات قلمبند کیئے گئے ہیں۔

۵۔ ہندوستان کے حالات راجہ باسدیو کے زمانہ سے سلطان علاءالدین کے زمانہ تک بیان کیئے ہیں۔

نام کے سلسلہ میں جیسا کہ ڈاکٹر ریو نے لکھا ہے "اولی الالباب" کے بعد "فی تواریخ الاکابر والانساب" نام کا صحیح جزو ہے۔ سال تالیف کے سلسلہ میں ڈاکٹر ریو نے ۷۱۷ھ میں تالیف قرار دی ہے ممکن ہے کہ ۷۱۳ھ آغاز تالیف کا سال ہو اور ۷۱۷ھ سال اختتام۔

اس ضخیم کتاب کا ایک کامل نسخہ گو اُس کا خط درست نہیں کتب خانۂ آصفیہ میں فراہم ہوچکا ہے[۵۲]

(۲) تاریخ ایلچی نظام شاہ[۵۳]

۱۔ کتاب کا کوئی خاص نام معلوم نہ ہوسکا۔

۲۔ مولف کا نام خورشاہ بن قباد الحسینی ہے۔ برہان نظام شاہ کی جانب سے ان کو شاہ

---

۵۱۔ ملاحظہ ہو فہرست ظفر حسن صاحب صفحہ ۱۴ نمبر ۱۰۸

۵۲۔ کتب خانہ آصفیہ تاریخ فارسی نمبر ۹۴۴ "برٹش میوزیم" صفحہ ۷۹ جلد اول

۵۳۔ فہرست ظفر حسن صاحب صفحہ ۱۴ نمبر ۱۰۹

طہماسپ والی ایران کے پاس سفیر بنا کر بھیجا گیا تھا۔ کئی سال تک وہ وہاں مقیم رہے۔ بالآخر ۹۷۲ھ میں بمقام گولکنڈہ وفات پائی[۱]۔

۳۔ ۹۵۲ھ میں اس کتاب کی تالیف ایران میں ہی شروع ہوئی[۲]۔ اور گولکنڈہ میں بہ زمانۂ ابراہیم قطب شاہ تالیف کا اختتام ہوا۔ یہ کتاب ابراہیم قطب شاہ کے نام سے منسوب ہے۔ خطبۂ کتاب میں صراحت سے یہ نام مذکور رہے[۳]۔ ڈاکٹر ریو کے پیش نظر جو نسخہ تھا نہ معلوم کیوں اس میں یہ نام نہیں لکھا گیا، ڈاکٹر موصوف نے مولف کے پہلے تعلق کی بنا پر یہ خیال کر لیا ہے کہ یہ کتاب برہان نظام شاہ[۴] کے نام سے منسوب ہے۔

۴۔ کتاب کا موضوع ممالک مشرق کی عام تاریخ ہے، از زمانۂ آدم علیہ السلام تا زمانۂ تالیف ایران کی معاصرانہ تاریخ پر مولف نے اپنے ذاتی معلومات سے روشنی ڈالی ہے۔

۵۔ کتب خانۂ آصفیہ کا نسخہ خوش خط ہے لیکن صرف حصۂ اول پر مشتمل ہے، اور کتاب کے آخری دو چار صفحات آدھے آدھے ضائع ہو گئے ہیں۔

## (۳) تاریخ حقی[۵]

۱۔ اس کتاب کے مولف مولانا شیخ عبدالحق دہلوی ہیں، موصوف نے اپنے زمانہ میں علوم اسلامیہ کی خدمت کے لئے خاص شرف و امتیاز حاصل کیا تھا۔ ایک مستند اور معیاری مولف کی حیثیت سے بھی ان کو درجۂ امتیاز حاصل ہے۔

---

[۱] ملاحظہ ہو کیٹلاگ برٹش میوزیم ص ۱۰۷ جلد اول [۲] کیٹلاگ برٹش میوزیم ص ۱۰۷ جلد اول [۳] نسخۂ کتب خانۂ آصفیہ، ۱۳۳۰ تاریخ فارسی صفحہ ۶۔ [۴] ابراہیم قطب شاہ کی دفات ۹۸۸ھ میں واقع ہوئی، برہان نظام شاہ کی وفات ۹۶۱ھ میں واقع ہوئی اور خود شاہ نے بمقام گولکنڈہ ۹۷۲ھ میں وفات پائی، معلوم ہوتا ہے کہ برہان نظام شاہ کی وفات کے بعد خود شاہ نے ابراہیم قطب شاہ کا توسل اختیار کر لیا۔ [۵] فہرست ظفر حسن صاحب صفحہ ۱۴ نمبر ۱۱۲

۲۔ ذکرالملوک کتاب کا نام ہے۔ سنہ ۱۰۰۳ھ[۴] جلوس اکبری میں یہ کتاب تالیف ہوئی۔
۳۔ اس کتاب کا موضوع ہندوستان کے اسلامی حکمرانوں کے زمانہ کی تاریخ ہے شہاب الدین غوری کے زمانہ سے ابتدا کی ہے اور اپنے زمانہ پر ختم کیا ہے۔
۴۔ یہ کتاب دراصل بطور ایک یادداشت کے ہے ماسبق مولفوں کے بیانات اختصار کے ساتھ جمع کرلئے ہیں۔ البتہ اپنے ماخذوں کی فہرست گناتے ہوئے کتاب کے دیباچہ میں بیان کیا ہے کہ

"در بادشاہی بہلول لودھی از بہادر شاہی نقل افتادہ واز بدے تا دور سلطنت سلطان عہد و بادشاہ زمان بسماع و مشاہدہ ثبت یافت"

۵۔ بھمنی فرمان رواؤں اور دیگر دکنی حکمرانوں کا بھی احوال قلم بند کیا ہے بنگال وجون پور کا بیان بھی موجود ہے۔
۶۔ کتب خانہ آصفیہ کا نسخہ ۲۹ جلوس عالمگیر ۱۰۹۷ھ کا مکتوبہ ہے۔[۵]

(۴) زبدۃ التواریخ[۶]

۱۔ اس کتاب کے مولف شیخ عبدالحق دہلوی کے فرزند مولانا نورالحق ہیں۔
۲۔ جہانگیر کے زمانہ میں یہ کتاب مرتب ہوئی۔
۳۔ ہندوستان کے مرکزی اسلامی حکمرانوں کی تاریخ ہے۔ دراصل اپنے والد کی کتاب پر اضافہ کرلیا ہے۔ اکبر کے حالات تفصیل سے بیان کئے ہیں اور اپنے ذاتی معلومات کا بھی اضافہ کیا ہے۔
۴۔ اکبر کے حالات پر کتاب ختم کردی ہے۔ دکن اور دوسرے صوبوں کے متعلق علیحدہ طور سے کچھ نہیں لکھا۔

---

[۵] کتب خانہ آصفیہ ۶۰۲ تاریخ فارسی
[۶] فہرست ظفر حسن صاحب صفحہ ۱۶ نمبر ۱۲

۵۔ کتب خانۂ آصفیہ کا نسخہ گو شکستہ خط میں لکھا گیا ہے لیکن خوش خط ہے مکمل بھی ہے البتہ سرخیوں کی جگہ خالی چھوڑ دی ہے۔[۱]

## (۵) مرأت الصفا[۲]

۱۔ ممالک مشرق کی ایک بہت ضخیم تاریخ۔

۲۔ یہ زمانۂ شاہ جہان ۱۰۶۱ھ میں جب کہ دکن میں عبداللہ قطب شاہ کی فرمان فرمائی تھی یہ کتاب تالیف ہوئی۔[۳]

۳۔ کتب خانۂ آصفیہ میں اس نام کے دو مخطوطات مخزون ہیں، ایک نسخہ ایک علیحدہ کتاب ہے جسکے متعلق آگے چلکر روشنی ڈالی گئی ہے، دوسرا نسخہ وہ جو کہ پیش نظر ہے یہ نسخہ اول و آخر ناقص ہے درمیان میں بھی بعض صفحات موجود نہیں ہیں، یہ امر تحقیق نہ ہو سکا کہ آیا یہ وہی کتاب ہے کہ جسکا حوالہ ظفر حسن صاحب نے دیا ہے۔

۴۔ اس کتاب کے مطلع ششم میں "ملوک ہند" کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ راجگان ہند کے زمانے سے ابتدا کی ہے اور اکبر کی تخت نشینی پر اپنے بیان کو ختم کیا ہے۔ اسی سلسلہ میں ملوک گجرات شاہان بھمنیہ اور عادل شاہوں اور نیز نظام شاہی خاندان کے حکمرانوں کا احوال بھی قلم بند کیا ہے۔ دوسرے ہندوستانی صوبہ داری حکمرانوں کا تذکرہ بھی نظرانداز نہیں کر دیا ہے۔

## (۶) لب التواریخ ہند[۴]

۱۔ اس کتاب کے مولف کا نام رائے بندرابن ہے رائے کا خطاب عالمگیر کی پیشگاہ سے عطا ہوا۔ اس زمانہ میں مولف فوجدار اور امین بھی رہ چکے ہیں۔[۵]

---

[۱] کتب خانۂ آصفیہ، تاریخ فارسی عــ ۱۶۰ [۲] فہرست ظفر حسن صاحب صفحہ ۱۲ نمبر ۶۲۔
[۳] ۔ کتب خانۂ آصفیہ کے نسخہ کا ورق ۱/۶ صفحہ دوم ملاحظہ ہو، تاریخ فارسی عــ ۱۳۰۰
[۴] فہرست ظفر حسن صاحب صفحہ ۷، نمبر ۱ [۵] نسخہ کا ترقیمہ ملاحظہ ہو کتب خانۂ آصفیہ، تاریخ فارسی عــ ۱۰۶

۲۔ یہ کتاب بہ زمانۂ عالمگیر مرتب ہوئی، ڈاکٹر ریو نے بیان کیا ہے کہ ۱۱۰۰ھ سالِ تالیف ہے۔[1]

۳۔ اس کتاب میں ابتدائی عہدِ اسلامی سے واقعات ترتیب دیئے ہیں، دیباچہ کتاب میں لکھا ہے کہ تاریخ فرشتہ میں واقعات کا سلسلہ جہاں ختم ہوگیا اسکو اس کتاب میں زمانہ تالیف تک دراز کیا گیا ہے۔

۴۔ بخط کشن چند، شکستہ خط میں بمقام نرائن کھیڑ از مضافات حیدرآباد ۱۱۰۰ھ میں کتب خانہ آصفیہ کے نسخہ کی کتابت عمل میں آئی۔ اس وقت خود مولف نرائن کھیڑ میں فوجداری کی خدمت پر مامور تھے۔[2]

## (۷) مرأت العالم۔[3]

۱۔ اس کتاب کے مولف کا نام قرار دینے میں بہت اختلاف ہے، ڈاکٹر ریو نے بختاور خاں کو اور ایتھے و سرہنری ایلیٹ نے محمد بقا کو مولف قرار دیا ہے۔[4] فی الوقت بختاور خاں کو ہی مولف قرار دے لیا جاتا ہے۔

۲۔ بختاور خاں عالمگیر کے زمانہ میں داروغہ خواصان تھے۔ تاریخ کا اچھا مذاق اور قلم پر بڑی قدرت پائی تھی۔ کئی اور کتابیں انہوں نے تالیف کیں۔ بختاور خاں کا انتقال ہوا تو خود عالمگیر نے نماز جنازہ پڑھائی۔

۳۔ عالمگیر کے زمانہ میں یہ کتاب ترتیب دی گئی اور مولف کے وفات کے بعد عالمگیر کے حکم سے کتاب عام طور پر متداول ہوئی۔

---

[1] کیٹلاگ برٹش میوزیم صفحہ ۲۲۰ جلد اول۔

[2] سرہنری ریلیٹ نے بھی اس کتاب کا حال قلم بند کیا ہے۔ جلد ۷، صفحہ ۱۶۸

[3]۔ فہرست ظفر حسن صاحب صفحہ ۱۲ نمبر ۸۷

[4]۔ اس اختلاف کی تفصیل کے لئے ایلیٹ کی تاریخ ملاحظہ ہو جلد ۷، صفحہ ۱۵۰ تا ۱۵۷

۴۔ یہ کتاب ممالک مشرق کی عام تاریخ ہے اور تذکرہ مشاہیر۔ ڈاکٹر ریو نے لکھا ہے کہ یہ کتاب ممالک مشرق کی تاریخی کتابوں میں بہت ہی قابل اعتماد اور بہت مفید تالیف ہے عالمگیر کے حکمرانی کے دس ابتدائی سال کے معاصرانہ حالات بہت اہم ہیں[۱] ۔ سر ہنری ایلیٹ نے بھی یہ امر تسلیم کیا ہے کہ مشرق کی تاریخ پر یہ کتاب بہت ہی کار آمد اور قابل استناد ہے[۲] مولف نے کتاب کے آخر میں بیان کیا ہے کہ بادشاہ کے پاس ان کو جو قرب حاصل تھا اسکی وجہ سے عالمگیر نامہ کے بیانات پر مزید اہم اضافہ عمل میں آیا ہے۔ کتاب کی پانچویں نمایش میں دکنی حکومتوں کا تذکرہ موجود ہے۔

۵۔ کتب خانہ آصفیہ میں اس کتاب کے دو نسخے کامل درسے موجود ہیں[۳] ۔ ایک نسخہ بہت ہی اچھا ہے البتہ قدرے آب خوردگی کا اثر ہوا ہے ناقل کا نام عبدالمجید بن عبداللطیف ہے دوسرے نسخے میں دو ایک ابتدائی اوراق اور آخر میں ایک ورق موجود نہیں ہے۔

**(۸) منتخب التواریخ[۴]۔**

۱۔ مولف کا نام جگ جیون داس ہے۔ مولف بہ زمانۂ شاہ عالم بہادر شاہ ہرکارگی یا سوانح نویسی کی خدمت پر مامور تھے۔

۲۔ سنہ ۱۱۲۰ھ میں اس کتاب کی ترتیب عمل میں آئی جب کہ شاہ عالم کی شاہی تھی۔

۳۔ شہاب الدین غوری کے زمانہ سے واقعات کے بیان کرنے کی ابتدا کی ہے اور زمانۂ تالیف تک اسکے سلسلہ کو قایم رکھا ہے۔ سلاطین دکن کی بھی تفصیل شامل کی ہے۔ دوسرے صوبوں کے حکمرانوں کا بھی سرسری احوال نظر انداز نہیں کر دیا گیا ہے۔ بعض معاشی اعداد و شمار بھی بیان کئے ہیں۔

---

۱ھ۔ کیٹلاگ برٹش میوزیم جلد اول ص ۱۲۵ ۔ ۲ھ۔ ایلیٹ جلد ۷ صفحہ ۱۴۵

۳ھ۔ تاریخ فارسی ۵۱۳، ۱۲۶ کتب خانہ آصفیہ ۴ھ۔ فہرست ظفر حسن صاحب صفحہ ۱۲ نمبر ۹۲

۴۔ کتب خانۂ آصفیہ میں دو نسخے محفوظ ہیں دونوں مکمل اور خوش خط، ایک نسخہ ۱۲۱۹ھ کا مکتوبہ ہے اور دوسرا ۱۲۹۵ھ کا۔[1]

## (۹) راجاولی[2]

۱۔ مولف کا نام پیش نظر نسخہ سے دلی رام گسائیں واضح ہوا لیکن ڈاکٹر ریو نے بھوانی داس منشی دارا شکوہ لکھا ہے۔[3]

۲۔ شاہ عالم کے زمانہ میں یہ مختصر سا رسالہ تالیف ہوا۔

۳۔ جد ہشتم کے زمانہ سے عالمگیر کے زمانہ تک حالات لکھے ہیں،

۴۔ کتب خانۂ آصفیہ میں اسکے دو خوش خط نسخے مخزون ہیں۔[4]

## (۱۰) اخبار النوادر۔[5]

۱۔ اس کتاب کا نام چتر گلشن اور چہار گلشن بھی ہے۔

۲۔ مولف کا نام رائے چتر من ہے

۳۔ ۱۱۷۳ھ میں اس کتاب کو مرتب کیا گیا۔

۴۔ اس کتاب کا موضوع کل ہندوستان کی تاریخ اور ایک حد تک ہندوستان کا جغرافیہ بھی ہے۔ تاریخ کے سلسلہ میں اسلامی اور ماقبل اسلامی زمانہ پر روشنی ڈالی ہے — مشایخ طریقت کا تذکرہ بھی قلم بند کیا ہے۔

---

[1] کتب خانۂ آصفیہ تاریخ فارسی ۱۹۱۱ و ۱۶۴۸، برٹش میوزیم کیٹلاگ جلد اول صفحہ ۲۴۱ ملاحظہ ہو

[2] فہرست ظفر حسن صاحب ص ۱۲ نمبر ۹۹

[3] کیٹلاگ برٹش میوزیم ص ۵۵ جلد اول

[4] کتب خانۂ آصفیہ تاریخ فارسی ۵۱۹ و ۷۷۸

[5] فہرست ظفر حسن صاحب ص ۹ نمبر ۶۵۔

۵۔ کتب خانۂ آصفیہ میں جو نسخہ فراہم کیا گیا ہے وہ ۱۲۹۹ھ کا مکتوبہ ہے۔ کاتب کا نام قاسم علی ہے۔ حیدرآباد میں ہی کتابت عمل میں آئی۔[۱]

(۱۱) حقیقتہائے ہندوستان[۲]

۱۔ مولف کا نام لچھمی نارائن ہے اور شفیق تخلص۔ اورنگ آباد وطن تھا۔ منسا رام دیوان کے بیٹے اور مولانا غلام علی آزاد بلگرامی کے شاگرد تھے۔ شفیق نے ایک اچھے انشا پرداز ادیب اور مورخ کی حیثیت سے نام پیدا کیا۔[۳]

۲۔ ۱۲۰۱ھ میں یہ کتاب مرتب کی گئی۔

۳۔ اس کتاب کا موضوع کل ہندوستان کا جغرافیہ اور تاریخ ہے تاریخ کے سلسلہ میں اسلامی اور ماقبل اسلامی دونوں عصروں کے متعلق قلم فرسائی کی ہے۔

۴۔ کتب خانۂ آصفیہ میں اس کتاب کے دو نسخے حاصل کئے گئے ہیں۔ ایک نسخہ کامل اور ۱۲۵۲ھ میں منقول ہوا ہے۔ دوسرا نسخہ نامکمل ہے۔[۴] ایک دوسرا کامل نسخہ گو اس کا خط درست نہیں ہے ملو کہ مولوی عبدالسلام مرحوم کتب خانہ سعیدیہ میں بطور امانت موجود ہے۔[۵]

(باقی)

---

[۱] کتب خانۂ آصفیہ، تاریخ فارسی نمبر ۲۵۰۔ ملاحظہ ہو مورخین ہند تالیف مولوی سید شمس اللہ صاحب قادری صفحہ ۲۲۔ کیٹلاگ برٹش میوزیم ص ۹۰۹۔ ایلیٹ جلد ۸ صفحہ ۲۵۵۔

[۲] فہرست ظفر حسن صاحب صفحہ ۱۷۰ نمبر ۱۷

[۳] ان کے تفصیلی حالات کے لئے مولانا ڈاکٹر عبدالحق صاحب کا مقدمہ ملاحظہ ہو جو چمنستان شعراء پر لکھا گیا ہے یہ کتاب انجمن ترقی اردو نے طبع و شائع کی ہے۔

[۴] کتب خانۂ آصفیہ تاریخ فارسی نمبر ۷۰۵ و ۱۰۶۶۔ نمبر ۷۰۵ پر جو نسخہ ہے اس کا نام غلطی سے خلاصۃ الھند لکھا ہے۔

[۵] کیٹلاگ برٹش میوزیم صفحہ ۲۳۸ جلد اول۔ مورخین ہند، صفحہ ۲۴۔

# ہندوستان کی تعلیمی ترقی

(از جناب شنکر موہن لعل صاحب ماتھر بی۔ اے (عثمانیہ)

ہندوستان میں تعلیم کی ترقی یا پستی جن قوتوں اور موانع کے تحت ہے ان پر ہم کو بہت کم اختیار حاصل ہے۔ سب سے پہلے افلاس کو لیجئے جو مختلف صورتوں میں پھیلا ہوا ہے ایک طرف مقامی حکومتوں کا افلاس ہے تو دوسری طرف عوام کا افلاس کہ جنکے پاس جسم وجان کے رشتہ کو قائم رکھنے کا سامان تک میسر نہیں۔ ایسی پریشان حالی میں اگر والدین اپنے بچوں کو تعلیم دینے کی بجائے محنت اعد مزدوری کیلئے بھیجدیتے ہیں تو بیچاروں کو کون مورد الزام قرار دیسکتا ہے؟ اس ہمہ گیر افلاس کے علاوہ وبائی امراض کے حملے اور ملیریا کی تباہ کاریاں بھی ہیں جو طلباء کی حاضری کو بُری طرح متاثر کرکے تعلیمی پستی اور تنزل میں اضافہ کا باعث ہوتے ہیں۔

ایک اور چیز جو تعلیمی خرابیوں کا باعث ہے وہ رسل ورسائل اور عبور ومرور کی تام وقت ہے جسکی وجہہ سے ایک طرف تو معائنہ کنندہ عہدہ داروں کا قیمتی وقت رائیگاں ہوتا ہے اور دوسری طرف مدارس کی تعداد میں غیر ضروری اضافہ کرنا پڑتا ہے۔

ایک تیسری چیز جو تعلیمی پستی کو دور ہونے نہیں دیتی وہ ہندوستان کے سماجی رسوم ہیں جو بُری طرح جڑ پکڑ گئے ہیں اور جنکا نسوانی تعلیم پر نہایت ہی مضر اثر پڑ رہا ہے بعض ماہران تعلیم ہندوستان کی نسوانی تعلیم کا ممالک غیر کی نسوانی تعلیم سے مقابلہ کرکے سخت مایوسی کا اظہار کرتے ہیں مگر وہ یہ نہیں دیکھتے کہ ان دونوں کے حالات مختلف ہیں۔ مثال کے طور پر انگلستان کو لیجئے کہ اگر وہاں لڑکوں اور لڑکیوں کی مخلوط تعلیم حکماً روک دی جائے تو وہاں کی پبلک اسکی سخت مخالفت کریگی لیکن ہندوستان کے لوگ تو اس علیحدگی کے عادی ہیں اور اتنے عادی ہیں کہ لڑکوں کے مدرسوں میں لڑکیوں کا نظر آنا تو ایک طرف کوئی اُستانی بھی شاید مشکل ہی سے نظر آئے۔

میرے اس بیان سے میرا مطلب کسی کی شکایت کرنا یا کسی کی جانب سے معذرت کرنا نہیں ہے میری غرض تو صرف اتنی ہی ہے کہ زندگی میں تعلیم کی اہمیت پر زور دوں چاہے حالات یہاں کے ہوں یا کہیں اور کے تعلیم اپنی ذات سے نہ تو افلاس کی بیخ کنی کر سکتی ہے اور نہ امراض کے ازالہ کا باعث ہے اس سے نہ تو عبور و مرور کے وسائل درست ہو سکتے ہیں اور نہ رسوم و قیود کی پابندیوں کو دور کیا جا سکتا ہے اسکے باوجود بھی یہی وہ واحد چیز ہے جو ہر قسم کی اصلاح و فلاح کی اساس و بنیاد بن سکتی ہے۔ مذکورہ صدر حالات سے واقعی بڑی پستی اور شرمندگی کا احساس ہوتا ہے لیکن ہمیں بہت زیادہ مایوس ہونیکی ضرورت نہیں امید کہ روشنی آہستہ آہستہ اپنا جلوہ دکھا رہی ہے اس سلسلہ میں سب سے زیادہ امید افزا چیز برطانوی ہند میں سالہائے گذشتہ کی کمیتی ترقی ہے۔

مدارس میں داخل ہونیوالوں کی تعداد جو ۱۹۱۷ میں صرف آٹھ لاکھ تھی ۱۹۳۳ میں ۱۳ لاکھ تک پہونچ گئی اور ۱۹۳۰ میں ۱۹ لاکھ ہو گئی یہ اس امر کا بین ثبوت ہے کہ تعلیم کا شوق بہ سرعت بڑھ رہا ہے اسی طرح لڑکیوں کی تعداد میں بھی معتد بہ اضافہ ہوا ہے۔ میٹرکیولیشن کے نتائج جو ۱۹۲۷ میں ۱۰۰۲ تھے ۱۹۳۲ میں ۲۱۳۰ ہو گئے اور ۱۹۳۳ اور ۱۹۳۴ میں تو یہ تعداد ۲۷۰۰ بلکہ ۳۲۲۵ کے لگ بھگ آگئی اور ۱۹۳۰ میں (۵۰۰۰) کے قریب ہو گئی اس ترقی کو پیش نظر رکھکر جب یہ دیکھا جاتا ہے کہ صوبہ جاتی حکومتوں نے زنانہ اور مردانہ تعلیم کے اخراجات کے غلط تناسب کی اصلاح کی طرف کوئی توجہ نہیں کی تو بہت افسوس ہوتا ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ عام کسادبازاری اور مالی پستی کے زمانہ میں جو چیز سب سے پہلے تخفیف کی زد میں آتی ہے وہ تعلیم نسواں کا موازنہ ہے۔

امید افزا حالات کے سلسلے میں دوسری دل خوش کن تبدیلی یہ ہے کہ اچھوت اقوام کے بچوں کے متعلق اب زاویہ نگاہ بدل رہا ہے چند سال پہلے ان بیچاروں کے ساتھ سب سے بڑی ہمدردی یہ سمجھی جاتی تھی کہ اُن کے لئے چند مخصوص مدارس قائم کر دیئے جاتے تھے جہاں اُن کی ذلت اور پستی پر مزید استحکام کی مہر لگ جاتی تھی مگر اب کوشش ہو رہی ہے کہ اُن کو بھی سب کی طرح تمام مدارس میں برابر کی جگہ حاصل ہو جائے یہ کوشش اس بات کا روشن ثبوت ہے کہ ذات پات کی تفریق بہ سرعت تمام مٹنے لگی ہے میں نے ابھی ابھی اچھوت اقوام کے لئے مخصوص مدارس کے قیام کا ذکر کیا ہے میری رائے میں

یہ ادائے۔ مدارس کی تعداد میں غیر ضروری اضافے اور نامناسب مسابقت کے میلان کی ترقی کے علاوہ اتحاد و ہند کی راہ میں بہت بڑی رکاٹ ہیں اس کم عمری میں جبکہ بچوں کے دماغ ہر قسم کے اثرات کو بہت جلد قبول کر لیتے ہیں ایسی تنگ اور محدود فضا میں انکو تعلیم دلانا سخت مضرت رساں ہے ضرورت ہے کہ تمام فرقوں کے لڑکے ایک ہی جگہ مل جل کر تعلیم پائیں اور ان میں مروت اور رواداری کی روح پرورش پائے۔

میں نے جن امید افزا حالات کا ذکر کیا ہے اور ترقی کے جن علامات کی تفصیل بیان کی ہے ان میں سے ایک علامت یہ بھی ہے کہ کھیلوں کے انتظام۔ تفریحی مشاغل اور جسمانی تربیت کا خیال عام طور پر بہت ترقی کر گیا ہے اب اکثر مدارس وہ مدارس نہیں ہے کہ جن کے نام ہی سے طلبا کے دلوں میں سخت درجہ کا تنفر پیدا ہو جاتا تھا۔

ورزش جسمانی کے سلسلے میں میں چند خاص امور کی جانب آپکی توجہ منعطف کرانا چاہتا ہوں میرے خیال میں ماہران ورزش جسمانی کا تعلق زیادہ تر ٹرینگ کالجوں سے ہونا چاہیئے اور ان کا زیادہ وقت بجائے انفرادی مدارس میں تعلیم دینے کے دوروں اور معائنوں اور اپنے علاقہ کے عام مدرسوں کی رہنمائی میں صرف ہونا چاہیئے۔ اگر ٹرینگ کالج میں اس قسم کے ماہر فراہم ہو گئے تو مدرسین کی کثیر تعداد کو بآسانی ٹرینڈ کرنا ممکن ہو جائیگا اور اسطرح تربیت جسمانی کا کام جاہل ڈرل ماسٹروں کے ہاتھوں سے نکل کر تعلیمیافتہ اساتذہ کے ہاتھوں میں آجائے گا۔ میرے خیال میں جبتک اس اصول پر عمل نہ کیا جائے تربیت جسمانی کے کام کو وسیع پیمانہ پر نہیں چلایا جا سکتا۔ جب ہم اپنے تعلیمی نظام کے مذکورہ صدر امید افزا آثار پر نظر ڈالتے ہیں تو ایک گونہ اطمینان ہو جاتا ہے کہ کچھ ترقی ضرور ہو رہی ہے لیکن اس نظام کے تحت اپنی کوششوں اور کاوشوں کے نتائج کا جائزہ لیتے ہیں تو ہمیں سخت مایوسی ہوتی ہے۔ تحتانی مدارس ہم نے اسلئے قایم کئے کہ اُن سے جہالت دور ہو مگر ان مدارس میں طلبا کی قلیل تعداد اس مقصد کو پورا نہیں ہونے دیتی۔ جتنا اضافہ لکھے پڑھے لوگوں میں ان مدارس کی وجہ سے ہوتا ہے اتنا ہی اضافہ آبادی کے بڑھنے سے بے لکھے پڑھے لوگوں کی تعداد میں ہو جاتا ہے اسی طرح تعلیمیافتہ طبقہ کا ایک بڑا حصہ عمر بھر سر کھپانے کے باوجود ذرائع معاش سے محروم اور ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھا ہے غرض یہ حالات سخت پریشان کن ہیں اور ان ہی کو

ملحوظ رکھکر ہارٹاگ کمیٹی نے اپنی رپورٹ میں لکھا ہے اور بالکل درست لکھا ہے کہ:-

"ہر پیشے اور طبقہ کی معاشی ضرورتوں کے مطابق مدارس موجود نہیں ہیں اسکی بڑی وجہ یہ ہے کہ موجودہ قسم کے مدارس فوقانیہ و وسطانیہ - بُری طرح جم گئے ہیں اور پبلک ان کے سوا کسی اور قسم کے مدارس پر قطعاً اعتماد نہیں کرتی اور عام طور پر یہ خیال دلوں میں بیٹھ گیا ہے کہ مدارس تحتانیہ سے وسطانیہ اور فوقانیہ تک ترقی کرنا ہی گویا تعلیم کا معتدل اور اصلی طریقہ ہے"

اس بے راہ روی کا عام نتیجہ یہ ہے کہ اکثر طلبا ادنی قسم کی تعلیم کا اس بُری طرح پیچھا کرتے ہیں کہ چھوڑنے کا نام ہی نہیں لیتے اور اسطرح فوقانی اور وسطانی مدارس پر ضرورت سے زیادہ بار ڈالنے کے علاوہ خود بھی آئندہ زندگی میں کسی عملی کام یا پیشے کے قابل نہیں رہتے۔

ہماری تعلیم کی دوسری تحتانیہ صورت یہ ہے کہ اس میں از ابتدا تا انتہا امتحانوں کی بھرمار ہوتی ہے اور مدت تعلیم کا بیشتر حصہ بجائے کچھ سیکھنے کے امتحانوں کے لئے رٹنے میں صرف ہوجاتا ہے امتحان ہمیشہ اس غرض کے پیش نظر لیا جانا چاہیئے کہ اس سے طلبا کی قابلیت اور استفادہ کی حقیقی جانچ ہو سکے لیکن ہمارے مدارس میں تو امتحان بغیر کسی مقصد کے جاری رہتے ہیں اور بجز اسکے کہ تعلیم کی کسی خاص منزل کے ختم ہونے کا نشان نہیں اور کوئی مفید مقصد ان سے حاصل نہیں ہوتا۔

ان خرابیوں کے ارتفاع کے لئے ہمیں چاہیئے کہ سلسلۂ تعلیم کو چند مختلف منزلوں میں اسطرح تقسیم کردیں کہ ہر منزل ایک خاص مقصد کی تکمیل کیلئے مخصوص ہو اور اسکے اختتام پر طلبا کو پیشہ ورانہ یا فنی اداروں کی جانب مائل کیا جائے اسکے ساتھ ہی یہ خیال بھی رہے کہ اس سلسلہ میں جامعاتی قواعد وضوابط کا غیر ضروری بار نہ ڈالا جائے ۱۹۳۴ء کی جامعاتی کانفرنس کی رائے بھی تجدید نظام تعلیم کے متعلق یہی ہے اور مرکزی مجلس تعلیم کے مشاورتی بورڈ نے بھی اسکو بیحد پسند کیا ہے میں ذیل میں ان ہی امور پر روشنی ڈالنے کی کوشش کرونگا۔

مرکزی بورڈ کی مذکورہ بالا رائے کا یہ مطلب نہیں لینا چاہیئے کہ تعلیمی سہولتیں دور کرکے طلبا پر ہر قسم کی پابندیاں عاید کردی جائینگی تعلیم کے فوائد سے مستفید ہونیکا ہر شخص کو مساوی طور پر حق حاصل ہے

اگرکسی کی فطرت اور افتادِ طبع ادبی تعلیم کے خلاف ہے تو اسکی پاداش میں اسکو ادبی تعلیم سے بالکلیہ محروم نہیں کیا جاسکتا۔ اسلئے مذکورہ مشورہ کا حقیقی مفہوم یہ ہے کہ طلباء کو ادنیٰ اور عام مضامین کی تعلیم بقدر ضرورت دینے کے بعد عملی تربیت پانے کے مواقع ان کی طبیعت کی لگاؤ کے مطابق فراہم کئے جائیں۔

اس سلسلے میں مرکزی بورڈ کی رائے ہے کہ سب سے پہلے تحتانی تعلیم کی منزل میں ایسے انتظامات کئے جائیں کہ طلباء مستقل طور پر خواندہ اور پڑھے لکھے بن جائیں آج کل کی تحتانی تعلیم سے یہ مقصد پورا نہیں ہوتا۔ اوّل تو دیہات کے تحتانی مدارس میں طلباء کی تعداد بھی بہت کم ہوتی ہے اور جو کچھ رہتی ہے اسکا یہ حال ہے کہ طلبا لکھنا پڑھنا سیکھنے کے بعد چند دنوں میں اسکو بھول کر جیسے کے ویسے رہ جاتے ہیں۔

تحتانی تعلیم کے متعلق اکثر لوگوں کا یہ خیال ہے کہ اسکو عام طور پر جبری اور لازمی کردیا جائے لیکن افسوس ہے کہ عام جبری تعلیم ایسی چیز نہیں کہ اسکو بہ یک جنبش قلم نافذ کردیا جائے۔ اسکے لئے بڑی زبردست تیاریوں کی ضرورت ہے۔ سب سے پہلے مالی مشکلات ہیں جن پر عبور حاصل کرنا آسان بات نہیں اسکے بعد ایک زبردست اور دشوار گذار مرحلہ پبلک کے قلوب کو اسکے لئے تیار کرنیکا ہے اسلئے کہ جبری تعلیم کے نفاذ کے بعد طلباء کی عدم حاضری پر انکے والدین کو جرمانے کی سزا دینا اُس وقت تک اخلاقاً جائز نہ ہوگا جبتک کہ اُن کے دلوں میں یہ بات نہ بٹھادی جائے کہ اس جبر میں اُن کی اولاد کی آئندہ فلاح و بہبود مضمر ہے۔

ان دقتوں کا لحاظ کرکے بعض ماہرانِ تعلیم نے یہ رائے دی ہے کہ جبری تعلیم کا نفاذ صرف چند مخصوص رقبوں اور حلقوں میں کیا جائے۔ میری رائے میں جبری تعلیم کا یہ جزوی نفاذ بھی کچھ زیادہ مفید اور مناسب نہیں کیونکہ تحتانی تعلیم کا موازنہ بہت قلیل ہے اگر ہم اس قلیل موازنہ میں سے ایک قابل لحاظ مقدار کو صرف چند مخصوص حلقوں پر صرف کردیں تو دوسرے پست حلقوں پر صرف نیکے لئے ہمارے پاس کیا رہ جائیگا اسی طرح اس قسم کے جزوی نفاذ سے زنانہ اور مردانہ تعلیم کے اخراجات میں جو غلط تناسب قائم ہے وہ اور بڑھ جائیگا۔ کیا یہ بات قرینِ انصاف ہے کہ مردوں کی تعلیم میں پوری ترقی ہونے تک عورتیں جاہل کی جاہل بیٹھی رہیں؟ اسلئے میری رائے یہ ہے کہ جبری تعلیم کا نفاذ صرف ان حلقوں اور رقبوں میں کیا جائے

جہاں تحتانی تعلیم بہت کم خرچ اور بڑی حد تک کامیاب ثابت ہو چکی ہو اور جہاں کی پبلک کی رائے اس جبر و لزوم کے موافق ہو۔ بالفاظ دیگر جبری تعلیم اچھے کام اور عمدہ انتظام کے لئے بطور انعام یا صلے کے نافذ کی جایا کرے۔

اسی طرح جبری تعلیم کی ابتدائی منزلوں میں نئے طلباء کو بھرتی کرنے کی بجائے صرف اس امر پر اکتفا کیجائے کہ پرانے طلباء کی تعداد میں کمی نہ ہونے پائے اس طرح جبری تعلیم کے قانون کے تحت صرف کم عمر طلباء کو شریک مدرسہ ہونے پر مجبور کیا جائے ورنہ بڑی عمر کے طلباء سے مدارس کو بھر دینے کا بجز اس کے کوئی نتیجہ نہ ہوگا کہ انکے ساتھ کم عمر طلباء کی تعلیم بھی تباہ ہو جائے۔

ان امور کی تکمیل کے دوران میں عام جبری تعلیم کا تخیل بھی ہر وقت پیش نظر رہے اور اس تخیل کو بروئے کار لانے کیلئے چند خاص امور پر ابھی سے عمل شروع کر دیا جائے تاکہ آئندہ اسکی تکمیل کی راہ میں کسی قسم کے موانع باقی نہ رہیں۔

اس سلسلہ میں سب سے پہلے اس امر کے تعین کی ضرورت آپڑتی ہے کہ اوسط درجہ کے طلباء کو مستقل طور پر خواندہ بنانے کے لئے کم از کم کتنی مدت درکار ہوگی؟ اسکے متعلق مختلف خیالات ہیں مگر میری رائے اس مدت کو زیادہ طویل نہیں بنانا چاہیئے اسلئے کہ اس سے ایک طرف تو تعلیمی موازنہ پر زیادہ بار پڑیگا اور دوسری طرف طلباء کے والدین میں بےچینی پیدا ہو جائے گی جو ہمیشہ اس فکر میں لگے رہتے ہیں کہ انکے بچے جلد از جلد کام پر لگ کر کمانے کے قابل بن جائیں ان تمام مشکلوں کو پیش نظر رکھکر میری رائے ہے کہ تحتانی تعلیم کی مدت صرف پانچ سال کی ہو۔

تحتانی تعلیم کو کامیاب بنانے کے سلسلہ میں دوسری کوشش یہ ہونی چاہیئے کہ اعلیٰ قسم کی تدریس اور اساتذہ کی عمدہ کارکردگی کے ذریعہ نصاب تعلیم کو زیادہ سے زیادہ مفید اور کامیاب بنایا جائے اسکے لئے اس امر کی ضرورت ہے کہ ایک مدرس سے وقت واحد میں ایک سے زیادہ جماعتوں کی تدریس کا کام نہ لیا جائے۔ اس سلسلہ میں بنظر کفایت اس امر کی بھی ضرورت ہے کہ ایک ہی رقبہ میں مختلف قسم کے جو تحتانی مدارس ہیں ان کو توڑ دیا جائے اور لڑکوں و لڑکیوں کی مخلوط تعلیم کو بتدریج رائج کیا جائے۔

اسکے بعد نصاب تعلیم کا مسئلہ ہے اکثر لوگ اس مسئلہ کو اتنا پیچیدہ بنا دیتے ہیں کہ نصاب تعلیم کا اصل مقصد کہ طلبا اس سے مستقل طور پر خواندہ بن جائیں، فوت ہو جاتا ہے۔ لوگ چاہتے ہیں کہ نصاب تعلیم حد درجہ ثقیل اور گراں بار ہو جائے۔ مگر اس بات کو نہیں سمجھتے کہ چھوٹی عمر کے لڑکوں کو اگر کم سے کم مدت میں خواندہ بنانا ہو تو نصاب تعلیم کو بہت ہی مختصر و مفید رکھنا ضروری ہے۔ نصاب تعلیم کو زیادہ سے زیادہ مفید بنانے کے لئے مزید کتابوں کی نہیں بلکہ عمدہ اور تربیت یافتہ مدرسین کی زیادہ ضرورت ہے۔ جبتک مدرسین ٹرینڈ نہ ہوں اُن سے یہ امید رکھنا کہ وہ کامیابی سے تعلیم دینگے بالکل بیکار ہے افسوس ہے کہ ٹرینڈ اساتذہ کی تعداد عام طور پر بہت کم ہے۔

اس سلسلہ میں ایک اور ضروری امر کی طرف کافی طور پر توجہ کرنیکی ضرورت ہے دیہات کے اساتذہ میں وہاں کے ماحول سے قطعاً ہمدردی نہیں ہوتی ہے حالانکہ انکے کام کی کامیابی کے لئے انکو اپنے ماحول سے پوری طرح وابستہ رہنا چاہیئے اور وہاں کی زبان اور حالات پر پوری طرح عبور حاصل کرنا چاہیئے تاکہ مرکزی بورڈ کی اس سفارش پر عمل ہو سکے کہ "دیہات کا نصاب تعلیم دیہی ضروریات کے مطابق ہو"۔ اسکی تکمیل کیلئے صرف دو چار ایسی کتابیں شریک نصاب کر دینا جن میں دیہی مشاغل کا تذکرہ ہو قطعاً ناکافی ہے اسکے لئے تو اس امر کی ضرورت ہے کہ دیہی اساتذہ میں طلبا کو وہاں کی ضرورتوں اور حالات کے مطابق رہنمائی کرنیکی قابلیت موجود ہو۔

میں نے ابتدا میں نظام تعلیم کی تجدید کے سلسلہ میں یہ بیان کیا تھا کہ تعلیم کے الگ الگ منفرد منازل مقرر ہوں اور ان کے اختتام پر طلبا کو پیشہ ورانہ اور فنی تعلیم کی طرف مائل کیا جائے مگر یہاں سب سے مشکل مسئلہ یہ آ پڑتا ہے کہ آخر کس منزل کے اختتام پر فنی اور پیشہ ورانہ تعلیم کا آغاز ہو؟ میرے خیال میں ثانوی تعلیم کا اختتام فنی تعلیم کے آغاز کے لئے نہایت مناسب ہے اسلئے کہ میٹریکیولیشن کے امتحان کی کامیابی تک طلبا میں خالص ادبی قسم کی تعلیم کا خبط بُری طرح جڑ پکڑ لیتا ہے۔ اسلئے فنی تعلیم کو کامیاب بنانا ہے تو اسکو طلبا میں اس کی طرف سے تنفر پیدا ہونے کے قبل ہی شروع کر دینا چاہیئے۔

مرکزی بورڈ کی رائے میں ثانوی تعلیم اس قسم کی ہونی چاہیئے کہ طالبعلم اسکے بعد خالص ادبی قسم کی تعلیم جاری رکھنا چاہے تو اسکو کوئی دقت نہ ہو یا اسکی بجائے وہ پیشہ ورانہ تعلیم کی طرف متوجہ ہونا چاہے تو یہ تعلیم اسکے لئے بنیاد کا کام دے سکے۔ اس لئے ثانوی تعلیم کی مدت کو مختصر کردینا چاہیئے تاکہ اسکے اختتام کے وقت طلبا کی عمر تقریباً پندرہ سال کی ہو۔

اسکے بعد پیشہ ورانہ یا فنی تعلیم کا مسئلہ باقی رہجاتا ہے جسکا آغاز ثانوی تعلیم کی منزل کے اختتام پر ہوگا۔ بعض حضرات کا خیال ہے کہ فنی تعلیم کو ادبی تعلیم کے ساتھ ساتھ بطور اختیاری مضمون کے رکھا جائے مگر عام مدارس میں اس قسم کا انتظام بہت دشوار ہے اور اگر انتظام ہو بھی جائے تو میں سمجھتا ہوں کہ اس سے کوئی خاص فائدہ حاصل نہ ہوگا۔ میری رائے میں سب سے بہتر صورت یہ ہے کہ اس قسم کی تعلیم کیلئے علیحدہ فنی ادارے قائم کئے جائیں۔

اس پر یہ اعتراض ہے کہ خرچ بہت ہوگا مگر میں یہ کہتا ہوں کہ یہاں خرچ سے بحث نہیں کیونکہ خرچ تو ہر قسم کی تعلیم پر بہت ہوا کرتا ہے یہاں اصل بحث یہ ہے کہ اس وقت جو بڑی بڑی رقمیں آجکل کی بے نتیجہ اور نقصان رساں تعلیم پر صرف ہورہی ہیں کیا ان کا سلسلہ جاری رہے یا ان کا کوئی جزو زیادہ نفع بخش اور عملی تعلیم پر بھی صرف ہوا کرے؟ میں سمجھتا ہوں کہ آخر الذکر صورت ہر نقطۂ نظر سے بیحد مناسب ہے۔

آخر میں میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ اس مسئلہ پر بحث و تمحیص کا ابھی موقع موجود ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ اگر تمام ماہران تعلیم ایک خاص مقصد کو مطمح نظر بنا کر اپنا کام جاری رکھیں تو کم از کم اپنی ذمہ داریوں کی تکمیل میں پیچھے نہیں رہینگے۔

---

اس شمارہ کے ساتھ ۱۳۴۸ف کا چندہ ختم ہوجاتا ہے اسلئے خریداران کرام براہ کرم ۱۳۴۹ف کے چندہ سال کی ادائی توجہ مبذول فرمائیں۔

# الٹی گنگا

## ایک ایکٹ کا مزاحیہ

از جناب صاحبزادہ محمد علی خاں صاحب میکش (عثمانیہ)

**افراد :-**

ڈاکٹر — ایک نوجوان۔

وکیل — ڈاکٹر کا نوجوان دوست۔

لیڈر — ڈاکٹر کا دوست — عمر کوئی چالیس سال ہوگی۔

شاعر — پینتالیس سال کا ایک تیسرے درجہ کا شاعر جس نے اپنی حیثیت عجیب بنا رکھی ہے۔

اڈیٹر — مغربی لباس میں مشرقی خیالات رکھنے والا نوجوان۔

زمانہ موجودہ

مقام حیدرآباد

منظر

ڈاکٹر کا گھر۔ ایک بڑے ہال میں بید کی کرسیاں — درمیان میں ایک میز دروازوں پہ ریشمی پردے اور دو دیواروں پہ تصویریں

[ اڈیٹر داخل ہوتا ہے ]

اڈیٹر۔ تسلیمات۔

شاعر۔ تشریف رکھئے قبلہ۔ تو عرض کیا ہے۔ ذرا قافیہ بلاحظہ ہو اور پھر ردیف کو کس طرح نبھایا ہے۔
رگوں میں خون کو گرما کے برق کرتا ہے
اتر کے حلق سے فوراً شراب کا پانی

ڈاکٹر۔ واہ کیا کہنے چیز ہی ایسی ہے۔

وکیل۔ واللہ۔ کیا کہنے۔ مکرر ارشاد۔

لیڈر۔ واہ واہ۔

شاعر۔ رگوں میں خون کو گرما کے برق کرتا ہے۔

اڈیٹر۔ رگوں میں خون کو گرما کے برق کرتا ہے۔

شاعر۔ اتر کے حلق سے فوراً

لیڈر۔ شراب کا پانی۔ واہ سبحان اللہ

شاعر۔ آخری شعر ہے۔ میں غرور نہیں کرتا لیکن
مقطع پر تو مجھے ناز ہے۔ پرسوں والے
مشاعرہ میں تو بس یہی شعر حاصل مشاعرہ
بن گیا تھا۔ عرض کرتا ہوں

یہ آسمان سے شبنم نہیں برستی ہے
سحر پلاتی ہے خود کو گلاب کا پانی

سب مل کر۔۔ واہ واہ۔ کیا کہنے۔ چشم بد دور

اڈیٹر۔ شاید شبنم تخلص فرماتے ہیں آپ۔

شاعر۔ جی نہیں۔

لیڈر۔ غالباً آسمان۔

شاعر۔ جی نہیں۔

وکیل۔ گلاب۔

شاعر۔ جی۔ نہیں بات یہ ہے کہ تخلص کا انتخاب
بہت مشکل کام ہے۔ کوئی تخلص نہیں۔
میں نے خود تخلص رکھ لیا۔ جی بندہ نوازی
ہے آپ کی۔

وکیل۔ تو آپ نے خود کیا تخلص رکھ لیا

شاعر۔ کہہ تو دیا کہ خادم کو خود کہتے ہیں

وکیل۔ اچھا خود ہے آپ کا تخلص۔ بہت اچھا۔

ڈاکٹر۔ (اڈیٹر سے) فرمائیے جناب میرے لایق کوئی
خدمت۔ تضیع اوقات سے بچنے کے لیے یہ کہہ دوں
تو مناسب کہ میں پہلے ہی سے کئی اخباروں کا
خریدار ہوں۔ اب فی الحال تو گنجایش نہیں۔

اڈیٹر۔ جی۔ نہیں میں اس غرض سے حاضر نہیں ہوا۔

ڈاکٹر۔ اوہ معاف کیجیے۔ تو پھر۔ گھر میں خدانخواستہ کوئی

اڈیٹر۔ جی نہیں کوئی بیمار نہیں۔

ڈاکٹر۔ تو پھر

شاعر۔ قطع کلام معاف۔ بہت دنوں کے بعد شرف نیاز
حاصل ہوا ہے۔ آہ کیا زمانہ تھا وہ جب آپ لکھنؤ تشریف
لائے تھے۔ بس بندہ تو دن دن بھر شعر سناتا تھا اور آپ بندہ پرور
جھومتے تھے۔ آپ جس دن لکھنؤ سے واپس ہوئے
ہیں، بس اسی رات بڑا شاندار مشاعرہ
ہوا تھا۔ غزل عرض کی تھی۔

ڈاکٹر۔ ذرا ٹھہریے۔ خود صاحب میں اڈیٹر صاحب سے
گفتگو تو کر لوں۔

وکیل۔ اچھا آپ اڈیٹر ہیں۔ کونسے اخبار کے

اڈیٹر۔ میں "جہاں خراب" کا اڈیٹر ہوں

شاعر۔ واللہ کیا شاعرانہ نام ہے۔ جہاں خراب میں
آفتاب میں۔ بڑی معرکہ کی غزل کہی
تھی میں نے بھرے مشاعرے میں
اچھے اچھوں کے دانت کھٹے کر دیئے تھے۔

سن لیجئے آپ بھی۔

وکیل ۔ اچھا آپ ہی ہیں "جہاں خراب" کے
اڈیٹر۔ بڑی مسرت ہوئی آپ سے ملکر

شاعر۔ تو ہاں مطلع تھا

لیڈر۔ بھئی بڑا مشہور اخبار ہے۔ خوب لکھتے ہیں
صاحب آپ۔ ماشاءاللہ۔

شاعر۔ تو عرض کیا ہے۔

ڈاکٹر۔ تو پھر اشتہار چاہیئے آپ کو۔ ٹھیک۔
میں سمجھ گیا۔ ہاں جب تک کسی اخبار کو
زیادہ اشتہارات نہ ملیں، چلنا مشکل ہے۔
لیکن مجھے افسوس ہے کہ فی الحال میں
کوئی اشتہار نہ دے سکوں گا۔

اڈیٹر۔ یہ بات بھی نہیں ہے کہ آپ کو ایک
زحمت دینے کیلئے حاضر ہوا ہوں۔

ڈاکٹر۔ فرمائیے۔

اڈیٹر۔ "جہاں خراب" کا ایک خاص نمبر نکل رہا ہے

ڈاکٹر۔ ہاں صرف اس نمبر کی حد تک آپ
وی پی کر دے سکتے ہیں۔

اڈیٹر۔ جی نہیں۔

شاعر۔ تو بھئی۔ خوب یاد آیا۔ ہماری غزل ہمیں
ضرور چھاپیے۔ آپکے ناظرین بہت خوش ہونگے
عرض کرتا ہوں۔

گھنگھور گھٹائیں اٹھیں ساقی میخانے میں دھوم مچا
رندوں کو پینے کی پڑی ہے خوب پلا، بے باک پلا

اڈیٹر۔ لیکن افسوس ہے کہ یہ غزل شائع نہ ہوسکے گی
اسلئے کہ یہ نمبر "ترک مسکرات" سے متعلق ہے۔
میں ڈاکٹر صاحب سے ایک مضمون مانگنے کیلئے آیا
ہوں جس کا عنوان ہوگا۔ "شراب کے
نقصانات طبی نقطۂ نظر سے" کہیئے ڈاکٹر
صاحب سرفراز فرمائینگے آپ۔

ڈاکٹر۔ آپ نے خواہ مخواہ زحمت کی — میں
مضمون نگار تھوڑا ہی ہوں بس آپ نے تو
کمال کر دیا۔

مدیر۔ کیا فرما رہے ہیں آپ۔ ماشاءاللہ آپکے
خیالات تو سارے ملک میں قدر کی نگاہوں
سے دیکھے جاتے ہیں۔

ڈاکٹر۔ لکھنا بڑا مشکل کام ہے۔ لیکن آپنے ایک ایسے
اچھے مقصد کو پیش کر دیا کہ لامحالہ قلم اٹھانا ہی پڑا۔
میں ضرور لکھوں گا۔ وکیل صاحب۔ شراب تو
آجکل سب ہی پیتے ہیں۔ لیکن یہ کوئی نہیں
پوچھتا کہ یہ کافر اندر ہی اندر نسل انسانی کو

تباہ کر رہی ہے۔ صحتیں برباد ہو رہی ہیں
جگر کے امراض بڑھتے جا رہے ہیں۔
**لیڈر** - اجی صاحب - مغرب سے آئی ہوئی لعنتوں
میں سب سے بڑی لعنت یہی تو ہے۔ میں نے
دیکھا ہے کہ اس کے لئے کئی گھر تباہ ہوگئے۔
اسلئے ضرورت ہے کہ اس کے خلاف جہاد کیا جائے
نوجوانوں کو چاہیئے کہ منظم جد وجہد کریں۔
معاشی، جسمانی، معاشرتی تباہی کو بچائیں۔
پس "جہاں خراب" کا ترک مسکرات نمبر قابل
ستائش ہے اور اس کے اڈیٹر قابل مبارکباد۔
میرا ارادہ اس موضوع پر ایک تفصیلی تقریر
کرنے کا ہے۔ انشا اللہ بہت جلد میں بہ
بانگ دہل اعلان کروں گا کہ شراب کا
مقاطعہ کیا جائے۔
**وکیل** - جب تک شراب پینے والوں کے خلاف
کوئی قانون مدون نہ ہوگا۔ یہ بلا دور
نہ ہوسکے گی ہمیشہ قانون صحیح راستہ
دکھلاتا ہے۔ اس لئے قانون سے اس معاملہ میں
مدد لینی چاہیئے۔
**مدیر** - شکریہ تو کب ملے گا ڈاکٹر صاحب مضمون۔
**ڈاکٹر** - میں چار دن کے اندر ہی بھیج دوں گا۔
**اڈیٹر** - شکریہ - خدا حافظ
**لیڈر** - اجی جناب ابتک آپنے ہماری تصویر نہیں
چھاپی - یوں تو ہر اخبار کا تقاضہ رہتا ہے کہ
تصویر بھیجو - لیکن میں شہرت سے کوسوں دور
بھاگتا ہوں - لیکن آپ سے چونکہ نیاز حاصل
ہوگیا ہے اسلئے اب غیریت کی کوئی بات نہیں
بھیج دوں ایک تصویر آپکے پاس۔
**اڈیٹر** - شکریہ - ضرور بھیج دیجیے - ہاں خوب یاد آیا
وکیل صاحب - آپکو بھی ایک زحمت دینی ہے۔
**وکیل** - میں ضرور مضمون لکھ بھیجوں گا - بھلا اسمیں
خواہش کرنے کی کیا بات ہے۔
**اڈیٹر** - خیر مضمون تو ل ہی جائے گا لیکن
**وکیل** - چندہ لیجیے حاضر ہے ذرا نام کے آگے "بدیسی"
ضرور لکھیے گا - یہ پانچ روپیہ حاضر ہیں۔
**اڈیٹر** - اسم شریف جناب کا۔
**وکیل** - خاکسار کو عبدالقادر کہتے ہیں۔
**ڈاکٹر** - "بدیسی" کا دم چھلا وکیل ہونیکے بعد بڑھا لیا ہے
**لیڈر** - کتنا موزوں ہوگیا نام - "بدیسی" کے بغیر تو
بس یوں ہی تھا۔
**وکیل** - لکھتے ہیں خیر تو اڈیٹر صاحب ذرا نمایاں
جگہ چھاپیے "اور وکیل ہائیکورٹ" ذرا جلی

حروف میں لکھوائیے۔
اڈیٹر۔ ضرور۔ ضرور۔ بات یہ ہے وکیل صاحب
خادم کے ذمہ سیٹھ ابو طیب کا دو ہزار قرض
واجب الادا ہے۔ کاغذ کے سلسلے میں۔ مطبع کے
کوئی پانسو باقی ہے سُنا ہے لوگ مقدمہ
چلانے والے ہیں۔ ذرا خیال رکھیے گا۔
وکیل۔ ضرور۔ آپ کی خدمت نہ کریں تو کس کی
کریں۔ اور ہاں مضمون کے نیچے میرا
پتہ بھی ضرور لکھ دیجیے گا۔
اڈیٹر۔ خدا حافظ۔
شاعر۔ یہ لیجیے صاحب تیار ہو گئی نظم لیتے
جائیے۔ سرورق پر چھپ جائے تو اچھا
ہے۔ صرف پندرہ شعر ہیں۔ ذرا جھجھکے نا
سنا ہی دوں سب کچھ۔
اڈیٹر۔ چھپنے کے بعد سب ہی پڑھ لیں گے۔
ورنہ مزا جاتا رہے گا۔
ڈاکٹر۔ ہاں ٹھیک ہے۔
اڈیٹر۔ خدا حافظ۔
سب کہتے ہیں خدا حافظ۔
(اڈیٹر چلا جاتا ہے)
شاعر۔ طبیعت بڑی موزوں تھی۔ کیا روانی تھی
اللہ اکبر دس منٹ میں پندرہ شعر کہہ دیے
خیر۔ ایک غزل تو سن لیجیے۔
محتسب روک رہا ہے مجھے پھر پینے سے
اس کو کیوں آگ سی لگتی ہے میرے جینے سے
لیڈر۔ خوب بھئی واہ
ڈاکٹر۔ ارے کوئی ہے۔ ادھر آؤ۔ ارے
مدار صاحب۔ امام علی۔ کہاں ہیں تم لوگ۔
نوکر۔ جی صاحب۔
ڈاکٹر۔ مغرب ہو گئی۔ کچھ خیال بھی ہے
صاب لوگ بیٹھے ہیں۔ خود صاحب
بھی تشریف لائے ہیں۔ الماری کھولو
اور ہاں نرگس سے کہہ دو گوشت تلنے کیلئے
وکیل۔ کیا اچھی بات کہی بھئی میں تو تھک گیا
اب ایک ترک مسکرات پر مضمون بھی لکھنا ہے
پئے بغیر تو دماغ کام نہ کر سکے گا۔
لیڈر۔ مجھے تو معاف ہی رکھو تو بھئی ایک جلسے میں تقریر کرنا ہوگا
ڈاکٹر۔ اصاحب۔ آپکے بغیر تو کوئی نہیں پئے گا۔
لیڈر۔ اچھا بھئی تھوڑی سی تمہاری خاطر۔
شاعر۔ اب سنا سکوں گا کچھ میں بھی۔
وکیل۔ خدا خیر کرے۔
(پردہ گرتا ہے)

# ہندوستانی صنعتِ فلم سازی کی معاشی اہمیت

از جناب سید محمد تقی ہاشمی صاحب ایم۔ اے (عثمانیہ)

ہندوستانی صنعت فلم سازی کی تاریخی سرگذشت کو نظر انداز کرکے اجمالاً یہ بیان کیا جاسکتا ہے کہ متکلم فلموں کی ابتدا کے بعد سے مذکورہ صنعت کی رفتار ترقی سال بسال تیز ہوتی گئی۔ چنانچہ وسعت اور پیمانۂ کاروبار کے لحاظ سے ہندوستان کی تمام صنعتوں میں اسی کا آٹھواں درجہ ہے۔ صنعت مذکور بذاتہ ایک منفعت بخش کاروبار ہونے کے علاوہ ریلوے، ٹپہ، اور ٹیلیگراف وغیرہ جیسے قومی کاروبار کے فروغ و ترقی میں بھی ممد و معاون رہی ہے۔ خام مواد جیسے فلمیں اور دیگر لوازمات الگ ہیں۔ اسکی وجہ سے سرکاری مالیہ میں چاہے وہ مرکزی ہو یا صوبہ جاتی کافی اضافہ ہوتا رہا ہے۔

صنعت مذکور کے مسائل پر مسٹر ہر لیکر نے اپنے مقالہ بعنوان (THE PLACE OF THE FILIM IN NATIONAL PLANNING) میں سیر حاصل بحث کی ہے۔ میں صنعت مذکور سے متعلقہ یا دلچسپی رکھنے والے حضرات سے اس مقالہ کے غایر مطالعہ کی سفارش کرتا ہوں۔

اندازہ لگایا گیا ہے کہ صنعت فلم سازی کی پیدائش، تقسیم اور نمائش کی شاخوں میں جملہ سترہ کروڑ روپے کی رقم لگائی گئی ہے۔ یہ صنعت تقریباً چالیس ہزار اشخاص کو براہ راست پرورش کرتی ہے۔ فلم ساز کمپنیوں کی جملہ تعداد ۷۵ ہے اور اوسطاً ۱۴ ہزار فٹ لمبے فیچر فلم جو اب تک تیار کئے گئے، تقریباً دو سو کی تعداد میں ہیں۔ مذکورہ تعداد گزشتہ ۵ سال کے اعداد کی بنا پر نکالی گئی ہے۔ ایک فیچر فلم کی تیاری کی اوسط لاگت ایک لاکھ روپے ہوتی ہے۔ بالفاظ دیگر فلموں کی تیاری میں تقریباً دو کروڑ روپے سالانہ صرف کئے جاتے ہیں۔ ہندوستانی فلموں کی تیاری کے خاص مرکز: بمبئی، پونا، کولھاپور، کلکتہ، مدراس اور

کوئمبٹور وغیرہ ہیں۔

اس میں شک نہیں کہ ہندوستانی فیچر فلموں کی تعداد میں واجبی اضافہ ہوا ہے لیکن ہندوستانی شارٹ فلموں کی پیدائش اطمینان بخش نہیں ہے۔ بمبئی، کلکتہ، مدراس اور لاہور کی مجالس احتساب فلم کی رو‌ئدادوں کے مطالعہ سے اس امر کا انکشاف ہوتا ہے کہ ۱۹۲۴ء میں ۵۹ ہندوستانی فیچر فلموں کے مقابلہ میں صرف ۲۶ ہندوستانی شارٹ فلم اور ۱۹۲۷ء میں ۱۰۸ ہندوستانی فیچر فلموں کے مقابلہ میں صرف ۶۴ ہندوستانی شارٹ فلم تیار کیے گئے۔ اس کے بالکل برعکس غیر ہندوستانی فیچر فلم غیر ہندوستانی شارٹ فلموں کے مقابلہ میں یہ تعداد قلیل تیار کیے گئے اور کیے جاتے ہیں۔ چنانچہ ۱۹۲۴ء میں غیر ہندوستانی فیچر فلم ۴۰۵ اور غیر ہندوستانی شارٹ فلم ۹۰۳ اور ۱۹۲۷ء میں علی الترتیب ۳۹۵ اور ۱۱۸۱ تیار کیے گئے۔ ان اعداد سے یہ امر بھی واضح ہو جاتا ہے کہ غیر ہندوستانی فیچر فلموں کی مانگ گھٹ اور شارٹ فلموں کی مانگ بڑھ گئی ہے۔ تعداد کے لحاظ سے یہ کہا جا سکتا ہے کہ غیر ہندوستانی فلمیں چاہے وہ فیچر ہوں یا شارٹ، ہندوستانی فلموں کے مقابلہ میں زیادہ تیار کی جاتی ہیں۔ چنانچہ ۱۹۲۴ء میں ہندوستانی فیچر اور شارٹ فلموں کی جملہ تعداد ۸۵ اور غیر ہندوستانی فلموں کی ۱۳۰۸ اور ۱۹۲۷ء میں علی الترتیب ۲۴۴ اور ۱۵۷۶ رہی لیکن تناسب کے لحاظ سے یہ کہا جا سکتا ہے کہ ہندوستانی فلمیں غیر ہندوستانی فلموں کے مقابلہ میں زیادہ تعداد میں تیار کی گئیں۔ چنانچہ ۱۹۲۴ء میں اگر ہندوستانی اور غیر ہندوستانی فلموں کی تعدادوں میں ۱ اور ۱۷ کی نسبت تھی تو وہ ۱۹۲۷ء میں ۱ اور ۷ ہو گئی۔ گویا اس سے یہ نتیجہ اخذ کیا جا سکتا ہے کہ بحیثیت مجموعی غیر ہندوستانی فلموں کے مقابلہ میں ہندوستانی فلموں کی مانگ میں سرعت کے ساتھ اضافہ ہو رہا ہے۔

پورے ملک میں سیناؤں کو نمائش کیلئے فلمیں مہیا کرنے والے منقسمین (DISTRI BUTORS) کی تعداد (۲۵۰) ہے جو بمبئی، کلکتہ، دہلی، مدراس، لاہور، بنگلور، کراچی اور بھساول میں متعین ہیں۔

سیناؤں کی تعداد میں سرعت کے ساتھ اضافہ ہو رہا ہے۔ چنانچہ فی الحال انکی تعداد تقریباً ۹۹۶ ہے جس میں سے ۵۳۲ ہندوستانی، ۲۶۶ ہندوستانی اور بیرونی اور ۱۹۰ صرف بیرونی فلموں کی نمائش کرتے ہیں مزید برآں تقریباً پانچ سو گشتی سینما پائے جاتے ہیں۔

بیرونی فلمیں بتلانے والے ۴۲۴ سیتاؤں کو تقریباً ایک درجن منقسمین فلمیں مہیا کرتے ہیں جنکی اکثریت امریکی اور انگریزی پیدا کنندوں کی نمائندگی کرتی ہے۔ مذکورہ منقسمین ہر سال اوسطاً ۴۰۰ فیچر فلم اور ۱۲۰۰ شارٹ فلم درآمد کرتے ہیں۔

اکثر حضرات کیلئے یہ امر واقعہ آگاہی کا باعث ہوگا کہ ۱۹۳۱ء سے لیکر اب تک ہندوستانی صنعت فلم سازی نے مرکزی حکومت کو خام اور کھلے ہوئے (EXPOSED) فلموں کے محصولات درآمد کے سلسلہ میں ایک کروڑ ۲۵ لاکھ روپیہ ادا کئے ہیں۔ گزشتہ سالوں کے اعداد دستیاب نہ ہوسکے بہرحال ۱۷ سال کے عرصہ میں حکومت کو صنعت فلم سازی سے ۲ لاکھ سے ۱۵ لاکھ تک آمدنی حاصل ہوئی ہے۔

صنعت فلم سازی نے ریلوں کے ذریعہ مرکزی مالیہ کو جو رقم ادا کی ہے اسکی مقدار تقریباً ۱۵ لاکھ بتلائی جاتی ہے۔ مزید برآں مرکزی حکومت صنعت فلم سازی سے محصول آمدنی کی شکل میں کافی مقدار میں آمدنی حاصل کرتی ہے جو محصول درآمد اور ریلوں کی آمدنی سے بھی زیادہ ہوتی ہے۔ صنعت مذکور کی پیدائش تقسیم اور نمائش کی شاخوں، خام فلم اور مشنری فروخت کرنے والے فرموں اور ان کے کارندوں سے کئی لاکھ روپے کی رقم بطور محصول آمدنی الگ وصول کی جاتی ہے۔

مسٹر ہرلیکر نے اندازہ لگایا ہے کہ مرکزی حکومت صنعت فلم سازی سے سالانہ تقریباً پچاس لاکھ روپے کی رقم وصول کرتی ہے اور یہ کہ اس آمدنی میں سال بسال اضافہ ہو رہا ہے اسلئے کہ صنعت مذکور نے بڑی سرعت کے ساتھ وسعت حاصل کی ہے۔

یہ امر قابل یادداشت ہے کہ صنعت مذکور سے چند ایک بڑی اور چھوٹی صنعتیں امداد و اعانت حاصل کرتی ہیں اور یہ کہ مطابع اور اخبارات اس سے کافی مقدار میں آمدنی حاصل کرتے ہیں۔

موجودہ صورت میں جس امر کی سخت ضرورت ہے وہ یہ ہے کہ صنعت فلم سازی کے ایک زبردست ادارہ کا قیام عمل میں لایا جائے تاکہ وہ اس کے ذریعہ اپنے مطالبات حکومت کے سامنے موثر طور پر پیش کرسکے۔

# حیوانات اور نباتات کا ارضیاتی عمل

از جناب سید محمد احمد الدین صاحب بی۔اے۔(عثمانیہ) بی ایس سی بیالوجی
امپائرچیٹر) ایف۔آر۔جی۔ایس۔(انگلینڈ) بی ایس۔ایف۔یل۔ایس (لندن)

حیوانات اور نباتات کے ارضیاتی عمل کو عالم ارضیات تین حصوں میں تقسیم کرتے ہیں جو حسب ذیل ہیں۔

## (۱) حفاظتی عمل (PROTECTIVE)

کرۂ زمین کا جو حصہ گھنے نباتات سے ڈھکا رہتا ہے وہاں کی زمین اور زیر زمینی حصے بارش کے اثر سے محفوظ رہتے ہیں یعنے اسپر تصرفی عمل ہوکر مادہ پانی کے ذریعہ دوسرے مقام پر منتقل نہیں ہوتا بلکہ یہاں دوسرے مقامات سے پانی اور ہوا کے ذریعہ کئی قسم کے مادے مثلاً مٹی، ریت اور چھوٹے چھوٹے پتھر کے ٹکڑے آکر جمع ہوتے ہیں۔یہ امر مسلمہ ہے کہ بہاؤ کے سلسلہ میں اگر کہیں کوئی روک نہ ہو تو مادہ بہتا رہیگا۔اگر اسکے برخلاف راستے میں پتھر، درخت یا گھانس کے ذریعہ کوئی رکاوٹ پیدا ہوجائے تو وہ تمام مادہ اس مقام پر جمع ہوجائیگا۔یہی وجہ ہے کہ جس زمین پر گھانس یا گھنے درخت اُگے ہوئے ہوتے ہیں وہ خطہ پانی کے ذریعہ گھسنے کی بجائے وہاں دوسرے مقامات سے مادہ آکر جمع ہوتا ہے جسکی وجہ وہ خطہ تصرفی عمل سے محفوظ رہتا ہے۔

## (۲) تخریبی عمل۔(DESTRUCTIVE)

یہ ایک کیمیائی عمل ہے۔نباتات ہوا میں کی کاربن ڈائی آکسائیڈ گیس کو توڑ کر کاربن اپنے لئے بطور غذا کے لے لیتے ہیں جب نباتات مرجاتے ہیں تو انکے کاربن کی تکسید عمل میں آتی ہے یعنے وہ آکسیجن کے ساتھ ملکر پھر کاربن ڈائی آکسائیڈ کی صورت اختیار کرتی ہے۔پانی اس کاربن ڈائی آکسائیڈ اور دیگر نامیاتی ترشوں کو جو مردہ نباتات میں موجود رہتے ہیں اپنے میں حل کرکے حجرات کے تجزیہ

اور تحلیل کا ایک زبردست حربہ بن جاتا ہے۔ اس کیمیائی عمل کے علاوہ درخت اپنی جڑوں کے ذریعہ حجرات کو توڑتے چلے جاتے ہیں۔ اگر کسی مہین شگاف میں کوئی پودا اُگ آئے تو جیسے جیسے یہ پودا بڑھتا جاتا ہے اسکی جڑیں شگاف کو بڑھاتی اور حجر کو توڑتی چلی جاتی ہیں۔

## (۳) تعمیری عمل (CONSTRUCTIVE)

چھوٹے چھوٹے حیوانات سمندری پانی پیتے ہیں اور اسمیں جو کیلسیم کاربونیٹ اور سیلیکا حل رہتا ہے اس سے انکے سخت اعضاء بننے کے علاوہ انکا حفاظتی خول بھی بنتا ہے۔ ان حیوانات کے مرجانے پر خول اور انکے سخت اعضاء تہ نشین ہوتے ہیں۔ حرارت اور پانی کے دباؤ سے ایک جسم ہوکر چونے کا پتھر تیار کرتے ہیں۔ یہ پتھر نامیاتی عمل کا نتیجہ ہوتا ہے۔ آبی نباتات مرکر پانی میں مختلف اثرات کے تحت دلدل کا کوئلہ (PEAT) اور کوئلہ وغیرہ میں تبدیل ہوجاتے ہیں۔

بیاکٹیریا بہت ہی چھوٹی جسامت کے نباتات ہیں جنکی ساخت اگرچیکہ بالکل سادہ ہوتی ہے اور انمیں سبزی نہیں ہوتی لیکن انمیں کیلسیم کاربونیٹ موجود ہوتا ہے۔ اس قسم کی چھوٹی جسامت کے نباتات عموماً ایک کثیر تعداد میں اکٹھا پائے جاتے ہیں۔ کیالکیریس الگی میں بھی کیلسیم کاربونیٹ خاصی مقدار میں ہوتا ہے جسکے مرجانے پر ایک حجر ساز مادہ جسکو نولیپور (NULLIPORE) کہتے ہیں تیار ہوتا ہے۔ جب نباتات گول وانہ دار کیلسیم کاربونیٹ تیار کرتے ہیں تو اسکو اولائیٹ (OOLITE) کہتے ہیں اور اس سے تیار شدہ چونا پتھر کو اولائیٹ کا چونا پتھر کہتے ہیں۔ اکثر چونا پتھر اُن حیوانات اور نباتات کے نام کے ساتھ موسوم کئے جاتے ہیں جنکے ذریعہ وہ تیار ہوتے ہیں۔

آبی مردہ نباتات سخت کوئلہ تیار کرنیکے قبل مختلف درجوں کے کوئلے تیار کرتے ہیں جو حسب ذیل ہیں:۔

### (۱) دلدل کا کوئلہ (PEAT)

یہ آبی مردہ نباتات کے تنوں، پتوں اور جڑوں کا پہلا حاصل ہے جسمیں سے آکسیجن اور ہائیڈروجن خارج ہوکر کاربن کی ایک معتدبہ مقدار باقی رہ جاتی ہے۔ جب کسی چھوٹے تالاب میں کا پانی اسقدر کم ہوجاتا ہے کہ وہ اسمیں کے اُگے ہوئے نباتات کو زندہ نہیں رکھ سکتا تو وہاں کے درخت آہستہ آہستہ مرکر

زمین پر گر جاتے ہیں اور کچھ عرصہ بعد ان پر نئے درخت پیدا ہوتے ہیں اور جب یہ درخت بڑے ہوجاتے ہیں تو انکے نیچے کے مردہ درخت آہستہ آہستہ "پیٹ" میں تبدیل ہوجاتے ہیں۔ یہ نرم یا اسفنجی ہوتا ہے اور ایندھن کے کام آتا ہے اسمیں جسقدر مٹی اور ریت کی مقدار کم ہوگی اتنا ہی یہ خالص ہوگا۔ خالص، خشک اور پیوستہ دلدل کی ترکیب تقریباً حسب ذیل ہوتی ہے:۔

| کاربن | ہائیڈروجن | اکسیجن | نائیٹروجن | راکھ | جملہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵۵٫۹ | ۵٫۸ | ۳۶٫۴ | ۱٫۰ | ۰٫۹ | ۱۰۰ |

اسکی ترکیب میں جو ۹٫ فیصد راکھ پائی جاتی ہے اسمیں وہ جمادات پائے جاتے ہیں جو نباتات میں زندگی کیوقت موجود تھے۔

(۲) بادامی کوئلہ (LIGNITE)

جب دلدل کا کوئلہ پرانا ہوجاتا ہے اور اسپر ایک موٹی مٹی یا نئے درختوں کی پرت جمع ہوجاتی ہے تو اسکے وزن اور دباؤ سے یہ ایک سربستہ اور ٹھوس شکل اختیار کرتا ہے اور ساخت بالکل ایک ہی ہوجاتی ہے یعنی دوسرا حاصل رکاوی نباتات کی شکل اختیار کرتا ہے جسکو بادامی کوئلہ یا لگنائیٹ کہتے ہیں۔ اسکو جب جلاتے ہیں تو یہ نیلے رنگ کا شعلہ اور دھواں دیتا ہے اور اسمیں سے ایک قسم کی بو بھی آتی ہے۔ اسکی تقریباً ترکیب حسب ذیل ہے:۔

| کاربن | ہائیڈروجن | آکسیجن | نائٹروجن | راکھ | جملہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵۷٫۲ | ۴٫۶ | ۳۶٫۰ | ٫۲ | ۲٫۰ | ۱۰۰ |

اسمیں کاربن کی مقدار ۵۵ تا ۵۷ فیصد تک ہوتی ہے۔

(۳) نرم کوئلہ (BITUMINONS)

جب دوسرے حاصل یعنے بادامی کوئلہ پر وزن اور دباؤ زائد پڑتا ہے تو ایک تیسری چیز حاصل ہوتی ہے جسکو نرم کوئلہ کہتے ہیں۔ یہ سربستہ بھورے سیاہ رنگ کا ہوتا ہے اور یہ بھی ایک قسم کی بو اور نیلا شعلہ دیتا ہے اسمیں نباتی ساخت دکھائی نہیں دیتی۔ یہ جلنے کے بعد ایک قسم کا سخت ٹھوس مادہ

تیار ہوتا ہے جسکو کوک (COKE) کہتے ہیں اور یہ لوہے کے پگھلانے میں کام آتا ہے۔ اسمیں کاربن کی مقدار ۸۵ تا ۹۰ فیصد ہوتی ہے۔ اس قسم کے "کوکنگ کوئلہ" کی ترکیب حسب ذیل ہوتی ہے:-

| کاربن | ہائیڈروجن | آکسیجن | نائٹروجن | گندک | راکھ | جملہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷۸٫۷ | ۶٫۰ | ۱۰٫۰ | ۲٫۲ | ۱٫۵ | ۱٫۴ | ۱۰۰ |

## (۴) سخت کوئلہ (ANTHRACITE)

اخیر اور بہت ہی اہم حاصل جسمیں نباتی ساخت بالکل معدوم ہو جاتی ہے اور جسمیں کاربن کی مقدار ۸۰ تا ۹۵ فیصد ہوتی ہے اور کسی طرح ۹۰ فیصد سے کم نہیں ہوتی اسکو کوئلہ یا سخت کوئلہ کہتے ہیں۔ ہوا میں یہ ہلکے نیلے رنگ کا شعلہ دیتا ہے اس سے نہ دھواں نکلتا ہے اور نہ بو لیکن بہت گرمی دیتا ہے اسی وجہ سے یہ یورپ میں گھروں میں جلانے کے کام آتا ہے۔ اسکی ترکیب حسب ذیل ہے:-

| کاربن | ہائیڈروجن | آکسیجن | نائٹروجن | گندک | راکھ | جملہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹۰٫۴ | ۳٫۳ | ۳٫۰ | ٫۸ | ٫۹ | ۱٫۶ | ۱۰۰ |

کوئلہ کا شمار رسوبی حجرات میں کیا جاتا ہے۔ اس قسم کے حجر یعنے کوئلہ تقریباً ہر ملک میں پایا جاتا ہے کہیں اسکی مقدار بہت زیادہ ہے اور کہیں کم۔ نباتات ایسے اہم حجر تیار کرتے ہیں جسپر یورپ کے باشندوں کی زندگی کا دار و مدار ہے۔ اگر نباتات سے کوئلہ تیار نہ ہوتا تو یورپ کے باشندونکو سردی کے زمانے میں سخت سے سخت تکلیف کا سامنا ہوتا۔

جسطرح نباتات ایک کارآمد حجر کوئلہ تیار کرتے ہیں اسیطرح حیوانات بھی مساوی کارآمد حجر یعنے چونا پتھر تیار کرتے ہیں۔

چونا سمندر میں اور سمندر کے کنارے مختلف چھوٹے جانوروں کے ذریعہ جمع ہوتا ہے جو اتھل پانی میں اپنی زندگی گذارتے ہیں مثلاً فورامینیفرا (FORAMINIFERA)۔ انکے علاوہ نظام حیوانات میں اور کئی جانور ہیں جنکے ڈھانچے میں چونا ہوتا ہے جسکا پتہ کیمیائی تشریح سے چلایا جاتا ہے۔ بحیرۂ روم میں کئی ہزار فٹ موٹے ایسے پہاڑ موجود ہیں جو ایسے چھوٹے چھوٹے جانوروں سے بنے ہوئے ہیں جنکی

شکل پیسے کی سی ہوتی ہے اور جو مختلف اشکال ہوتے ہیں جنکو نومولائیٹ یا سکوی کہتے ہیں۔ اس کی موجودگی کیوجہ اس قسم کے حجرات کو سکوی چونا پتھر کہتے ہیں۔ بحیرہ روم میں جو پہاڑ سطح آب کے اوپر ہیں انکا امتحان کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ سکوی چونا پتھر سمندر کی تہہ میں تیار ہوئے ہیں کیونکہ اکثر اوقات ان پہاڑوں میں سکوی کے علاوہ مختلف سمندری جانوروں کے رکازات دستیاب ہوتے ہیں پہاڑوں کے سلسلہ کا سطح آب کے پرے دکھائی دینا اس بات کیطرف اشارہ کرتا ہے کہ اس مقام پر سمندری زلزلے واقع ہوئے ہیں جسکی وجہہ سمندر کی تہہ کا کچھ حصہ اوپر اٹھ آیا اور کچھ اپنی اصلی مقام پر قایم رہ گیا۔ اسی طریقہ پر تیار شدہ کئی ہزار فٹ پہاڑ ہمالیہ میں بھی پائے جاتے ہیں۔

اس کرۂ زمین پر مختلف مقامات میں مختلف اونچائی اور موٹائی کے پہاڑ ایسے ہیں جو سمندر یا پانی کے ذریعہ تیار ہوئے ہیں انکی تیاری میں سمندری مادہ مثلاً ریت اور سمندری جانور حصہ لیتے ہیں۔ اس موقع پر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ ایک ایسا شخص جو عالم ارضیات نہو وہ یہ کیسے جان یا پہچان سکتا ہے کہ فلاں پہاڑ سمندر کے ذریعہ تیار ہوا ہے اور فلاں کسی اور ذریعہ سے انکا جواب صرف یہی ہے کہ جو پہاڑ سمندر کے ذریعہ تیار ہوئے ہیں وہ عموماً پرتیلے ہوتے ہیں اور ان میں سمندری جانوروں کی ہڈیاں جنکو ارضیات کی زبان میں رکازات کہتے ہیں کثرت سے ملتے ہیں۔ جس سے یہ صاف ظاہر ہوتا ہے کہ زیر بحث پہاڑ سمندر کے ذریعہ تیار ہوا ہے ورنہ دھات پانی کے جانوروں کے رکازات موجود نہوتے۔ اس قسم کے پانی کے ذریعہ تیار شدہ حجرات کو رسوبی حجرات کہتے ہیں اور عموماً اپنے منھ سے بھاپ دینے سے مٹی کی بو آتی ہے۔

شمالی امریکہ اور ایشیا میں ایک خاص قسم کا چونا پتھر پایا جاتا ہے جو ایک دوسرے چھوٹے جانوروں کے ذریعہ تیار ہوا ہے جنکو فسولینا کہتے ہیں۔ اور اس تیار شدہ پتھر کو فسولینا چونا پتھر کہتے ہیں۔ مرجان سب سے زاید چونا پتھر تیار کرنے میں حصہ لیتے ہیں اور اس قسم کے پتھر کو مرجان چونا پتھر کہتے ہیں جو ہر ملک میں تھوڑا بہت پایا جاتا ہے۔ دوسرے سمندری جانور جنکو کائی حیوانیہ کہتے ہیں انمیں بھی کیلسیم کاربونیٹ ہوتا ہے۔ یہ جب پہاڑ کے تیار کرنے میں مدد دیتے ہیں تو اور

جانوروں کی طرح یہ ادھر اُدھر بکھرے ہوئے نہیں ہوتے بلکہ اپنی ایک علیحدہ پتلی پرت تیار کرتے ہیں جو دو دوسرے قسم کے پرتوں کے درمیان پائی جاتی ہے۔ جب کسی چونا پتھر میں صرف جانوروں کے حفاظتی خول کے ناقابل شناخت چھوٹے چھوٹے ٹکڑے پائے جائیں تو اسوقت اس پتھر کو "شلی چونا پتھر" کہتے ہیں۔

نام کوئلہ سے تقریباً ہر شخص واقف ہے اور یہ بھی جانتا ہے کہ یہ ریل۔ کارخانوں اور یورپ میں عام طور پر مکانوں میں بھی جلایا جاتا ہے لیکن بہت کم لوگ ایسے ہیں جو یہ جانتے ہیں کہ قدرت نے کوئلہ کسطرح تیار کیا اور وہ کانوں میں کسطرح پایا جاتا ہے۔ کوئلہ کے تیار ہونے کا طریقہ تو اوپر بیان کر دیا گیا اب یہ بتایا جائیگا کہ یہ کانوں میں اور سطح زمین کے نیچے کسطرح پایا جاتا ہے۔

کوئلہ پرتوں میں پایا جاتا ہے اور پرتوں کی موٹائی ایک انچ سے کئی فٹ تک ہوتی ہے ان پرتوں کو ارضیاتی زبان میں "کولسیم" یا زغالی سلوٹ کہتے ہیں۔ اور یہ مختلف قسم کی مٹی اور پتھروں سے محصور ہوتی ہے اور یہ سطح زمین سے مختلف ترتیب پر پائی جاتی ہے۔ مٹی اور پتھروں سے محصور کول سیم تقریباً ہر کوئلہ کی کان میں دیکھی جاسکتی ہے۔ ہر ایک کوئلہ کی پرت یا زغالی سلوٹ کے نیچے ایک موٹی یا پتلی مٹی کی پرت پائیجاتی ہے اور زغالی سلوٹ کے اوپر مٹی۔ ریت پتھر یا چھوٹے چھوٹے پتھروں کی پرت ہوتی ہے۔ اسطریقے کا سلسلہ یعنے نیچے مٹی کی پرت، درمیان میں کوئلہ کی پرت اور اوپر مٹی، ریت پتھر یا چھوٹے چھوٹے پتھروں کی پرت کئی ہزار فٹ تک جاری رہتا ہے۔ اور ایک کان میں کئی "کول سیمس" پائے جاتے ہیں مختلف زمانے میں کئی دفعہ زمین کے نیچے اور اوپر ہونیکی حرکات کیوجہہ کئی کول سیمس تیار ہوتے ہیں۔ کوئلے کی پرت کے نیچے کی مٹی کی پرت کا امتحان کرنے پر ماہرین ارضیات کو یہ پتہ چلا کہ یہ پرت کسی زمانے میں سطح زمین تھی جو پانی کے نیچے یا پانی کے قریب تھی جسپر درخت اُگے ہوئے تھے۔ درختوں کی موجودگی کا ثبوت ہمکو اسطرح ملتا ہے کہ کوئلہ کی کان میں ہمکو اکثر اوقات بڑے بڑے درختوں کے جڑ، تنے، پتے، پھل اور بیجوں کے کامل نشانات ملتے ہیں۔

کوئلہ کی اہمیت یورپ کے باشندوں سے پوچھئے اگر یہ چیز وہاں دستیاب نہ ہوتی تو انکی زندگی دشوار ہوجاتی کیونکہ انکو سرما میں چوبیس گھنٹے اسکی ضرورت پڑتی ہے۔ ریل اور کارخانے اسی کی بدولت چل رہے اور لاکھوں انسان پرورش پارہے ہیں۔

# تاریخ طب پر ایک سرسری نظر

از جناب ڈاکٹر سید نظام الدین احمد صاحب سیول سرجن دواخانۂ عثمانیہ

فن طب اور علاج کے طریقوں کا علم اسی قدر قدیم ہے جتنا کہ خود انسان ابتدائے آفرینش سے لیکر اس وقت تک جب کبھی لوگ درد و مصیبت کا شکار ہوئے تو علاج کی تدابیر اختیار کرنا بالکل فطری اقتضاء تھا۔ چنانچہ ان اقوام میں جو اب بھی بالکل قدیم ابتدائی زندگی بسر کرتی ہیں۔ علاج کے طریقے بھی ویسے ہی بالکل سادہ پائے جاتے ہیں۔

**یونان قدیم** عام طور پر خیال کیا جاتا ہے کہ تاریخ طب کا آغاز یونان میں زمانہ ہرقلیطوس یعنی تقریباً پانچ سو سال قبل مسیح سے ہوتا ہے۔ ہرقلیطوس یا بقراط جزیرہ کاس کا باشندہ تھا۔ اسکی عمر کا بیشتر حصہ سیاحت اور تحقیق میں گذرا یہ نہایت ہی تجربہ کار اور حاذق طبیب تھا یہی پہلا شخص تھا۔ جس نے علم طب کو مذبذب حالت سے نکالکر اسکو پایۂ علم تک پہنچایا۔ اسلئے اسکو موجد و امام علم طب کہنا مناسب ہوگا۔ اسکی وفات کے بعد افادات بقراط (کارپس ہپوکے ٹی کس) کو مدون کیا گیا جس سے اس بات کا پتہ چلتا ہے کہ بقراط سے پہلے بھی طب ایک فن خیال کیا جاتا تھا اور مبادیات سائنس بھی موجود تھے۔ لیکن بے قاعدہ شکل میں۔

صدیوں تک علم طب میں بقراط کے نصائح۔ اصول اور طریقۂ علاج کی تقلید کی گئی۔ اس زمانہ میں بھی علاج کے لئے ادویات سے کام لیا جاتا تھا۔ لیکن زیادہ تر صاف پانی، آفتاب کی روشنی، تازہ اور کھلی ہوا۔ موزوں غذا۔ اور دیگر اصول حفظان صحت کو ترجیح دی جاتی تھی۔

**ارسطو،** ۳۸۴ قبل مسیح میں بمقام یونان پیدا ہوا۔ سترہ سال کی عمر میں افلاطون کے حلقۂ درس میں شریک ہوا اور طب اور فلسفہ میں مہارت حاصل کی۔ ۳۴۲ ق۔م میں سکندر اعظم کا اتالیق مقرر ہوا اس نے حیاتیات پر معرکتہ الآرا تحقیقاتی مقالے لکھے اور ارتقاء عالم کا تخیل سب سے پہلے اسی نے ظاہر کیا

جسکے بعد ڈارون اور دیگر علماء نے اسکو مسلمہ نظریۂ ارتقاء کی شکل میں پیش کیا۔ اخلاط اربعہ (یعنی سودا صفرا۔ بلغم اور خون) کی سب سے پہلے توضیح اسی نے کی اور عناصر مثلاً آب، آتش، خاک و باد کے وجود اور خشک و تر اور گرم و سرد پر بحث شروع کی یہ الفاظ اس وقت تک مشرقی شاعری اور قدیم یونانی طب میں اصطلاحات کے طور پر مستعمل ہیں۔

سکندر اعظم کی وفات اور سلطنت یونان کے زوال کے بعد جب مصر و اسکندریہ علمی ترقی کے مرکز بنے تو فلسفہ کے ساتھ ساتھ علم طب نے بھی کچھ ترقی کی۔

**جالینوس**۔ دوسری صدی عیسوی میں روما میں طبی مشق کرتا تھا۔ اس نے بقراط سے زیادہ طبی ذخیرہ چھوڑا ہے۔ تقریباً ایک ہزار سال تک طبی پیشہ ور اصولِ جالینوس ہی پر عمل پیرا رہے اور اصل علم میں مقابلتہً بہت کم اضافہ ہوا۔ کیونکہ عوام ان اصول کو مستند خیال کرتے تھے۔ جس سے تشکیک تحقیق کی کسی کو جرأت نہ تھی اسلئے لوگ اُن کو سولھویں صدی عیسوی کے علمی انقلاب تک جو نشاۃ ثانیہ کے نام سے مشہور ہے روایتی طور پر مانتے رہے۔

**عربوں کی فتوحات اور علم طب کی اشاعت**۔ تاریخ طب کے وہ ابواب نہایت ہی دلچسپ ہیں جن میں یونانی طب کی عالمگیری کے واقعات مندرج ہیں۔ یونان سے بقراط اور جالینوس کے تلامذہ اور متبعین نے علم طب کو مندرجہ ذیل مقامات تک پہنچایا۔

(۱) سسلی اور اٹلی کے جنوبی حصص ۔

(۲) ایشیائے کوچک۔ شام سے عراق اور عرب

(۳) بحیرۂ روم کو عبور کرکے راستے اسکندریہ جہاں سے مصر اور آفریقہ کے دوسرے حصوں میں یونانی طب نے شہرت پائی۔

عربوں نے علم طب کی سب سے زیادہ خدمت کی۔ دنیا میں سب سے پہلے عربوں ہی نے دواخانے قائم کئے۔ مہاجرین علم طب اور نجوم اپنے ساتھ لیتے گئے۔ عرب فاتحین نے یونانی طب کو ساتویں صدی عیسوی میں۔ عرب اور آفریقہ کے شمالی ساحل سے لیکر جبل الطارق اور اسپین تک پہنچایا۔

جہاں مشہور عالم جامعہ قرطبہ کی بنیاد ڈالی اس قسم کی اور درسگاہیں دمشق، بغداد، کوفہ اصفہان اور سمرقند میں قائم ہوگئیں جہاں بلا امتیاز قوم و ملت مختلف ممالک کے طلبا تحصیل علم کی غرض سے شریک تھے۔ فارغ التحصیل ہونے پر جب یہ اصحاب اپنے وطن لوٹتے تو ان کے توسط سے علم کی خاصی تشہیر ہوتی تھی۔

مندرجۂ ذیل اطبا خاص طور سے قابلِ ذکر ہیں۔

**محمد ذکریا رازی**، امراض متعدیہ کے اولین محقق تھے۔ سب سے پہلے انہوں ہی نے چیچک اور کنکر تھر کو مفصل طور پر بیان کیا۔ طب منصوری ان کی ایک مشہور عالم تصنیف ہے۔ عورتوں اور بچوں کے امراض میں اور اعمال جراحی میں انکو خاص مہارت تھی۔ 'الحاوی' کی تدوین انکی وفات کے بعد عمل میں آئی۔

**ابوالقاسم** ۔ انکو موجد آلات جراحی کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ انہوں نے آلات جراحی کے چند ایسے نایاب نمونے ایجاد کئے کہ جنکی نظیر اس ترقی یافتہ زمانہ میں بھی نہیں ملتی۔ جریان خون کو روکنے کے چار طریقے جنکا انہوں نے اپنی کتاب میں ذکر کیا ہے ابھی تک مستند مانے جاتے ہیں۔

**حکیم بوعلی سینا**، ۹۸۰ء میں بمقام افشانہ علاقہ بخارا میں پیدا ہوئے۔ ۱۷ سال کی عمر میں ادبیات طب، فلسفہ اور جملہ علوم متداولہ پر عبور حاصل کیا تھا۔ یہ ایک نہایت ہی صاحب کمال اور عجوبۂ روزگار علامہ گزرے ہیں۔ انکی بے شمار تصانیف میں سے قانون الشفا۔ التنبیہات۔ عیون الحکم زیادہ مشہور ہیں بلا مبالغہ مروجہ طب یونانی کی جملہ کتابیں یا تو قانون بوعلی کی نقل ہیں یا اس کی شرح سے اخذ کی گئی ہیں۔

بغداد ہسپتال نے اس زمانہ میں بڑی شہرت حاصل کی تھی۔ موجودہ دواخانوں کی طرح وہ بھی ہر حیثیت سے مکمل سمجھا جاتا تھا۔ باوجود اسکے کہ کلوروفام معلوم نہ تھا اور طہارت جراحی اور دافع عفونت ادویہ وغیرہ کو کوئی جانتا تک بھی نہ تھا، اسوقت بھی بڑے بڑے آپریشن کئے جاتے تھے جنکی دہشت انگیز تصاویر اب تک محفوظ ہیں۔ ان سے طب کے ارتقا پر کافی روشنی پڑتی ہے۔ تاریخ عالم میں بلا اشتباہ یہ ایک نہایت ہی حیرت انگیز واقعہ ہے کہ عرب کے وحشی صحرانورد اور جاہل مطلق ساربان برقی سرعت سے نہ صرف بحیثیت فاتحین بلکہ بحیثیت علم بردارانِ علم و تہذیب تمام دنیا پر

چھا گئے اور اپنے شمع علم۔ عدل اور مساوات سے مشرق اور مغرب سکو منور کر دیا۔

**جدید علم طب** ۔ جسکو عام طور پر طب مغربی کہا جاتا ہے کوئی علیحدہ علم نہیں بلکہ قدیم یونانی علم طب کی ترقی یافتہ شکل ہے۔ سولہویں صدی عیسوی میں جو نیا علمی انقلاب پیدا ہوا۔ اُسوقت ویسالیس نے انسانی تشریح پر ایک کتاب تصنیف کی جسکی بنیاد حقیقی علم پر رکھی گئی جو انسانی اجسام پر عمل تقطیع سے حاصل کیا گیا تھا۔ اس کے کچھ عرصہ بعد ولیم ہاروے نے (۱۶۲۸ء) میں دوران خون کو سائنٹفک طریقہ پر ثابت کرکے طب جدید کا سنگ بنیاد رکھا۔

گذشتہ سو سال کا ہی وہ زمانہ ہے جس میں علم کیمیا، حیاتیات اور دیگر علوم جدیدہ کی تحقیقات اور انکشافات نے طب کے مردہ قالب میں روح پھونک دی ہے۔ خلوی نظریہ (سلولر تھیوری) اور جرثومیات نے علم طب میں ایک نئی تنظیم پیدا کر دی ہے۔ اور سابق کی طرح اسباب مرض کی بنیاد غلط فہمی اور توہمات پر نہیں رکھی گئی۔

امنیت کی تحقیق نے علاج اور حفظان صحت کے طریقوں میں انقلاب پیدا کر دیا ہے عرصہ دراز سے لوگ اس سے واقف تھے کہ خسرہ ( Measles ) کا حملہ بچہ کو ہمیشہ کیلئے مامون کر دیتا ہے اور مکرر مرض کا خوف باقی نہیں رہتا۔ کم و بیش یہی حال چیچک کا ہے۔

سو سال قبل انگلستان میں مرض چیچک بہت عام تھا۔ ایڈورڈ جینر نے مشاہدہ کیا کہ اکثر گوالی چیچک سے محفوظ رہتے ہیں۔ اگر اُن پر حملہ ہوتا بھی ہے تو خفیف قسم کا۔ تحقیق اور متعدد تجربات کے بعد اُس نے یہ ثابت کیا کہ چیچک گاؤ کی سرایت کی وجہ سے اُن میں امنیت پیدا ہوتی ہے۔ اس مشاہدے سے فائدہ اٹھا کر اس نے تجربتہً بچوں میں اس طریقہ سے چیچک کے خلاف امنیت پیدا کرنے میں کامیابی حاصل کی اُسوقت سے لیکر دور حاضر تک امنیت سے اہم اور عجیب موضوع کا مطالعہ نہایت عرق ریزی سے کیا جا رہا ہے اسکے ذریعہ ہم آج اس قابل بنے ہیں کہ بڑی حد تک امراض ساریہ مثلاً چیچک، ہیضہ، ٹائیفائیڈ اور پلیگ وغیرہ کو حکمی طور پر روک سکیں۔ اور بعض امراض کا علاج انٹی سیرا (anti sera) کے ذریعہ قطعی طور پر کر سکیں۔

**تخدیر**۔ انیسویں صدی عیسوی میں امریکہ میں ڈاکٹر مارٹن نے عمل جراحی کے دوران میں بیہوشی طاری کرنے کے لئے ایتھر کا استعمال کیا۔ اسکے کچھ عرصہ بعد اڈنبرا میں سر جیمس سمپسن نے کلوروفام کی قوت تخدیر کا پتہ چلایا جو ایک قوی بیہوشی پیدا کرنے والی دوا ہے۔ آج کل نائٹرس اکسائیڈ وغیرہ عام بیہوشی پیدا کرنے کے لئے کامیابی کے ساتھ استعمال کی جاتی ہیں۔ انکے علاوہ مقامی اور نخاعی بے حسی پیدا کرنے کیلئے متعدد ادویہ استعمال کی جاتی ہیں۔ جن کے ذریعہ ایک مخصوص حصۂ جسم جس پر عمل جراحی کرنا ہو بے حس کیا جاسکتا ہے ان طریقوں کی تحقیق کی بدولت نہ صرف مریض تکلیف سے نجات پاتا ہے بلکہ سرجن کے لئے پیچیدہ اور طویل اعمال جراحی میں سہولت پیدا ہوگئی ہے۔ اسکا نتیجہ یہ ہے کہ بڑے دواخانوں میں ہر سال ہزارہا آپریشن بلا تکلیف تکمیل پاتے ہیں۔ عفونت کو روکنے کے ذرائع کا انکشاف موجودہ سرجری کی ترقی کا ایک بڑا سبب ہے۔ گذشتہ صدی کے وسط میں پاسچر نے ثابت کیا کہ عمل تخمیر جراثیم کی وجہ سے ہوتا ہے نیز یہ کہ جراثیم ہی عفونت کا باعث ہیں۔ لارڈ لسٹر نے زخموں کے علاج میں دافع عفونت مثلاً کاربالک لوشن اور مرکیورک لوشن استعمال کئے جن سے زخموں کو صاف کرنے اور انکے اندمال میں بے حد سہولت حاصل ہوئی۔ جنگ کریمیا کی بہ نسبت جنگ عظیم میں زخموں کی عفونت کی وجہ سے بہت کم سپاہی خارج ہوئے۔ گذشتہ پچاس سال کے مسلسل تجربے نے ان ادویہ کے بیجا استعمال کی اصلاح کر دی ہے۔ اور ہر عمل جراحی میں ان ادویہ کو مفید طریقہ پر استعمال کیا جا سکتا ہے۔

آجکل عمل جراحی میں ایسے طریقے ملحوظ رکھے جاتے ہیں۔ جن سے جراحی زخموں کو جراثیم سے پاک رکھا جاسکتا ہے تاکہ زخم قدرتی طور پر مندمل ہو اور دافع عفونت ادویہ کے استعمال کی ضرورت نہ رہے۔

**صدری جراحی**۔ سینہ اور شش کی جراحی نے گذشتہ تیس سال کے عرصے میں بے حد ترقی کی ہے۔ اولاً (اپی کوتیسس) کو مرض دق میں شش کے بالائی حصہ کے کھفوں کو بند کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا تھا۔ اب تو سینہ چاک کر کے جملہ پسلیاں تکوین الصدر آپریشن کے ذریعہ کاٹکر نکالدیجاتی ہیں تو شش ہمیشہ کیلئے دبی ہوئی حالت میں رہتا ہے۔ اور مرض مندمل ہو جاتا ہے۔ برانکئیس جیسے تکلیف دہ اور ناقابل علاج مرض میں متاثرہ شش کا ٹکڑا نکالدینے سے مرض کا قطعی ازالہ ہو جاتا ہے

حال ہی میں یورپ اور امریکہ کے بعض سرجنوں نے بعض جاں بلب مدقوق مریضوں پر نازک آپریشن کرکے قلب کے اطراف کا غلاف نکالدیا جسکے بعد مریض تندرست ہوگئے۔

علیٰ ہذا القیاس اعضا کے نقائص اور بدوضعگی کے ارتفاع اور دماغ کے جراحی طریقوں میں ایسے طریقے اختیار کئے جارہے ہیں جن پر بغیر دیکھے یقین کرنا بھی مشکل ہے۔

**ریڈیو گرافی** ۔ لا شعاع کے ذریعہ اعضا کا فوٹو لیکر انکے مختلف عکسوں کا مقابلہ کیا جاتا ہے۔ اس طریقہ سے امراض کی تشخیص میں حیرت انگیز ترقی ہوئی ہے۔ معمولی طریقے کے علاوہ کثیف ادویہ جسم میں داخل کرکے شش۔ گردے ہثانہ اور مرارہ وغیرہ کی تصویریں حاصل کی جاتی ہیں۔ ہوا داخل کرکے دماغ کے کہفوں کا اندازہ کیا جاتا ہے۔ چند سال سے آلات لا شعاع کے ذریعہ جسم کے اعضا کا نقشہ دیکھکر ناقص اور متاثرہ اعضا کا عکس لینے کا طریقہ رائج ہورہا ہے۔ اسمیں کسی عضو کی ایک مقررہ گہرائی تک کا فوٹو لیا جاسکتا ہے۔ اور باقی حصہ فلم میں نظر نہیں آتا۔

**طب منعیہ یا حفظان صحت** " حفظ ماتقدم علاج سے بہتر ہوتا ہے" اس شعبہ کا مقصد امراض ساریہ کا سدباب اور عوام کے خارجی ماحول کی اصلاح ہے تاکہ ہر وقت حیویہ جسمانیہ (Vital Forces) اسقدر قوی ہے کہ وہ بخوبی امراض کا مقابلہ کرسکے۔

اس کے لئے خاص ادارے قائم ہیں جو عوام کی مقررہ پیش بندیوں اور احتیاط کو ملحوظ رکھنے کی ہدایات کرتے ہیں۔ قندیلی مناظر۔ سینما فلمس اور پمفلٹوں کے ذریعہ انہیں تفہیم دی جاتی ہے کہ کسطرح سرایت سے محفوظ رہیں۔ اور اگر خدانخواستہ متاثر ہوجائیں تو کسطرح علاج کرایا جائے۔ اسی طریقے کے منعی اصول دنیا کے تمام ترقی یافتہ ممالک میں طاعون ہیضہ۔ دق اور دیگر متعدی امراض کو روکنے کے لئے اختیار کئے جارہے ہیں۔

بحمد اللہ ہماری فیاض حکومت حیدرآباد بھی اب اسطرف اپنی خاص توجہ مبذول کررہی ہے اور ہمیں توقع ہے کہ اگر پبلک بھی اس میں دلچسپی لے تو ایک دن وہ آئیگا جبکہ ہم فخر کیساتھ مثل دیگر ممالک کے یہ کہہ سکینگے کہ ہم نے بھی فلاں فلاں امراض کو اپنے ملک سے نکال باہر کیا۔

**بہبودی اطفال۔** کسی مرض کے قطعی ازالہ کے لئے اس امر کی ضرورت ہے کہ ممکنہ طریقے سے ابتدائی مرحلے میں اسکو روکا جائے۔ جیسے بچپن۔ ملکۂ وکٹوریہ کا دور حکومت اس لحاظ سے خاص امتیازی حیثیت رکھتا ہے کہ حکومت اور پبلک دونوں نے زندگی اطفال میں خاص دلچسپی سے کام لیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ موجودہ صدی میں بہبودی اطفال اور طلبا، مدارس کے لئے خاص محکمہ جات حفظان صحت کا افتتاح عمل میں آیا۔ نابینا، بہرے اور گونگے طلبا کے لئے خاص مدارس، جسمانی یا دماغی حیثیت سے کمزور بچوں کے لئے خاص انتظام کیا جانے لگا۔ اسطرح امراض کو انکے ابتدائی مرحلۂ زندگی میں ہی روکا اور علاج کیا جاتا ہے۔

مدارسی طبی محکموں کے مماثل ایک اور نظام ہے جسکو نظام بیمہ صحت کہتے ہیں۔ جسکا انحصار اس اصول پر ہے کہ حکومت عوام اور بالخصوص دولتمند اشخاص کا بوقت ضرورت طبی محکمے کے اخراجات میں ہاتھ بٹائیں۔ اس غرض سے انگلستان میں ایک کروڑ چالیس لاکھ نفوس مذکورالصدر نظام میں شریک کئے گئے ہیں۔

اسی قسم کی ایک اور تنظیم عورتوں کے لئے زچگی وغیرہ کی سہولتیں بہم پہنچاتی ہے۔ کوئی قوم اس وقت تک دوراندیش کہلانے کی مستحق نہیں جب تک کہ وہ عورتوں کے زمانۂ حمل، اسقاط حمل اور زچگی کے وقت انکی صحت کو برقرار رکھنے کا باقاعدہ انتظام نہ رکھے۔ کیونکہ وہ بنی نوع انسان کے لئے منبع تولید اور افزائش نسل کا مخرج ہیں۔ زچگی کو محفوظ، بے ضرر، اور سہل بنانا ہمارا فرض اولین ہے یہ واقعہ موجودہ تہذیب کے لئے باعث ننگ ہے کہ صرف سلطنت متحدہ امریکہ میں ہر سال تین ہزار سے زائد مستورات زچگی سے ضائع ہوتی ہیں۔ اور اس سے کہیں زیادہ اس "فعلیاتی عمل" کیوجہ سے ہمیشہ کیلئے ناکارہ ہو جاتی ہیں۔

ہندوستان تو اس معاملے میں ابھی منزلوں پیچھے ہے۔ اسکا صحیح اندازہ مشکل ہے کہ یہاں ہر سال کتنی بے کس مائیں زچگی کے باعث اپنی پیاری زندگی کو ہمیشہ کے لئے خیرباد کہتی ہیں۔ کوئی زچگی کو "پیغام اجل" خیال کرتا ہے تو کوئی اسکو بربادی صحت کی ابتدا تصور کرتا ہے۔ یہ سب ہماری غفلت شعاری

اور تساہل کے نتائج ہیں۔ ورنہ طب اسقدر ترقی کرچکی ہے کہ اس قسم کی واردات کو اقل ترین تعداد تک پہنچایا جاسکتا ہے۔

حیات انسانی پر موجودہ علم طب کی نوازشات کی یہ چند مثالیں ہیں۔ نتیجتہً یہ کہدینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اب زندگی پہلے سے زیادہ محفوظ و مامون ہوچکی ہے۔ ایک انگریز۔ جاپانی۔ یا امریکن لڑکا جو آج تولد ہوتا ہے اس کے توئی سے اس بات کی توقع کی جاتی ہے کہ وہ اپنے دادا سے کم از کم بارہ سال زیادہ عمر پائیگا۔ ان ممالک میں وبائی اور کمسنی کی ادویات کا ایک حد تک انسداد ہوچکا ہے۔ کیا اطفال اور کیا بالغ آدمی ہر ایک صحت سے مالامال نظر آتا ہے۔ جسکی مثال ان ملکوں کی گذشتہ تاریخ میں مشکل سے ملتی ہے۔ بخلاف اسکے ہمارا قومی انحطاط، ہماری افراط پسندگی۔ امراض ساریہ کی کثرت، اصول حفظان صحت سے انحراف ہماری نسلوں کو دن بدن زیادہ کمزور بنا رہے ہیں۔

ع ببین تفاوت رہ از کجاست تا بہ کجا

**مستقبل** - ابھی علم طب کو بہت کچھ کرنا ہے۔ اسوقت تک ایسے امراض موجود ہیں جنپر علم طب نے پورا یا مطلقاً قابو نہیں پایا۔ ہر سال سرطان سے ہزاروں نفوس داعی اجل کو لبیک کہتے ہیں۔ اور ہم اس میدان میں بے معنی سے نظر آنے لگتے ہیں۔ انفلوئنزا کی بعض غیر واضح اور نزلہ زکام کی کیفیتیں ابھی محتاج تحقیق ہیں۔ وجع مفاصل کی جانفشانی نے ابھی ہمارا پیچھا نہیں چھوڑا۔ سالانہ ساٹھ ہزار اموات جو قلبی امراض سے منسوب کی جاتی ہیں ان میں سے نصف سے زائد کی محرک غالباً یہی ہے۔

انکے علاوہ عالمگیر عصبی امراض کی بڑی جماعت میں تحقیق کی گنجایش ہے۔ صرف یہی نہیں بلکہ مستقبل حفظان صحت کا کام اونچا معیار اپنے ساتھ لائیگا۔ ہماری تہذیب کا یہ غم انگیز واقعہ ہے کہ ہر سال مجنونوں میں بیس ہزار سے زیادہ اضافہ ہورہا ہے۔ ہم نے انکی ہمدردانہ حراست کیلئے ادارے قائم کئے ہیں۔ لیکن ابھی تک اس مرض کی اصلی وجہ ہمیں معلوم نہوسکی۔ جنون کے ابتدائی اسباب محرکہ موروثی خباثت ناحول کے نقائص طبعی اور معاشرتی خرابیاں، اور غیر معمولی دماغی محنت ہیں جن میں سے اکثر بلاواسطہ انسان کے اختیار میں ہیں۔ ہمیں صرف مخبوط الحواسی کا علاج ہی کرنا نہیں ہے۔ بلکہ اس سے

زیادہ اہم ان وسائل کی دریافت ہے۔ جن سے ہم انسانی دماغ کی قوت اور استعداد کو بڑھا سکیں کیونکہ دنیا کا شاندار مستقبل صرف تندرست اجسام رکھنے والی قوموں پر نہیں بلکہ ان پر ہے جو صحیح اور ذکی دماغ بھی رکھتے ہیں۔

میں اس مضمون کو ختم کرنے سے پیشتر یہ کہدینا اپنا فرض سمجھتا ہوں کہ یہ علم طب کی ترقی کا سب سے اہم جزو ہے کہ لوگ انفرادی اور اجتماعی طور پر اپنی روزمرہ زندگی میں قوانین صحت کو ملحوظ رکھیں۔ یہ ایک امر واقعہ ہے کہ ہمارے علم الصحت نے ابھی اتنی ترقی نہیں کی جتنی علم الادویہ نے بعض اوقات انسان کو اپنی نادانی کے سبب ادویہ کے غلط استعمال کی وجہ سے جان سے ہاتھ دھونا پڑتا ہے۔ لیکن اکثر زندگی میں صحت بخش طریقوں کا عدم امتیاز اور ان پر عمل پیرا نہ ہونا زیادہ مہلک ثابت ہوتا ہے اس حقیقت سے کبھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ جسطرح زندگی کے لئے غذا لازمی ہے اسیطرح ہوا اور روشنی بھی اہم ہیں جن کے بغیر زندگی ممکن نہیں۔ اچھی غذا، تازہ ہوا، موزوں روشنی ہی صحت مندی کا راز ہیں۔

---

# رباعی

بے جرم کوئی دہر میں رہ سکتا ہے
کس کا ہے یہ منہ، کون یہ کہہ سکتا ہے
میں جرم کروں اور تو سزا دے مالک
کچھ فرق بھی پھر دونوں میں رہ سکتا ہے

(ترجمہ)

حکیم رائے ست گرو پرشاد رہبر

# تجلیات

از شنکر موہن لعل صاحب ماتھر بی۔اے (عثمانیہ)

تم جو آئے دل ہوا آباد ویرانے کے بعد
جاگ اٹھے تقدیر سے قسمت کے سو جانے کے بعد

جاذبیت کچھ تو ہے آخر گداز شمع میں
خود فدا ہو جاتا ہے پروانہ پروانے کے بعد

ان کی محفل میں کسی نے میری چھیڑی داستان
غیر بھی سنتا رہا افسانہ افسانے کے بعد

واں سے آتی ہے خبر مجھکو وجود یار کی
جس جگہ کچھ بھی نہیں معلوم ہو جانے کے بعد

کون کہتا ہے مری حالت میں تبدیلی ہوئی
تھی وہی جانے سے پہلے ہے وہی آنیکے بعد

یوں تو سب ہی آتے جاتے ہیں سرائے دہر میں
ہے وہی اک مرد جو جی جائے مر جانیکے بعد

جب ہوا بیدل تو پردہ غیریت کا اٹھ گیا
سوز میں بھی ساز آجاتا ہے دل جانیکے بعد

جس کا جام دل نہ ہو لبریز از درد جگر
عشق کو کیا خاک سمجھیگا وہ سمجھانے کے بعد

یہ جہان ارمان کبھی منزل گہہ عشرت نہیں
بس کھلا ہے راز ہم پر ٹھوکریں کھانے کے بعد

# ایجادات کے دور (سلسلہ گذشتہ)

**جدید کارگاہ** ہم نے اس سے پہلے بتایا ہے کہ قدیم زمانے کے کاریگروں کو بھدّے اور غیر معیاری آلوں سے کام لینا پڑتا تھا۔ اس نقص کی وجہ سے انھوں نے خاطر خواہ رفتار سے ترقی نہیں کی۔ موجودہ میکانی ترقی کا ایک بڑا راز جدید کارگاہ ہے جہاں جدید آلے خالص دھاتیں اور معیاری پرزے استعمال کئے جاتے ہیں۔

ہنری ماڈسلے معیاری آلوں کا موجد ہے۔ اس نے ایسے معینہ ناپ کے پیچ اور نٹ بنائے کہ ایک ہی نمبر کے مختلف پیچوں اور نٹوں میں بال برابر فرق نہ رہا۔ پہلے یہ حال تھا کہ ہر طرح ایک سے معلوم ہونے والے پیچ اور نٹ بھی ایک دوسرے پر نہ آسکتے تھے۔ ہر نٹ اور پیچ کو کھولنے سے پہلے شناخت کے لئے ایک سے نشان ڈالدئے جاتے تھے تاکہ پھر دوبارہ لگانے میں دقت نہ ہو۔ اب معیاری پرزوں کے باعث یہ دقت رفع ہوگئی ہے جس سے وقت اور محنت کی بڑی کفایت ہوئی۔ یہ امور بظاہر بہت معمولی نظر آتے ہیں مگر درحقیقت انکا کارکردگی پر ضرور مفید اثر پڑتا ہے۔ اس طرح ہماری میکانی ترقی بڑی حد تک ماڈسلے کی رہین منت ہے جس نے آج سے سو سال پہلے معیاری پرزے بنائے۔

دھات کو چھیل کر گول بنانے یا اسکی سطح صاف کرنے کے لئے صدیوں سے خراد استعمال کی جاتی رہی ہے۔ ماڈسلے نے خراد میں متحرک ٹیکن کا اضافہ کیا۔ اس آرام دہ اور مفید اضافے نے خراد جیسی قدیم چیز کو ایک عصری آلہ بنادیا۔ اب اسکے ذریعے نہایت صحیح قطر کے استوانے بنائے جاسکتے ہیں۔ حقیقت تو یہ ہے کہ اگر خراد سے اس انتہائی صحت کے ساتھ استوانے نہ بنائے جاسکتے تو دخانی انجن کے سارے تجربے ناکام ہوتے۔

سنہ ۱۸۳۰ء میں روبرٹ ورتھ نے دھات کی سطح صاف کرنے کا میکانی رندہ ایجاد کیا۔ کوئی نو سال بعد نیازمتھ نے دخانی ہتوڑا پیش کیا۔ اس ہتوڑے کے ذریعہ ایک آدمی ہزاروں من وزن کے لوہے کو ٹھوک کر مطلوبہ شکل کا بنالیتا ہے۔ بڑے بڑے لوہے کے ٹکڑے اس ہتوڑے کی ایک ضرب سے پتلی ناٹوں یا تختیوں کی شکل میں بدل جاتے ہیں۔ اس طرح ان نامور موجدوں نے جدید کارگاہ کو تین مفید آلے دئے۔ جدید خراد، میکانی رندہ اور دخانی ہتوڑا۔

**کل بنانے والی کلیں** اس سو سال کے عرصے میں مختلف کل بنانے والی کلیں اتنی تعداد میں بنائی گئی ہیں کہ

انکی تفصیل ممکن ہی نہیں۔ البتہ ان کا سرسری ذکر دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔ علاوہ ازیں اس سے ان کے تنوع اور میدان عمل کی وسعت کا اندازہ بھی ہو جائیگا۔

فرض کیجئے آپ کو ریلوے انجن کا نور بنانا مقصود ہے۔ فولاد کے ایک بے ڈول کڑے کو دابوں اور دخانی ہتوڑوں کے ذریعہ منٹوں میں استوانی شکل کا بنالیا جاسکتا ہے۔ پھر اسکو خراد پہ چڑھا کر اس طرح چھیلا جاتا ہے کہ اس کی سطح صاف ہو جائے۔ بعد ازاں اسکو تیز گھومنے والے ایمری کے پہیوں سے لگا کر گذارا جاتا ہے۔ اب اسکی ساری بیرونی سطح صاف چکنی اور چمکدار ہو جاتی ہے۔ پیمائش کیجئے تو معلوم ہوگا کہ اسکا قطر مطلوبہ قطر کے عین برابر ہے۔

آپ کو دندانے دار پہیے تیار کرنے ہیں۔ دھاتوں کے بڑے بڑے مدور قرص لیجئے اور مشین میں رکھئے یہ مشین دندانے کاٹ دیگی۔ پھر ان پہیوں کے مرکزی حصے میں سوراخ ڈالدینے کے لئے ایک دوسرے مشین کی مددلینی ہوگی۔ اس سوراخ میں سے وہ محور گزریگا جسپر یہ دندانے دار پہیہ قائم رہیگا۔ موٹر کے گیر اسی طریقے سے تیار کئے جاتے ہیں۔

ہمیں کارخانوں میں ہزارہا کلوں کا شور سنائی دیتا ہے۔ مختلف مشین اپنے اپنے خاص کام خوبی سے انجام دیتی ہیں۔ چھوٹی سے چھوٹی اور بڑی سے بڑی چیز انھیں کلوں کی رہین منت ہے۔ بوتل پر لگانے کے ڈھکن سے لیکر بڑی بڑی نالیں تک یہیں تیار ہوتی ہیں۔ دھات کی تختیوں کو برقی رو گذار کر جوڑا جاتا ہے جن سے بڑے بڑے جہاز بنتے ہیں۔ گھڑیال کی بال برابر باریک کمان بھی یہیں بنتی ہے اور بڑے بڑے صدہا من کے انجن بھی یہیں تیار ہوتے ہیں۔

جنگ عظیم کا ایک اثر یہ ہوا کہ بڑھتی ہوئی مانگ کے لحاظ سے مصنوعات بڑے پیمانے پر تیار ہونے لگے جنگ کے زمانے میں سامان حرب تیزی سے تیار ہوا اور صلح کے بعد بھی مصنوعات تیزی کے ساتھ بنائی جانے لگیں۔ بعض وقت اس کا اندیشہ ہوتا تھا کہ اس عجلت اور تیز رفتاری کے باعث پیداوار کی خوبی متاثر ہوگی۔ پھر مزدوروں کے مطالبات کیوجہ سے اوقات کار کو کم کرنا اور اجرتوں کو بڑھانا بھی پڑا۔ مگر صنعتی انجنیروں نے ان تمام مشکلات پر غلبہ حاصل کیا۔ انہوں نے ایسے عمدہ مشین ایجاد کیں جن کی وجہ سے مصنوعات کی خوبی کا معیار بلند رہا۔

**ماہرین سائنس کا تعاون** فولاد کی صنعت کو باوجود ان ناموافق حالات کے جو فروغ ہوا اسکی وجہ سائنس والوں کا تعاون ہے۔ مختلف قوموں کے فرمیں موجدوں اور سائنس والوں نے اپنی بیش بہا تحقیقات سے اسکو فروغ دیا۔ ماہرین طبیعات و کیمیا نے فولاد کے متعلق دور رس اور مفید تحقیقات کی ہیں اس تعاون کی وجہہ سے اشیاء کی ساخت اور انکی مضبوطی کا اندازہ لگانے کے مختلف طریقے معلوم کئے گئے۔ فولاد کے ہر نمونہ پر پہلے کیمیائی اور طبیعی آزمایشات ہوتی ہیں۔ اس امر کا تعین کرلیا جاتا ہے کہ فولاد کی ہر قسم اس مخصوص کام کیلئے موزوں ہے۔ فولاد کی ہر تختی ہر پیچ اور ہر پرزے کی ضروری مضبوطی کی آزمایش کرلی جاتی ہے۔ پھر خوردبین کے ذریعے فولاد کے ہر نمونے کی ساخت کا امتحان کیا جاتا ہے۔ ہر نمونے کو ٹھوک کر، کھینچ کر، اور مروڑ کر اسکے لوچ اور مضبوطی کی آزمایش کیجاتی ہے۔ پھر یہ بھی نہیں ہوتا کہ ضرورت سے بہت زیادہ مضبوط قسم کا فولاد کسی معمولی ضرورت کے لئے استعمال کیا جائے کیونکہ اس سے مصنوعات گراں ہو جائینگی۔

مثال کے لئے موٹر ہی کو لے لیجئے۔ کسی موٹر کے محور کی تیاری کے وقت اسپر ایسی آزمایش کیجاتی ہے جس سے اطمینان ہوجائے کہ معمولی حالات میں محور پر جو بار ہوسکتا ہے اسکا وہ آسانی سے مقابلہ کرسکتا ہے پھر یہ بھی کہ اسپر صرف ضرورت کے عین برابر فولاد صرف کیا جاتا ہے۔ یہ نہیں ہوتا کہ احتیاط کے خاطر محور ضرورت سے زیادہ موٹا بنادیا جائے۔ سائنس دانوں کے تعاون سے ہر چیز اسقدر معیاری ہوگئی ہے کہ محض حفاظت کے خیال سے بیرجہ فولاد بھی زیادہ استعمال کرنا فضول خرچی ہے۔

**تیز رفتاری** مختلف قسم کی ہزارہا مشینیں دن رات پیداوار میں اضافہ کرنے میں مصروف ہیں۔ انکی رفتار بھی تیز سے تیز تر ہوتی جارہی ہے۔ تجارتی مقابلوں کی وجہہ سے مشینوں کی رفتار میں تیزی پیدا کرنا ناگزیر ہوگیا ہے آج سے دس سال پہلے کی مشین جس رفتار سے کام کرتی تھی آج وہ بالکل ناکافی ہے۔ سال بہ سال تیز رفتار مشینوں کے لئے جگہ پیدا کی جاتی ہے۔

سنہ ۱۹۲۴ء میں انگلستان کی ایک نمایش میں لکڑی صاف کرنے کی ایک مشین پیش کی گئی تھی۔ اس مشین میں لکڑی کی تختیاں ڈالی جاتی تھیں۔ یہ مشین ان تختیوں کی سطح پر رندہ پھیرتی اور کناروں کو گول بنادیتی تھی۔ اسکی رفتار اتنی تھی کہ ہر منٹ میں ۳۰۰ فٹ لمبے تختے تیار ہوجاتے تھے۔ سنہ ۱۹۲۶ء میں بھی اس قسم کی

مشین پیش کیگئی مگر اب اسکی رفتار ۵۰۰ فٹ فی منٹ تھی یعنی کارکردگی میں ۵۰۰ فیصدی اضافہ ہوا صرف چار سال میں رفتار اتنی بڑھ گئی کہ انسانی ہاتھ اسکا ساتھ دینے سے قاصر ہوگئے۔ پہلے کھُردرے تختے مشین میں ڈالنے کا کام ایک مزدور انجام دیا کرتا تھا۔ مگر اب اس مشین میں تختے ڈالنے کے لئے بھی ایک دوسری مشین بنانی پڑی۔

**بے زنگ فولاد** فولاد کی صنعت کے سلسلے میں ایک دلچسپ اور قابل ذکر کارنامہ بے زنگ فولاد نئی ایجاد ہے۔ فارا ڈے ایسے فولاد کا متلاشی تھا جو زنگ آلود نہ ہوتا ہو۔ اس نے بہت سے تجربے کئے اور آخر کار ایک حد تک کامیاب بھی ہوا۔ اس نے فولاد کی ایک ایسی قسم معلوم کی جو زنگ آلود نہ ہو سکتی تھی مگر یہ اسقدر نرم اور بے لچک تھی کہ کسی صنعت میں اسکا استعمال ممکن نہ تھا۔

معمولی فولاد کے بنے ہوئے چاقو اور چھُریاں بہت جلد زنگ آلودہ ہوجاتی ہیں۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ معمولی فولاد کا لوہا پانی میں نسبتاً زیادہ حل پذیر ہے۔ معمولی فولاد کے ذرے متجانس نہیں ہوتے۔ اسوجہ سے اس کے سالمے ہوا کی آکسیجن سے بہ آسانی مل جاتے ہیں۔ اس طرح لوہے کا آکسائڈ حاصل ہوتا ہے جسکو ہم زنگ کہتے ہیں۔ بے زنگ فولاد کے فوائد اس قدر واضح ہیں کہ انکی تفصیل غیر ضروری ہے۔

کرومیم نامی دھات کی آمیزش سے بے زنگ فولاد تیار کیا جاتا ہے۔ اس طرح حاصل کیا ہوا کروم فولاد بہت پھوٹک ہوتا ہے۔ اور اسمیں لوچ بھی بہت کم ہوتا ہے۔ مگر چھری چاقو ہماری روزمرہ زندگی میں جس مقصد کے لئے استعمال ہوتے ہیں اسکے لئے انکا زیادہ لوچدار یا مضبوط ہونا ضروری بھی نہیں ہے۔ اس قسم کا فولاد تیار کرنے کیلئے ضرورت اس امر کی ہوتی ہے کہ کاربن پوری طرح خارج کردیا جائے۔ یہ بہت ہی مشکل اور نہایت ہی گراں عمل ہے ۲۰۰ روپیہ کے فولاد سے کاربن پوری طرح خارج کرنے میں کوئی ہزار روپیہ خرچ ہوتے ہیں۔ اگرچہ کہ جدید ترمیمات اس عمل کی گرانی کو گھٹانے کی طرف مائل ہیں مگر پھر بھی عمل تخلیص پر فولاد کی قیمت کا کم از کم چہار چند ضرور صرف کرنا پڑیگا۔

فولاد میں کرومیم کے ساتھ نکل اور کوبالٹ کو ملا کر عجیب وغریب فلزات تیار کی جارہی ہیں۔ اس قسم کی نئی فلزات کے استعمال سے پرواز زیادہ قابل اعتماد ہوتی جارہی ہے۔ ہوائی جہاز کے حمام ایسے ہی فلزات سے تیار کئے جارہے ہیں کیونکہ یہ بہت سبک، بے زنگ اور نہایت ہی مضبوط ہوتے ہیں۔

(۳)

# کرگے کا دور

**تمہید** تہذیب کے ابتدائی مدارج میں جب انسان کو کھانے پینے اور محفوظ مقامات میں رات بسر کرنے کا اطمینان ہو لیا تو جسم ڈھانکنے کی فکر ہوئی۔ پہلے درختوں کے پتوں سے ستر پوشی کا کام لیا گیا اور پھر مردہ جانوروں کی کھال سے۔ جب سادہ ترین ضروریات زندگی سے اطمینان حاصل ہوا تو اظہار ذات کے جذبے نے نمایش کا تخیل پیدا کیا۔ قدیم زمانے کے برتنوں پر جو بھدی تصاویر اور نقوش نظر آتے ہیں وہ سب اسی جبلت کا مظاہرہ ہیں۔ کرگا تہذیب انسانی کی ان ابتدائی ایجادوں میں سے ایک ہے جو انسان نے اپنی فن کاری اور کمال کے اظہار کے لئے پیش کئے۔ دوسرے قبیلوں پر فوقیت جتانے کے لئے اس سے بہتر کیا ہو سکتا تھا کہ قبیلے کے تمام آدمی عمدہ کپڑا پہنیں۔ اسوجہ سے ہی انسان نے کپڑا بُننے کی طرف بہت پہلے ہی سے توجہ کی ہوگی۔ اگرچہ کہ کرگا بہت ہی قدیم ایجاد ہے، مگر تعجب اسکا ہے کہ کئی صدیوں کے گذر جانے پر بھی یہ اپنی ابتدائی حالت ہی میں رہا۔ غلہ پیسنے کے لئے پن چکیاں اور ہوا چکیاں قایم ہوئیں مگر کرگے کے لئے دستی قوت ہی کافی سمجھی گئی۔ ہوا اور پانی کی قوت سے کرگا چلانے کا خیال تک نہ آیا۔ ٹول، کشمیرے، مخمل، ساٹن چھینٹ اور ململ سب قدیم دستی کرگے پر ہی بنے جاتے تھے۔

**ریشے** ہمارا لباس دو قسم کے ریشوں سے بنتا ہے، حیوانی اور نباتی۔ روئی، کتان، اور سن نباتی ریشے ہیں۔ اُون اور ریشم حیوانی ریشے۔

روئی ان تمام ریشوں میں سب سے زیادہ اہم ہے۔ اسکا استعمال اسقدر وسیع ہے اور اسکا کپڑا عام طور پر اسقدر مقبول ہوا ہے کہ اسکو ریشوں کی ملکہ کہتے ہیں۔ یہ معلوم نہ کیا جا سکا کہ دراصل اسکی صنعت کس وقت سے شروع ہوئی، مگر اتنا یقین ہے کہ بہت ہی قدیم چیز ہے۔ اندازہ لگایا گیا ہے کہ ہمارے ملک ہندوستان میں ۸۰۰ ق م سے اسکا استعمال ہو رہا ہے۔ سکندر اعظم نے جب ہندوستان پر حملہ کیا تھا تو اُسنے ہندوستانیوں کو روئی کا کپڑا پہنا ہوا دیکھا۔ کولمبس ۱۴۹۲ء میں جب امریکہ پہنچا تو وہاں بھی باشندوں کو روئی کے لباس میں ملبوس پایا۔ یوں تو روئی کے کئی قسمیں ہیں مگر اسکی بہترین قسم باربادوس کہلاتی ہے۔ امریکہ میں یہ زیادہ ہوتی ہے۔ اسکے ریشے اتنے بڑے اور مضبوط ہوتے ہیں کہ

یسر بھر روئی سے ۳۰۰ میل لمبا تاگہ حاصل کیا جاتا ہے۔

کتان السی کے پودے سے حاصل ہوتا ہے۔ السی کا پودا ہر سال بویا جاتا ہے یہ کوئی دو تین فٹ اونچا ہوتا ہے۔ اسکے تنے کے ریشوں سے کتان حاصل ہوتا ہے اور اسکے بیج سے تیل اور کھلی حاصل ہوتی ہے۔ اس کی کاشت آفریقہ کے بعض حصوں میں روس اور اکثر یورپی ممالک میں ہوتی ہے۔

اسکے بیج ہموار زمین پر بوئے جاتے ہیں۔ جب وہ کافی اونچے ہوجاتے ہیں تو انہیں جڑ سمیت اکھاڑ لیا جاتا ہے۔ پودوں پر کنگھی پھیر کر بیج علیحدہ کر لیتے ہیں اور تنوں کو پانی میں ڈال دیتے ہیں۔ ان میں ایک قسم کا تخمیری عمل ہوتا ہے جسکے بعد ریشے بہ آسانی علیحدہ ہوجاتے ہیں۔ ان ریشوں کو خوب پھٹکا جاتا ہے تاکہ اندرونی باریک ریزے علیحدہ ہوجائیں۔ پھر اچھے اور لمبے ریشے چھانٹ کر یکجا کر لئے جاتے ہیں پہلے کتانی کپڑا زیادہ استعمال ہوتا تھا۔ مگر اب سوتی کپڑے نے اسقدر مقبولیت پائی کہ کتانی کپڑے کا استعمال نسبتاً کم ہوتا چلا ہے۔

سن بھی ایک نباتی ریشہ ہے۔ اسکی مختلف قسمیں ہیں جو دنیا کے مختلف ممالک میں اگتی ہیں۔ بنگال میں اسکی کاشت زیادہ ہوتی ہے۔ کلکتہ میں سن کے بڑے بڑے کارخانے ہیں جہاں اس سن کے تھیلے بنائے جاتے ہیں۔ اس صنعت کے لئے کلکتہ ساری دنیا میں مشہور ہے۔ روس میں بھی سن کی ایک قسم پیدا ہوتی ہے وہاں اسکے تھیلے بنائے جاتے ہیں۔ اسکے علاوہ وہاں کے سن کا کپڑا بھی بنایا جاتا ہے۔ یہ بہت بھدا ہوتا ہے مگر غریب لوگ اسکو استعمال کر لیتے ہیں۔

ریشم کا کپڑا اولاً ہمالیہ میں پایا گیا تھا۔ پھر یہ کسطرح ملک چین میں منتقل کیا گیا ۲۶۴۰ ق م میں ملکہ سی لن شی نے اوقات فرصت میں تفریحی مشغلے کی حیثیت سے ریشم کے کیڑوں کی پرداخت شروع کی۔ چنانچہ اب بھی شہر پیکن کی معزز خواتین کا تفریحی مشغلہ یہی ہے۔ کہتے ہیں ملکہ نے اس زمانہ میں ایک ایسا طریقہ ایجاد کیا تھا کہ ریشم کے کیڑے کو ضائع کئے بغیر پورا تار حاصل کر لیا جاسکتا تھا۔ یہ تار اپنی چمک اور مضبوطی کی وجہ سے اسقدر مقبول ہوا کہ خود شاہ چین نے اپنی ملکہ سے خواہش کی کہ اسکے لئے ریشم کا لباس تیار کرائے۔ اسطرح ریشم اور اسکی صنعت کو ابتدا ہی سے شاہی سرپرستی حاصل رہی۔ ایک

عرصۂ دراز تک یہ صنعت ملک چین تک محدود رہی۔ دوسرے ممالک میں تشویش شروع ہوئی۔ مخاطرہ پسند طبیعتوں نے چین کے سفر اختیار کئے اور اپنی جان کو خطرے میں ڈالکر اس قومی صنعتی راز کا پتہ چلانے کی بہتیری کوششیں کیں مگر چھٹی صدی عیسوی تک یورپ اس راز سے واقف نہو سکا۔ فرانس اور ایطالیہ بارہویں اور تیرہویں صدی میں ریشم کی صنعت کے لیے مشہور تھے۔ انگلستان میں اسوقت تک یہ صنعت معمولی حالت میں تھی۔ جان لامب نے محسوس کیا کہ انگلستان اس صنعت میں بہت پیچھے ہے۔ وہ چاہتا تھا کہ کسیطرح یہ صنعت انگلستان میں ترقی کرے۔ اس نے اطالیہ کا سفر کیا۔ بڑی مشکل سے ریشم کے ایک کارخانے میں معمولی مزدور کی حیثیت سے مامور ہوا۔ اس صنعت کے سارے گاڑھے راز معلوم کرلیے اور خفیہ طور پر انگلستان کو فرار ہوگیا۔ اسکی واپسی کے چندہی ماہ بعد انگلستان میں اعلیٰ درجے کا ریشم پیدا ہونے لگا۔ اطالوی نمائندے نے اس غیر معمولی ترقی پر اظہار حیرت کیا۔ جب اطالیہ کو یہ خبر پہنچی اور کارخانے کو اطلاع ملی تو سب سہم کر رہ گئے۔ اب انھیں معلوم ہوا کہ مفرور مزدور دراصل ایک بڑا صناع تھا جو اس بھیس میں انکے صنعتی راز لے اڑا۔ رنج اور غصّے سے مغلوب ہوکر اطالویوں نے انتقام کے لئے ایک آدمی انگلستان روانہ کیا۔ اس نے کسی طرح لامب سے گہری دوستی پیدا کی اور ایک مرتبہ اسکے کھانے میں زہر ملادیا۔ لمب جانبر نہو سکا مگر ریشم کی صنعت کے تمام رموز سے انگلستان واقف ہوچکا تھا۔

**پارچہ بافی** پارچہ بافی کے دو اہم شعبے ہیں۔ ریشوں سے تاگہ حاصل کرنے کو کاتنا کہتے ہیں پھر ان تاگوں سے کپڑا حاصل کرنے کے عمل کو بننا کہتے ہیں۔

ریشوں کو پہلے دھنک لیتے ہیں اسکے بعد انکی پونیاں بنائی جاتی ہیں۔ ان پونیوں سے ریشوں کو آہستہ آہستہ کھینچ کر بل دیتے جاتے ہیں۔ اس طرح تاگہ کاتا جاتا ہے۔

ابتدائی دور میں کپڑا بننے کا عمل سادہ مگر محنت طلب تھا۔ پہلے تاگے کے کھڑے تار تان دیئے جاتے تھے۔ آڑے تاروں کا ایک سلسلہ ان میں سے نیچے اوپر گذارا جاتا تھا۔ اس طرح تاگے کو دو متوازی آڑے کھڑے سلسلوں میں مربوط کرکے کپڑا حاصل کیا جاتا تھا۔ کھڑے تاروں کو تانا اور آڑے تاروں کو

بانا کہتے ہیں۔

مذکورۂ بالا عمل نہ صرف مشقت طلب تھا بلکہ اسمیں وقت بھی بہت ضائع ہوتا تھا۔ پھر کپڑے کی بڑھتی ہوئی مانگ کیلئے اس طریقے سے پوری رسد مہیا نہ ہوسکتی تھی۔ حالات متقاضی تھے کہ کوئی آسان عمل معلوم کیا جائے۔ یہی ضرورت دستی کرگے کی ایجاد کا باعث ہوئی۔

**دستی کرگہ** دستی کرگے میں تانے کے تاروں کو ایک چوکھٹے میں اسطرح تان دیتے ہیں کہ کرگے کے پائیدان کو دبانے سے متبادل تاگوں کا ایک سلسلہ اوپر اٹھ جاتا ہے۔ یعنی پہلا، تیسرا، پانچواں اور دیگر طاق تاگے اوپر اٹھ جاتے ہیں اور بقیہ نصف تاگے نیچے ہی رہتے ہیں۔ درمیان میں جو جگہ پیدا ہوجاتی ہے اس میں سے نال پھینک کر بانا ڈالا جاتا ہے۔ اب پائیدان کو اٹھانے سے تاگوں کا طاق سلسلہ نیچے اور دوسرا سلسلہ اوپر ہوجاتا ہے۔ نال کو جسپر بانے کا تاگہ ہوتا ہے درمیانی جگہ میں سے مخالف سمت میں پھینکا جاتا ہے۔ اس سلسلے کو جاری رکھکر پورا بانا ڈالدیا جاتا ہے۔ اس ایجاد سے یہ فائدہ ہوا کہ کُلا چھے کو تانے کے ہر تار کے اوپر نیچے سے نال گذارنے کی دقت باقی نہ رہی۔ تانے کو چوکھٹوں میں مرتب کرنے کی وجہ سے بانا ڈالنا بہت سادہ اور تیز تر عمل کی صورت اختیار کرسکا۔

**جان کے** اس قدیم کرگے میں جو قدیم نال استعمال ہوتی تھی اسکے لئے جلاہے کے دونوں ہاتھ مصروف رہتے تھے ایکمرتبہ اسکو سیدھی جانب سے بائیں جانب نال پھینکنی ہوتی تھی اور دوسری مرتبہ بائیں جانب سے سیدھی طرف۔ ۱۷۳۳ء میں ایک انگریز موجد جان کے نے اڑان نالی ایجاد کی۔ اسکے ذریعے جلاہا صرف ایک ہاتھ کے ذریعے نال دان کو جھٹکا دیکر نالی کو دونوں سمتوں میں پھینک سکتا ہے۔ اس سہولت کی وجہ سے کارکردگی میں اضافہ ہوا اور کپڑا زیادہ مقدار میں پیدا ہونے لگا۔ اسکا ایک نتیجہ یہ ہوا کہ کپڑا سستا ہوگیا۔ اس پر جان کے کے ہم وطن اسقدر برہم ہوئے کہ اسکے مکان پر حملہ آور ہوئے۔ بیچارہ جان کے ایک روئی کے تھیلے میں جا چھپا ورنہ شاید اسکا خاتمہ ہی ہوجاتا۔ بعض دوستوں نے دشمنوں کی نظر بچا کر اس تھیلے کو اپنے مکان میں منتقل کیا۔ کچھ دنوں بعد اسکو اپنا وطن چھوڑ کر فرانس جانے کا موقع ملا۔ وہاں اس نے غریب کی حالت میں اپنی زندگی کے باقی دن گذارے اور آخرکار گمنامی کی حالت میں انتقال کیا۔ مرنے کے بعد قدر ہوا کرتی ہے۔ انتقال کی خبر پانے کے بعد لنکا شائر کے ان غضبناک محسن کشوں نے محسوس کیا کہ جسکو وہ اپنا دشمن سمجھتے تھے وہ دراصل ان کا دوست اور بہی خواہ تھا۔ (باقی)

# دوسری فصل

## زرعی آبادی (بہ سلسلۂ سابق)

ادنیٰ معیار زندگی اور اس کا مفہوم

سابقہ فصل کے آخری پارے میں لکھا گیا ہے کہ موضع ہذا کے باشندوں کا معیار زندگی بحیثیت مجموعی ادنیٰ ہے لیکن اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس ادنیٰ معیار زندگی سے کیا مراد ہے اور اس کو جانچنے کا ہمارے ہاں کیا معیار ہے۔

ادنیٰ معیار زندگی سے ہماری مراد ایسا معیار زندگی ہے جو کہ ایک کارگذار متمدن اور مہذب جماعت یا قوم کے شایانِ شان نہو۔ پھر یہ سوال ہوسکتا ہے کہ وہ کونسا معیار زندگی ہے جو کہ کارگذار، متمدن اور مہذب جماعت یا قوم کے شایان شان ہوسکتا ہے اس قسم کے معیار سے ہماری مراد ایسا معیار رہایش ہے جس پر زندگی بسر کرنے سے وہ تمام ضروریات اور چند واجبی تعیشات پوری ہوتی ہیں جو کسی جماعت یا قوم کی قوت کارگذاری، معیار تہذیب، معیار تمدن اور معیار آرام کو بڑھانے یا برقرار رکھنے کے لئے ضروری ہیں۔ اسی معیار رہایش کو ایک "کارگذار معیار زندگی" کے نام سے بھی تعبیر کیا جا سکتا ہے جب ہم یہ کہتے ہیں کہ موضع ہذا کے باشندوں کا معیار زندگی بحیثیت مجموعی ادنیٰ ہے تو اس وقت ہمارا یہ مطلب ہوتا ہے کہ یہاں کے باشندے ایک "کارگذار معیار رہایش" (جس کی ہم نے ابھی تعریف کی ہے) کے مقابل بہت ہی گرے ہوئے معیار پر زندگی بسر کر رہے ہیں۔

رمی آبادی

**معیارِ زندگی کو جانچنے کے ذرایع**

ذیل میں ہم موضع زیر بحث کے باشندوں کی (الف) غذا (ب) لباس (ج) مکان اور (د) نوعیت تعلیم کے حالات دریافت کریں گے کیونکہ یہی چار اہم ذرایع ہیں جن کی بدولت کسی جماعت یا قوم کے معیارِ زندگی کو جانچا جا سکتا ہے۔

(الف) غذا :۔ صحت اور قوت کارگذاری کو بڑھانے یا برقرار رکھنے کے لئے متوازن قسم کی غذا کا استعمال ضروری ہے۔ "متوازن غذا" سے روزمرہ کی وہ مستعملہ غذا مراد ہے جس میں صحت اور قوت کارگذاری کو بڑھانے یا برقرار رکھنے والے جملہ اجزائے غذائیت ایک موزوں تناسب میں پائے جاتے ہیں۔ "پریسیڈنسی بے بی اینڈ ہلت ویک اسیوسیئیشن" نے اپنے جاری کردہ پمفلٹ[1] میں بتلایا ہے کہ کمترین[2] مصارف کے ساتھ ایک شخص کی ماہانہ یا روزانہ غذا حسب ذیل جدول کے مطابق ہوسکتی ہے :۔

| نمبر شمار | نام اجناس | تفصیل اجناس | ایک شخص کی ماہانہ مقدار خوراک: پونڈ | ایک شخص کی ماہانہ مقدار خوراک: اونس | ایک شخص کی روزانہ غذا کا حساب: فی کس روزانہ مقدار خوراک (اونس) | پروٹینس (گراموں میں): اچھا | پروٹینس (گراموں میں): ٹھیک | پروٹینس (گراموں میں): کم | چربی (گراموں میں): اچھا | چربی (گراموں میں): کم | کاربوہیڈریٹ (گرامس) | حرارے |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | چاول | صاف چاول | ۳ | ۱۲ | ۲ | - | ۳٫۵۸ | - | ۰٫۲۶ | - | ۵۲٫۱۸ | ۲۲۶ |
| | | زیرصاف چاول | ۷ | ۸ | ۴ | - | ۹٫۲۰ | - | - | ٫۳۴ | ۸۹٫۲۰ | ۳۹۶ |
| | | رائس پالشنگس | ۱ | ۶ | ۰٫۷۵ | - | ۳٫۹۷ | - | ۴٫۲۰ | - | - | ۵۱ |
| ۲ | دیگر | گیہوں، باجرا، جوار | ۲۱ | ۴ | ۱۱ | - | - | ۳۵٫۱۱ | - | ۴٫۸۸ | ۲۳۲٫۳۷ | ۱۱۴۴ |
| ۳ | دالیں | مسور، تور وغیرہ | ۲ | ۴ | ۲٫۱ | - | ۲۳٫۵۰ | - | - | ۲٫۰۰ | ۳۲٫۴۰ | ۲۰۰ |
| | | ثابت چنے | ۱ | ۸ | ۰٫۸ | - | - | - | - | - | - | - |
| ۴ | | سویا بینس | - | ۱۵ | ۰٫۵ | - | - | - | - | ۴٫۰۰ | - | ۱۲۶ |
| ۵ | نباتیاتی تیل | . . . . . | ۱ | ۱۴ | ۱ | - | ۹٫۲۰ | - | ۴٫۶۰ | - | ۹٫۵۰ | ۱۱۲ |
| ۶ | چربی جانور | . . . . . . . | ۱ | ۱۴ | ۱ | - | - | - | ۲۸ | - | - | ۲۵۲ |

[1] ۔ پمفلٹ نمبر ۸ صفحہ ۱۶ ۔ [2] ۔ پانچ روپیہ کلدار

زرعی آبادی

| نمبر شمار | اجناس | نام اجناس | ایک شخص کی ماہانہ مقدار خوراک: پونڈ | اونس | فی کس روزانہ مقدار خوراک (اونس) | ایک شخص کی روزانہ غذا کا حساب — پروٹینس (گراموں میں): اچھا | ٹھیک | کم | چربی (گراموں میں): اچھا | کم | کاربوہیڈریٹ (گراموں) | کیلوریز |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | گھی یا مسکہ | – | ۱۵ | ۰٫۵ | – | – | – | ۱۴٫۰۰ | – | – | ۱۲۶ |
| ۷ | دودھ | ...... | ۷ | ۸ | ۴ | ۴٫۵ | – | – | ۸٫۷ | – | ۴٫۹۰ | ۱۲۰ |
| ۸ | کھلّی | ولایتی مونگ | ۱۵ | ۰٫۵ | ٫۵ | – | ۶٫۶۰ | – | – | ۵٫۸۰ | ۶٫۶۰ | ۶۰ |
| | | ملک پوڈر | – | ۱۵ | ۰٫۵ | ۴٫۸۰ | – | – | ۰٫۷۵ | – | ۷٫۲۵ | ۵۵ |
| ۹ | غذا از قسم گوشت | گوشت مچھلی | ۳ | ۱۲ | ۳٫۰ | ۱۶٫۹۱ | – | – | ۶٫۰۰ | – | – | ۱۲۵ |
| ۱۰ | شکر | شکر یا گڑ | ۲ | ۱۲ | ۱٫۵ | – | – | – | – | – | ۳۸٫۲۵ | ۱۵۰ |
| ۱۱ | غذا جو کہ جڑوں یا میوے کی قسم سے ہوں | پیاز یا آلو یا گاجر | ۱۱ | ۴ | ۶٫۰ | ۱٫۹۵ | – | – | ۰٫۱۹ | – | ۱۸٫۹۰ | ۲ |
| ۱۲ | پتے دار سبزیاں | پالک۔ گوبی | ۱۱ | ۴ | ۶٫۰ | ۲٫۴۰ | – | – | ۰٫۱۹ | – | ۷٫۲۰ | ۴۲ |
| ۱۳ | مسالہ جات | مرچ۔ ادرک۔ لہسن | – | – | – | – | – | – | – | – | – | – |
| ۱۴ | نمک | ...... | – | – | – | – | – | – | – | – | – | – |

جملہ – – ۴۸٫۷۵ (۲۲٫۴۶ ۷٫۴۵ ۳۵٫۱۱) (۶۶٫۸۹ ۲۵) ۴۹۸٫۷۵ ۳۲۶۱

زیر فی صد تخفیف برائے خرابی ۴٫۸۷ ۱۱٫۱۵ ۹٫۱۹ ۴۹٫۸۵ ۳۲۶

باقی ...... ۴۳٫۸۸ ۱۰۳٫۵۲ ۸۲٫۴۲ ۴۴۸٫۸۸ ۲۹۳۵

مندرجہ صدر تختہ سے واضح ہو رہا ہے کہ اگر حسب صراحت روزانہ مختلف قسم کی اشیا بطور غذا استعمال کی جائیں تو ۱۰۳٫۵۲ گرام پروٹینس۔ ۸۲٫۴۲ گرام چربی۔ ۴۴۸٫۸۸ گرام کاربوہیڈریٹ اور ۲۹۳۵ کیلوریز حاصل ہوسکتے ہیں جن کی بدولت ضروری گرمی اور قوت حاصل ہوتی ہے۔ لیکن افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ موضع ہذا کے باشندوں کو اس نوعیت کی غذا دستیاب نہیں ہوتی۔

رد عی آبادی

عام طور پر چاول استعمال کئے جاتے ہیں، اس لئے کہ چاول یہاں کی سب سے اہم پیداوار ہے۔ جوار بھی استعمال کی جاتی ہے لیکن محدود مقدار میں۔ البتہ خستہ حال خاندان بیشتر جوار اور کمتر چاول استعمال کرتے ہیں۔ گیہوں کا استعمال صرف عیدین کے موقع پر کیا جاتا ہے۔ اس لئے کہ گیہوں ایک قیمتی پیداوار ہے۔

دالوں میں سب سے زیادہ عمومیت اڑد کو حاصل ہے کیونکہ اور دالوں کے مقابل یہی ارزاں دال ہے۔ مونگ، چنے اور تور کا استعمال صرف چند خاندانوں تک محدود ہے۔ اس لئے کہ یہ دالیں نسبتاً گراں ہوتی ہیں۔

چاول اور جوار کی طرح یہاں کی عام استعمال کی اشیاء نمک، مرچ، پیاز اور املی ہیں انھیں اشیاء کے ذریعہ معمولی قسم کے ساگ سالن تیار کئے جاتے ہیں ادرک اور لہسن جس کو شہری آبادی کی اکثریت ذائقہ کی افزائش کے لئے نا گزیر طور پر استعمال کرتی ہے، دیہاتی افراد کی اکثریت عیدین کے موقع پر بھی ان کا استعمال نہیں کر سکتی۔ وجہ یہ ہے کہ یہ چیزیں گراں ہوتی ہیں۔ مزید برآں دیہاتی ان کے استعمال کے عادی بھی نہیں ہوتے۔

سبزیوں میں جنگلی بھاجیوں کا استعمال عام ہے خصوصاً موسم باراں میں اس قسم کی سبزیاں زیادہ مقدار میں استعمال کی جاتی ہیں (واضح رہے کہ یہ سبزیاں مفت حاصل کی جاتی ہیں)، دیگر قسم کی سبزیوں (مثلاً پالک وغیرہ) کا استعمال بالکل مفقود ہے۔ اول تو یہ سبزیاں بہت کم دستیاب ہوتی ہیں۔ دوسرے ان کی قیمت بھی گراں ہوتی ہے۔ خوش حال طبقہ میں بیگن، تر ئی، آلو وغیرہ کی ایک محدود مقدار استعمال کی جاتی ہے۔

انڈے۔ مرغی اور گوشت کا روزمرہ استعمال بالکل مفقود ہے۔ انڈے عام طور پر فروخت کر لئے جاتے ہیں۔ گوشت عموماً عیدین کے موقع پر استعمال کیا جاتا ہے۔ خوش حال افراد ہر آٹھویں دن (جبکہ بازار لگتا ہے) گوشت کا استعمال کرتے ہیں مچھلی کا استعمال عام ہے کیونکہ مچھلی مقامی طور پر ارزاں دستیاب ہو سکتی ہے۔

روغنیات میں صرف تیل استعمال کیا جاتا ہے۔ روزمرہ کی غذا میں گھی کا استعمال بالکل مفقود ہے، جس کی وجہ یہ ہے کہ گھی بہت ہی گراں شے ہے۔ جن لوگوں کے ہاں دودھ دینے والے جانور ہیں وہ بھی گھی فروخت کر دیتے ہیں۔ چونکہ دودھ عام طور پر گھی بنانے کی خاطر دہی میں تبدیل کر دیا جاتا ہے

اس لئے دودھ کا استعمال بھی محدود ہے۔ البتہ چھاچ ضرور استعمال کی جاتی ہے۔ دیہات کے خستہ حال زرعی آبادی خاندانوں کو دہی تو کجا چھاچ بھی استعمال کے لئے نہیں ملتی حالانکہ دیہات میں دودھ اور دہی کی بہتات ہونی چاہئے تھی۔

میٹھے کھانے عام طور پر عیدین کے وقت استعمال کئے جاتے ہیں۔ یہ کھانے عموماً گڑ سے تیار کئے جاتے ہیں۔ ذیل میں ہم اس موضع کے ایک متوسط الحال دیہاتی کی غذا کا جدول پیش کریں گے جس میں بتلایا گیا ہے کہ فی ماہ مختلف قسم کے اشیا کن مقداروں میں صرف کی جاتی ہیں۔ ان اشیا کا روزانہ اوسط کیا ہے اس اوسط کا لحاظ کرتے ہوئے ایک متوسط الحال شخص کو روزانہ اوسطاً کس قدر اجزائے غذایت حاصل ہوتے ہیں:۔

| نمبر شمار | نام جنس | ماہانہ مقدار: سیر | ماہانہ مقدار: چھٹانک | اوسط مقدار روزانہ: چھٹانک | اوسط مقدار روزانہ: تولہ | اوسط مقدار روزانہ: ماشہ | ایک متوسط الحال دیہاتی کی روزانہ غذا اور ان کے اجزائے غذایت: مقدار روزانہ (اونس) | پروٹینس (گرامس) | چربی (گرامس) | کاربوہائیڈریٹ (گرامس) | کیلوریز |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | چاول | ۳۰ | - | ۱ | ۱۴ | - | ۱۶ | ۳۱٫۵۵ | ۲٫۶۶ | ۳۵۲٫۰۸ | ۱۵۷۶٫۵۲ |
| ۲ | جوار | ۱۵ | - | - | ۹ | ۳ | ۸ | ۲۳٫۵۶ | ۹٫۲۹ | ۱۱۰٫۲۰ | ۸۰۸٫۷۰ |
| ۳ | دال اڑد | ۱ | ۱۴ | - | ۲ | - | ۱ | ۰۶٫۸۲ | ۰٫۳۶ | ۱۷٫۱۵ | ۱۱۸٫۱۷ |
| ۴ | دہی | - | ۱۵ | - | - | ۸ | ۰٫۵ | ۰٫۱۱ | ۰٫۱۵ | ۰٫۱۹ | ۲٫۶۵ |
| ۵ | چھاچ | ۱ | ۱۴ | - | - | ۲ | ۱٫۰ | ۰٫۶۹ | ۰٫۸۳ | ۱٫۵۰ | ۱۲٫۷۸ |
| ۶ | مچھلی | ۱ | ۱۴ | - | ۱ | ۱۰ | ۱٫۰ | ۶٫۱۰ | ۰٫۲۶ | - | ۲۸٫۵۷ |
| ۷ | سبزیاں | ۱ | ۱۴ | مقدار | | | ۱٫۰ | ۱٫۷۳ | ۰٫۲۹ | ۴٫۵۴ | ۲۷٫۰۷ |
| ۸ | مرچ | ۱ | ۱۴ | - | ۵ | ۴ | ۱٫۰ | ۴٫۵۴ | ۱٫۷۶ | ۸٫۹۴ | ۶۹٫۵۹ |
| ۹ | املی | ۱ | ۱۴ | - | ۱ | ۷ | ۱٫۰ | ۰٫۸۵ | ۰٫۰۷ | ۱۹٫۱۷ | ۸۰٫۳۷ |
| ۱۰ | پیاز | ۳ | ۱۲ | - | ۲ | ۴ | ۲٫۰ | ۱٫۱۰ | ۰٫۰۴ | ۷٫۵۲ | ۳۴٫۵۰ |
| ۱۱ | تیل | ۱ | ۱۴ | - | ۵ | ۴ | ۱٫۰ | - | - | - | - |
| ۱۲ | نمک | ۱ | ۱۴ | - | ۲ | - | ۱٫۰ | - | - | - | - |
| | جملہ | ۶۲ | ۱۳ | ۲ | ۱۲ | ۹ | ۳۳٫۵ | ۸۴٫۰۷ | ۱۶٫۹۱ | ۵۹۱٫۳۹ | ۲۷۶۴٫۹۲ |
| | دس فی صد کمی برائے خرابی | . . . | . . . | . . . | . . . | . . . | ۳٫۵ | ۸٫۴۱ | ۱٫۷۰ | ۵۹٫۱۴ | ۲۷۶٫۵۰ |
| | باقی | . . . | . . . | . . . | . . . | . . . | ۳۰٫۰ | ۷۵٫۶۶ | ۱۵٫۲۱ | ۵۳۲٫۲۵ | ۲۴۸۸٫۴۲ |

زرعی آبادی

مندرجہ بالا تجزیہ کے بعد ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ توازنی نقطۂ نظر سے ایک شخص کو جس قدر مقدار غذا ملنی چاہیئے وہ موضع ہذا کے متوسط الحال افراد کو نہیں ملتی چنانچہ ذیل کے تقابلی مطالعہ سے یہ امر بخوبی واضح ہو جائے گا:۔

| تفصیل | مقدار غذا | پروٹینس | چربی | کاربوہیڈریٹ | کیلوریز |
|---|---|---|---|---|---|
| معیاری غذا جو کہ روزانہ ملنی چاہیئے | ۴۳٫۸۸ | ۱۰۳٫۵۲ | ۸۲٫۷۲ | ۴۴۸٫۸۸ | ۲۹۲۵ |
| وہ غذا جو روزانہ ملتی ہے ...... | ۳۰٫۰۰ | ۷۶٫۷۰ | ۱۵٫۲۱ | ۵۳۲٫۲۵ | ۲۴۸۸ |
| معیاری غذا کے مقابل مستعملہ غذا کی کمی | (–) | (–) | (–) | (+) | (–) |
| (–) یا زیادتی (+) ...... | ۱۳٫۸۸ | ۲۶٫۸۲ | ۶۷٫۵۱ | ۸۳٫۳۷ | ۴۳۷ |

ان اعداد کے دیکھنے سے واضح ہے کہ ایک شخص کی روزانہ معیاری غذا کی مقدار ۴۳٫۸۸ اونس قرار دی گئی ہے لیکن وہ صرف ۳۰٫۰۰ اونس یا تقریباً ۳۲ فی صد کم ہے اسی طرح کاربوہیڈریٹ کے سوائے دیگر تمام اجزائے غذائیت کم مقداروں میں حاصل ہوتے ہیں۔

پروٹینس جس کو غالباً تمام اجزائے غذائیت میں سب سے زیادہ اہمیت حاصل ہے تقریباً ۲۷ فی صد کم ملتی ہے۔ چربی جس میں اہم حیاتین (وٹامنس) پائے جاتے ہیں تقریباً ۸۲ فی صد کم ملتی ہے۔ مانا کہ مستعملہ تیل کا حساب (اعداد نہ ملنے کی وجہ سے) نہیں لگایا گیا ہے لیکن اس کے باوجود چربی کی غیر معمولی کمی سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ کاربوہیڈریٹ (جس کی وجہ سے جسم کو قوت حاصل ہوتی ہے) اس میں شک نہیں کہ تقریباً ۱۹ فی صد زاید مقدار میں ملتا ہے لیکن زیادتی کی بنا پر غذا غیر متوازن ہو جاتی ہے۔ جہاں تک کہ کیلوریز کا تعلق ہے وہ بھی معیاری مقدار کے مقابل ۱۵ فی صد کم ملتے ہیں۔ کیلوریز کی کمی سے جسم کو کافی گرمی نہیں ملتی اور انسان سست و کاہل رہتا ہے۔

اس تشریح کے بعد اب ہم یہ رائے قائم کر سکتے ہیں کہ موضع ہذا کے متوسط الحال خاندانوں (جو کہ جملہ خاندانوں کا لحاظ کرتے ہوئے ۷۵ فی صد ہیں) کے افراد کو اس میں شک نہیں کہ پیٹ بھر غذا

ضرور ملتی ہے لیکن معیاری نقطہ نظر سے وہ ایک صحت بخش غذا نہیں۔

متوسط الحال خاندانوں کے علاوہ ۶ فی صد خاندان ایسے ہیں جن کو مقامی حالات کا لحاظ کرتے ہوئے خوش حال کہا جا سکتا ہے۔ باقی ۳۰ فی صد خاندان خستہ حال ہیں۔ یعنے یہ کہ ان کی معاشی حالت بہت ہی ناگفتہ بہ ہے۔

خوش حال خاندانوں میں متوسط الحال خاندانوں کے مقابل کسی قدر اچھی غذا استعمال کی جاتی ہے۔ مچھلی زائد مقدار میں صرف کی جاتی ہے۔ دہی کا استعمال بھی زیادہ ہوتا ہے۔ ہر آٹھویں دن (جبکہ بازار لگتا ہے) عموماً گوشت بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ اڑد کے علاوہ دال مونگ اور تور بھی استعمال کیے جاتے ہیں۔ ذیل کی جدول میں ایک خوش حال شخص کی غذا کا ماہانہ حساب پیش کرتے ہوئے بتلایا گیا ہے کہ روزآنہ مقدار غذا کا اوسط کیا ہے۔ معیاری غذا کے مقابل اس غذا کا کیا حال ہے:۔

| نمبر | اجناس | ماہانہ مقداریں: پونڈ | اونس | قیمت: روپیہ | آنے | پائی | ایک خوش حال دیہاتی کی روزانہ غذا اور اس کے اجزائے غذایت: فی کس روزانہ اوسط مقدار غذا | پروٹینس (گرامس) | چربی (گرامس) | کاربوہیڈریٹ (گرامس) | کیلوریز |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | چاول | ۳۰ | - | ۱ | ۱۳ | - | ۱۶ | ۳۸٫۵۵ | ۳٫۶۹ | ۳۵۲٫۰۸ | ۱۵۷۸٫۵۲ |
| ۲ | جوار | ۱۵ | - | - | ۹ | ۳ | ۸ | ۲۳٫۵۶ | ۹٫۲۹ | ۱۸۰٫۳۰ | ۸۰۸٫۰۰ |
| ۳ | دال اڑد وغیرہ | ۳ | ۱۲ | - | ۴ | - | ۲ | ۱۳٫۶۴ | ۰٫۷۲ | ۳۴٫۳۰ | ۲۳۶٫۳۴ |
| ۴ | دہی | ۳ | ۱۲ | - | ۲ | ۸ | ۲ | ۰۰٫۴۴ | ۰٫۶۰ | ۰۰٫۷۶ | ۱۰٫۶۰ |
| ۵ | چھاچھ | ۱ | ۱۴ | - | - | ۴ | ۱٫۰ | ۰۰٫۷۹ | ۰٫۸۳ | ۰۱٫۵۰ | ۱۶٫۷۸ |
| ۶ | مچھلی | ۳ | ۱۲ | - | ۲ | ۸ | ۲ | ۱۲٫۲۰ | ۰٫۹۲ | - | ۵۷٫۱۴ |
| ۷ | گوشت | - | ۸ | - | ۱ | ۸ | ٫۲۶ | ۸٫۲۳ | ۷٫۳۸ | - | ۸٫۵۸ |
| ۸ | سبزیاں | ۱ | ۱۴ | - | ۱ | - | ۱٫۰۰ | ۱٫۷۳ | ۰٫۲۹ | ۴٫۵۴ | ۲۷٫۷۷ |
| ۹ | مرچ | ۱ | ۱۴ | - | ۵ | ۴ | ۱٫۰ | ۴٫۵۴ | ۱٫۷۶ | ۸٫۹۴ | ۶۹٫۵۹ |
| ۱۰ | املی | ۱ | ۱۴ | - | ۱ | ۷ | ۱٫۰ | ۰٫۸۵ | ۰٫۰۴ | ۱۹٫۱۷ | ۸۰٫۳۷ |
| ۱۱ | پیاز | ۳ | ۱۲ | - | ۲ | ۴ | ۲٫۰ | ۱٫۲۰ | ۰٫۰۴ | ۷٫۵۲ | ۳۴٫۵۰ |
| ۱۲ | تیل | ۱ | ۱۴ | - | ۵ | ۴ | ۱٫۰ | | | | |
| ۱۳ | نمک | ۱ | ۱۴ | - | ۲ | - | ۱٫۰ | = | = | = | = |
| | جملہ | ۷۱ | ۱۲ | ۴ | ۴ | ۲ | ۳۸٫۲۲ | ۱۰۵٫۷۳ | ۲۵٫۵۶ | ۶۰۹٫۱۱ | ۲۹۳۶٫۷۷ |
| | دس فی صد کمی برائے خرابی | | | | | | ۳٫۸۳ | ۱۰٫۵۸ | ۲٫۵۶ | ۶۰٫۹۲ | ۲۹۳٫۶۸ |
| | وہ غذا جو روزانہ ملنی چاہیئے | | | | | | ۳۴٫۴۳ | ۹۵٫۱۵ | ۲۳٫۰۰ | ۵۴۸٫۱۹ | ۲۶۴۳٫۰۹ |
| | معیاری غذا جو ملنی چاہئے | | | | | | ۴۳٫۸۸ | ۱۰۳٫۵۲ | ۸۲٫۷۲ | ۲۴۸٫۸۸ | ۲۹۳۵٫۰۰ |
| | مستعملہ غذا کی کمی (-) یا زیادتی (+) | | | | | | ۹٫۴۵ (-) | ۸٫۳۷ (-) | ۵۹٫۷۲ (+) | ۹۹٫۳۱ (+) | ۲۹۱٫۹۱ (-) |

(زرعی آبادی) مندرجہ بالا اعداد سے ظاہر ہو رہا ہے کہ خوش حال خاندانوں کی غذا بھی معیاری غذا کے مطابق نہیں۔ ہمارے معیار کے مطابق فی کس روزانہ تقریباً (۴۳٫۸۸) اونس غذا ملنی چاہئے لیکن صرف (۴۳٫۳۴) اونس ملتی ہے۔ گویا روزانہ تقریباً (۱۰) اونس کم غذا ملتی ہے۔ اس لحاظ سے پروٹینس، چربی اور کیلوریز کی مقداریں بھی کم ہیں۔ مانا کہ کاربوہیڈریٹ معیار سے زائد مقدار میں ملتا ہے لیکن اس کی وجہ سے غذا کی نوعیت اور زیادہ غیر متوازن ہو جاتی ہے۔

متوسط الحال اور خوش حال اشخاص کی غذا کا حساب پیش کرنے کے بعد اب ہم ایک خستہ حال شخص کی غذا کا حال معلوم کریں گے:۔

| نمبر | نام جنس | ماہانہ مقداریں | | قیمت | | | روزانہ مقدار | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | پونڈ | اونس | روپیہ | آنے | پائی | فی کس روزانہ اوسط مقدار خوراک | پروٹینس (گرامس) | چربی (گرامس) | کاربوہیڈریٹ (گرامس) | کیلوریز |
| ۱ | چاول | ۷ | ۸ | - | ۷ | ۶ | ۴ | ۹٫۶۲ | ۰٫۹۳ | ۸۸٫۰۲ | ۳۹۴٫۶۵ |
| ۲ | جوار | ۳۰ | - | ۱ | ۲ | ۵ | ۱۶ | ۴۷٫۱۲ | ۱۸٫۵۸ | ۳۶۰٫۶۰ | ۱۶۱۶٫۰۰ |
| ۳ | دال | - | ۱۵ | - | ۱ | - | ۰٫۵ | ۳٫۴۱ | ۰٫۱۸ | ۸٫۵۷ | ۵۴٫۰۸ |
| ۴ | مچھلی[۱] | ۳ | ۱۲ | - | ۱ | ۶ | ۲٫۰ | ۱۲٫۲۰ | ۰٫۹۲ | - | ۵۷٫۱۴ |
| ۵ | سبزیاں[۲] | ۱ | ۱۴ | مفت | | | ۱٫۰ | ۱٫۷۳ | ٫۲۹ | ۴٫۵۴ | ۲۷٫۷۷ |
| ۶ | مرچ | ۱ | ۱۴ | - | ۵ | ۴ | ۱ | ۴٫۵۴ | ۱٫۷۶ | ۸٫۹۴ | ۶۹٫۵۹ |
| ۷ | املی | ۱ | ۱۴ | - | ۱ | ۷ | ۱ | ۰٫۸۵ | ۰٫۰۴ | ۱۹٫۱۷ | ۸۰٫۳۷ |
| ۸ | پیاز | ۳ | ۱۲ | - | ۲ | ۴ | ۲ | ۱٫۲۰ | ۰٫۰۴ | ۷٫۵۲ | ۳۴٫۵۰ |
| ۹ | تیل | ۱ | ۱۴ | - | ۵ | ۴ | ۱ | - | - | - | - |
| ۱۰ | نمک | ۱ | ۱۴ | - | ۲ | - | ۱ | - | - | - | - |
| | جملہ | | | ۲ | ۱۳٫۰ | | ۲۹٫۵ | ۸۰٫۶۸ | ۲۲٫۷۳ | ۴۹۷٫۳۶ | ۲۳۳۴٫۱۰ |
| | دس فی صد کمی برائے خرابی | | | | | | ۳٫۰ | ۸٫۰۷ | ۲٫۲۸ | ۴۹٫۷۴ | ۲۳۳٫۴۱ |
| | وہ غذا جو روزانہ ملتی ہے | | | | | | ۲۶٫۵ | ۷۲٫۶۱ | ۲۰٫۴۵ | ۴۴۷٫۶۲ | ۲۱۰۰٫۶۹ |
| | معیاری غذا جو ملنی چاہئے | | | | | | ۴۳٫۸۸ | ۱۰۳٫۵۲ | ۸۲٫۷۲ | ۴۴۸٫۸۸ | ۲۹۳۵٫۰۰ |
| | مستعملہ غذا کی کمی (-) یا زیادتی (+) | | | | | | ۱۷٫۳۸ (-) | ۳۰٫۹۱ (-) | ۶۲٫۲۷ (-) | ۰٫۶۵ (-) | ۸۳۴٫۳۱ (-) |

[۱] مچھلی ہاتھ سے پکڑ کر بھی صرف کی جاتی ہے۔

[۲] جنگلی سبزیاں مثلاً لوٹی۔ ماٹ۔ پن گنٹہ وغیرہ مفت حاصل ہوتی ہیں۔ (نوٹ: مختلف اجناس مستعملہ میں اجزائے غذائیت پروٹینس وغیرہ کو معلوم کرنے کے لئے ان فی صدوں سے مدد لی گئی ہے جو کہ پمفلٹ ۸ جاری کردہ "بی اینڈ ہلتھ وبک اسوسیشن" اور "ہلتھ بلوٹن" ۲۳ گورنمنٹ آف انڈیا پریس میں دئے گئے ہیں۔

سابقہ صفحہ کے دیے ہوئے اعداد کے دیکھنے سے واضح ہے کہ چاول کے مقابل جوار کا صرفہ زیادہ ہے۔ زرعی آبادی وجہ یہ ہے کہ غریب افراد کے ہاں اگر چاول ہوں تو وہ انھیں فروخت کرکے جوار خریدتے ہیں کیونکہ جوار نسبتاً ارزاں ہوتی ہے۔ قوت خرید کی کمی کی وجہ سے دال بھی نسبتاً کم صرف کی جاتی ہے۔ البتہ مچھلی زیادہ استعمال کی جاتی ہے۔ یہ مچھلی زیادہ تر لوگ خود ندی نالابوں سے پکڑ لاتے ہیں۔

جہاں تک کہ مقدار غذا کا تعلق ہے وہ معیاری غذا کے مقابل (۷۔۳۲ء۱۱) اونس کم ہے۔ اسی لحاظ سے مختلف اجزائے غذائیت بھی کم پائے جاتے ہیں۔ متوسط الحال اور خوش حال اشخاص کی غذاؤں کے جدول میں ہم نے یہ دیکھا تھا کہ معیاری مقدار کے مقابل کاربوہیڈریت کی مقدار زیادہ تھی لیکن یہاں کاربوہیڈریٹ کی مقدار بھی معیاری مقدار کے مقابل ۶۵ گرام کم ہے۔

جب ہم بحیثیت مجموعی خوش حال، متوسط الحال اور خستہ حال افراد کی غذاؤں کی نوعیت پر غور کرتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ متذکرہ تین طبقوں کے افراد میں سے ایک کی غذا بھی ہمارے معیار کے مطابق نہیں۔ سب کی غذا غیر متوازن ہے۔ فرق صرف اس قدر ہے کہ کسی کی کم غیر متوازن، کسی کی زیادہ غیر متوازن تو کسی کی بہت غیر متوازن ہے۔ ذیل کے اعداد کے ذریعہ بتلایا گیا ہے کہ ایک خوش حال، متوسط الحال اور خستہ حال شخص کی غذا معیاری غذا کے مقابل کتنے فی صد کم ہے:۔

| مراعت اشخاص | معیاری غذا کی مقدار کے مقابل روزآنہ مستعملہ اوسط غذا کی کمی (-) یا زیادتی (+) | روزانہ اوسط غذا میں پروٹینس کی کمی (-) یا زیادتی (+) | روزانہ اوسط غذا میں چربی کی کمی (-) یا زیادتی (+) | روزانہ اوسط غذا میں کاربوہیڈریٹ کی کمی (-) یا زیادتی (+) | روزانہ اوسط غذا میں کیلوریز کی کمی (-) یا زیادتی (+) |
|---|---|---|---|---|---|
| خوش حال | ۲۰ فی صد (-) | ۸ فی صد (-) | ۱۷ فی صد (-) | ۲۲ فی صد (+) | ۱۰ فی صد (-) |
| متوسط الحال | ۳۲ // (-) | ۲۷ // (-) | ۸۱ // (-) | ۱۸ // (+) | ۱۵ // (-) |
| خستہ حال | ۳۶ // (-) | ۳۰ // (-) | ۷.۵ // (-) | ۱۴ // (-) | ۲۸ // (-) |

مندرجہ بالا اعداد کا بغور مطالعہ کرنے سے حسب ذیل نتائج برآمد ہوتے ہیں:۔

جہاں تک کہ اقسام لباس کا تعلق ہے مرد عام طور پر دھوتی قمیص۔ نیم آستین۔ شملہ اور کمبل زرعی آبادی استعمال کرتے ہیں۔ چپل کا استعمال بہت محدود ہے۔ عورتیں سوائے ساڑی اور چولی کے کوئی دوسرا لباس استعمال نہیں کرتیں ۔

خوش حال خاندانوں (جوکہ ۶ فی صد ہیں) کے مرد اور عورت حسب صراحت ذیل سالانہ لباس استعمال کرتے ہیں :۔

| نمبر | مرد: قسم لباس | تعداد | قیمت فی عدد: روپیہ | قیمت فی عدد: آنے | جملہ قیمت: روپیہ | جملہ قیمت: آنے | نمبر | عورت: قسم لباس | تعداد | قیمت فی عدد: روپیہ | قیمت فی عدد: آنے | جملہ قیمت: روپیہ | جملہ قیمت: آنے | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | دھوتی | ۳ | ۲ | ۸ | ۳ | - | ۱ | ساڑی | ۲ | ۲ | ۸ | ۵ | - | |
| ۲ | قمیص | ۲ | - | ۱۰ | ۱ | ۴ | ۲ | چولی | ۴ | - | ۴ | ۱ | - | |
| ۳ | کپچہ | ۱ | ۱ | ۸ | ۱ | ۸ | | | | | | | | |
| ۴ | شملہ | ۱ | ۱ | ۱۲ | ۱ | ۱۲ | | | | | | | | |
| ۵ | کمبل[1] | ۱ | ۳ | - | ۱ | ۸ | | | | | | | | |
| ۶ | چپل[2] | ۱ | ۱ | - | - | ۸ | | | | | | | | |
| جملہ ........ | | | | | ۹ | ۸ | جملہ ........ | | | | | ۶ | - | |

جب کہ دیہات کے خوش حال مرد اور عورت اپنے لباس پر سالانہ ۹ روپیہ آٹھ آنے اور

[1] ۔ ایک کمبل عام طور پر ۲ سال استعمال کی جاتی ہے ۔

[2] چپل عموماً ۲ سال پہنی جاتی ہے، یہ دو سال اس لئے چلتی ہے کہ اُس کو صرف بیرون دیہات دیگر مقامات کو جاتے وقت استعمال کیا جاتا ہے اس لحاظ سے کمبل اور چپل کے ایک سالہ استعمال کا معاوضہ علی الترتیب ایک روپیہ آٹھ آنے اور آٹھ آنے رکھا گیا ہے ۔

جہاں تک کہ اقسام لباس کا تعلق ہے مرد عام طور پر دھوتی قمیص ۔ نیم آستین شملہ اور کمبل زرعی آبادی استعمال کرتے ہیں ۔ چپل کا استعمال بہت محدود ہے ۔ عورتیں سوائے ساڑی اور چولی کے کوئی دوسرا لباس استعمال نہیں کرتیں ۔

خوش حال خاندانوں (جو کہ ۲ فی صد ہیں) کے مرد اور عورت حسب صراحت ذیل سالانہ لباس استعمال کرتے ہیں :-

| | مرد | | | | | | | عورت | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نمبر | قسم لباس | تعداد | قیمت فی عدد | | جملہ قیمت | | نمبر | قسم لباس | تعداد | قیمت فی عدد | | جملہ قیمت | | کیفیت |
| | | | روپیہ | آنے | روپیہ | آنے | | | | روپیہ | آنے | روپیہ | آنے | |
| ۱ | دھوتی | ۲ | ۲ | ۸ | ۳ | - | ۱ | ساڑی | ۲ | ۲ | ۸ | ۵ | - | |
| ۲ | قمیص | ۲ | - | ۱۰ | ۱ | ۴ | ۲ | چولی | ۴ | - | ۴ | ۱ | - | |
| ۳ | کپچہ | ۱ | ۱ | ۸ | ۱ | ۸ | | | | | | | | |
| ۴ | شملہ | ۱ | ۱ | ۱۲ | ۱ | ۱۲ | | | | | | | | |
| ۵ | کمبل [۱] | ۱ | ۳ | - | ۱ | ۸ | | | | | | | | |
| ۶ | چپل [۲] | ۱ | ۱ | - | - | ۸ | | | | | | | | |
| جملہ | | | | | ۹ | ۸ | جملہ | | | | | ۶ | - | |

جب کہ دیہات کے خوش حال مرد اور عورت اپنے لباس پر سالانہ ۹ روپیہ آٹھ آنے اور

---

[۱] ۔ ایک کمبل عام طور پر ۲ سال استعمال کی جاتی ہے ۔

[۲] چپل عموماً ۲ سال پہنی جاتی ہے ۔ یہ دو سال اس لئے چلتی ہے کہ اُس کو صرف بیرون دیہات دیگر مقامات کو جاتے وقت استعمال کیا جاتا ہے اس لحاظ سے کمبل اور چپل کے ایک سالہ استعمال کا معاوضہ علی الترتیب ایک روپیہ آٹھ آنے اور آٹھ آنے رکھا گیا ہے ۔

زرعی آبادی

۶ روپیہ سے زائد نہیں صرف کر سکتے تو اس سے متوسط اور خستہ حال افراد کے سالانہ اخراجات لباس کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ ذیل میں بتلایا گیا ہے کہ خستہ حال اور متوسط الحال خاندانوں میں مرد اور عورت اپنے لباس پر سالانہ کس قدر روپیہ صرف کرتے ہیں :-

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ متوسط الحال خاندان | مرد | ۷ روپیہ ۸ آنے |
| | عورت | ۴ " ۱۲ " |
| ۲۔ خستہ حال خاندان | مرد | ۵ " - |
| | عورت | ۳ " ۱۲ " |

خوش حال اور متوسط الحال افراد کے اخراجات لباس میں فرق صرف اس لئے ہے کہ اول الذکر خاندانوں کے افراد نسبتاً بڑھیا قسم کا کپڑا استعمال کرتے ہیں۔ مزید برآں متوسط الحال خاندانوں کے مرد افراد نہ تو کچھ استعمال کرتے ہیں اور نہ چپل۔ یہ لوگ قمیص کی بجائے نیم آستین استعمال کرتے ہیں جو کہ نسبتاً کم قیمت میں ملتی ہے۔ متوسط الحال اور خستہ حال افراد کے اخراجات لباس میں فرق کا ایک سبب قیمتوں کی زیادتی اور کمی ہے۔ دوسرا سبب یہ ہے کہ خستہ حال خاندانوں کے مذکر افراد عام طور پر نیم پوش زندگی گذارتے ہیں[1]۔ یعنے یہ لوگ صرف دھوتی۔ شملہ اور کمبل کا استعمال کرتے ہیں ان کے اخراجات لباس میں نیم آستین کی قیمت درج نہیں۔

بہ حیثیت مجموعی یہاں کے باشندوں کے لباس کے متعلق یہ کہا جا سکتا ہے کہ ۳۱ فی صد خاندانوں کے افراد کو نہایت ہی ادنیٰ معیار پر تن بھر کپڑا میسر ہے۔ باقی ۶۹ فی صد خاندانوں کے افراد نیم پوش زندگی بسر کرتے ہیں جس کو ایک مہذب اور متمدن جماعت یا قوم کبھی گوارا نہیں کر سکتی۔

(ج) مکان :- کسی جماعت یا قوم کے معیار زندگی کو اگر ایک طرف غذا اور لباس کے ذریعہ جانچا جا سکتا ہے تو دوسری طرف اس کو جانچنے کا ایک اہم ذریعہ مکان بھی ہے چنانچہ اب ہم باشندگان موضع ہذا کے مکانات کی نوعیت پر مفصل روشنی ڈالیں گے۔

---

[1] ۷۵ فی صد متوسط الحال خاندانوں کے منجملہ ۳۲ فی صد خاندان ایسے ہیں جنھیں پیٹ بھر غذا تو میسر ہے لیکن تن بھر لباس میسر نہیں۔ لہذا یہ لوگ خستہ حال کی طرح نیم پوش زندگی بسر کرتے ہیں۔



(۵) ایک کمرہ والا مکان



(۶) جھونپڑا

دیہات کے بعض (۳ فی صد) خوش حال خاندان دو منزلہ سفالی مکانات میں رہتے ہیں اور ندمی آبادی بعض (۳ فی صد) یک منزلہ سفالی مکانات[1] میں رہتے ہیں جملہ متوسط الحال خاندان (جو مجموعی خاندانوں کا لحاظ کرتے ہوئے ۷۵ فی صد ہیں) یک منزلہ سفالی مکانات میں اور خستہ حال خاندان (۳۷ فی صد) زیادہ تر جھونپڑیوں میں رہتے ہیں جن کو گھاس پوش مکانوں کے نام سے تعبیر کیا گیا ہے۔ بلحاظ ساخت موضع زیر بحث کے جملہ مکانات کا تجزیہ درج ذیل ہے:۔

| نوعیت مکان | تعداد | | فی صد بلحاظ مجموعی مکانات |
|---|---|---|---|
| ۱۔ گھاس پوش مکانات (جھونپڑیاں) | ۸۳ | | ۳۴ |
| ۲۔ یک منزلہ سفالی مکانات ۔ | | | |
| (الف) ایک کمرے والے " | ۷۳ | | ۳۰ |
| (ب) ایک سے زائد کمرے والے " | ۷۹ | (تقریباً) | ۳۴ |
| ۳۔ دو منزلہ سفالی مکانات | ۷ | | ۲ |
| جملہ ............ | ۲۴۲[2] | | ۱۰۰ |

باشندگان موضع ہذا کی غربت اور ان کے ادنیٰ معیار رہائش کا اندازہ اس امر سے بھی ہوسکتا ہے کہ یہاں ۶۴ فی صد (۳۴ فی صد جمع ۳۰ فی صد) مکانات صرف ایک ایک کمرے پر مشتمل ہیں۔ جملہ (صرف ایک استثناء کے ساتھ) مکانات خواہ وہ ایک منزلہ ہوں یا دو منزلہ سفال پوش ہوں یا گھاس پوش مٹی سے بنے ہوئے ہیں مستعملہ چوبینہ بھی بہت ادنیٰ اور معمولی ہوتا ہے۔ ذاتی مشاہدے اور مقدمانِ دیہی کی مدد سے ہم نے موضع ہذا کے جملہ مکانات کی قیمتوں کا ایک جدول مرتب کیا ہے جو کہ درج ذیل ہے:۔

| نوعیت مکان | تعداد | فی صد |
|---|---|---|
| ۱۔ وہ مکانات جن کی قیمت ۱۵/ اور ۱۰۰ روپیہ کے درمیان ہے | ۱۵۶ | ۶۴ |

---

[1] ۔ یک منزلہ سفالی مکانات دو طرح پر تقسیم کئے گئے ہیں۔ ایک وہ جو صرف ایک کمرے پر مشتمل ہیں۔ دوسرے وہ جن میں ایک سے زائد کمرے ہیں۔ دیکھئے تصاویر ۲، ۴، ۵ اور ۹۔

[2] ۔ ۲۴۲ مکانات میں سے ۸ مکانات خالی ہیں اس طرح ۲۳۴ مکانات ۲۴۶ خاندان بستے ہیں۔

| آبادی | نوعیت مکان | تعداد | فی صد |
|---|---|---|---|
| | ۲۔ وہ مکانات جن کی قیمت ۱۰۱ اور ۵۰۰ روپیہ کے درمیان ہے۔ | ۷۹ | ۳۲ |
| | ۳۔ وہ مکانات جن کی قیمت ۵۰۱ اور ۱۰۰۰ روپیہ کے درمیان ہے۔ | ۵ | ۲ |
| | ۴۔ وہ مکانات جن کی قیمت ۱۰۰۰ سے زائد ہے۔ | ۲ | تقریباً ۱ |
| | جملہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ | ۲۴۲ | ۱۰۰ |

مندرجہ بالا اعداد سے بھی موضع ہذا کے باشندوں کی غربت کا ثبوت ملتا ہے۔ ۶۴ فی صد مکانات کی قیمت (۱۵) اور ۱۰۰ روپیہ کے درمیان ہے۔ ۳۲ فی صد کی قیمت (۱۰۰) اور ۵۰۰ کے درمیان ہے۔ صرف ۲ فی صد مکانات کی قیمت (۵۰۰) اور ۱۰۰۰ کے درمیان ہے۔ ایک فی صد مکانات زائد از ہزار قیمت والے ہیں۔ زائد از ہزار قیمت والے مکانات میں ایک مکان کی قیمت تقریباً ڈھائی ہزار ہے، اور دوسرے کی پانچ ہزار ہ۔

مکانات کی قیمتوں سے کہیں زیادہ اہم مسئلہ ان کی صفائی اور حفظانی حالت کا ہے۔ جس طرح صحت بخش غذا اور ضروری لباس کارگذاری کو بڑھانے یا برقرار رکھنے کے لئے ناگزیر ہیں اسی طرح صاف اور صحت بخش مکانات کے بغیر بھی معیار کارگذاری برقرار نہیں رہ سکتا۔ صحت بخش مکانات سے ہماری مراد ایسے مکانات ہیں جن میں ہوا، روشنی اور صفائی کا باضابطہ انتظام ہو اور جو اس قدر وسیع ہوں کہ ان میں جملہ اراکین خاندان اپنی خاص خاص احتیاجات کا لحاظ کرتے ہوئے آرام کے ساتھ رہ سکیں۔

جب ہم موضع ہذا کے مکانات کو متذکرہ معیار پر جانچتے ہیں تو ایک بھی مکان ایسا نظر نہیں آتا جس میں مذکورہ تمام خوبیاں پائی جاتی ہوں۔ صرف ۴ فی صد مکانات میں برائے نام روشن دان ہیں۔ باقی ۹۶ فی صد مکانات میں ایک بھی روشن دان نہیں۔ صحن عام طور پر متناسب نہیں ہوتے۔ بعض مکانات کے صحن تو اس قدر مختصر ہوتے ہیں کہ اندرونی حصہ سے سورج کو بہ مشکل دیکھا جا سکتا ہے۔ موضع کے کسی مکان میں رفع حاجت کا کوئی انتظام نہیں۔ دن کے وقت تو لوگ دُور دُور تک نکل جاتے ہیں لیکن رات میں مکانات کے اردگرد ہی حاجت رفع کر لی جاتی ہے۔ اگر کوئی شخص علی الصباح آبادی کا چکر لگائے تو اس کو تقریباً ہر گلی میں جا بجا غلاظت نظر آئے گی جو کہ پست معیار زندگی کی



مکان کی پشت پر اپلیاں تھپی ہیں
سامنے کھاد کا گڑھا بھی ہے



نالے میں مویشی بیٹھے ہیں۔ اس نالے کا پانی
پینے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے

ایک نمایاں علامت ہے۔ تقریباً تمام مکانات میں کھلی موریاں ہیں جن میں عام طور پر کیچڑ بھرا رہتا ہے۔ خصوصاً موسم باراں میں صحنوں کی حالت بہت ہی خراب ہو جاتی ہے! اکثر کسان اپنے مویشیوں کو مکانات کے اندر باندھتے ہیں جس کی وجہ سے مکانات بہت ہی بدبودار رہتے ہیں۔ نہ صرف یہ بلکہ عام طور پر مکانات کی پشت پر اُپلے تھوپے جاتے ہیں۔ کھاد بھی مکانات کے سامنے جمع کی جاتی ہے۔[۱] اور عام طور پر اس نالے کا پانی استعمال کیا جاتا ہے جس میں مویشی بیٹھتے ہیں[۲]

(د) تعلیم:۔ مکانات کی تفصیلی کیفیت دریافت کرنے کے بعد اب ہم یہاں کے معیار تعلیم کا حال بیان کریں گے۔ تعلیم کی ضرورت اور اس کی اہمیت پر جس قدر زور دیا جائے کم ہے۔ اس میں شک نہیں کہ صحت بخش غذا، لباس اور مکان کارکردگی کے ناگزیر لوازم ہیں لیکن یہ امر بخوبی واضح رہنا چاہیئے کہ کارکردگی کے لئے تعلیم بھی ایسی ہی اہم اور ضروری ہے جیسے کہ صحت بخش غذا، لباس اور مکان۔ بالخصوص تہذیب و شائستگی کے نقطہ نظر سے تعلیم کی اہمیت بہت ہی نمایاں ہے۔

اس اہمیت کے باوجود ہم دیکھتے ہیں کہ تعلیمی نقطہ نظر سے موضع زیر بحث کی حالت بہت ہی خراب ہے۔ صرف ۲ فی صد افراد تھوڑا بہت پڑھ لکھ سکتے ہیں۔ نیز ضروری حساب و کتاب اور سرکاری مراسلت بھی کر سکتے ہیں۔ دیگر ۳ فی صد افراد خانگی طور پر زیر تعلیم ہیں۔ جہاں تک کہ حرفتی تعلیم کا تعلق ہے وہ بالکل ہی مفقود ہے۔ کاشتکاری کا کام لڑکے اپنے بزرگوں سے سیکھ لیتے ہیں۔

جس مقام کے باشندے غذا، لباس، مکان اور تعلیم جیسی اہم اور شدید ضروریات کو (جو کسی جماعت کی کارگذاری کو بڑھانے اور برقرار رکھنے کے لئے لازم و ملزوم ہیں) بھی ایک معقول معیار پر پورا نہیں کر سکتے ہوں تو پھر ان کو دیگر ضروریات مثلاً ضروریات رسمی اور تخانی احتیاجات کی پابجائی کا کیا ذکر!

احتیاجات کی تحدید، تعلیم کا فقدان، بچپن کی شادی اور اولاد کا بہت جلد کمانے کے قابل بنانا، ادنیٰ معیار زندگی کی نمایاں خصوصیات ہیں۔ چونکہ یہ خصوصیات موضع ہذا کے باشندوں میں

---

[۱] ۔ دیکھئے تصویر نمبر (۷) مکانات کی پشت پر اُپلے تھپے ہیں۔ گوبر اور دیگر قسم کی غلاظت مکان کے سامنے ہے۔

[۲] ۔ دیکھئے تصویر نمبر (۱۸) مویشی نالے میں بیٹھے ہیں۔

می آبادی بلطور اتم پائی جاتی ہیں۔ اس لئے ہم کہہ سکتے ہیں کہ یہاں کے باشندے ایک کارگذار معیار، رہائش کے مقابل (جس کی تعریف ہم اس فصل کی ابتدا میں کر آئے ہیں)، بہت ہی ادنیٰ معیار پر زندگی بسر کر رہے ہیں۔

لیکن اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آخر اس ادنیٰ معیار زندگی کے کیا وجوہ ہیں؟

ادنیٰ معیار زندگی اور اس کے وجوہ | اس ادنیٰ معیار زندگی کی سب سے اہم اور بنیادی وجہ ادنیٰ آمدنی ہے۔ اور ادنیٰ آمدنی حسب ذیل (۳) اہم اسباب کا نتیجہ ہے:۔

۱۔ آبادی اور ذرایع معاش کی غیر متناسب رفتار ترقی۔

۲۔ پیشوں کا فقدان اور زراعت پر زائد از ضرورت بار۔

۳۔ زرعی نظام کے گوناگوں نقائص، مثلاً زرعی عوامل پیدائش (زرعی زمین، زرعی محنت اور زرعی اصل، مویشی اور آلات زراعت وغیرہ) کی غیر متناسب حالت، زرعی طریقہ ہائے کاشت، طریقہ ہائے فروخت اور طریقہ ہائے لین دین کے گوناگوں نقائص۔

اضافہ آبادی، پیشوں کے فقدان اور زراعت پر زائد از ضرورت بار کی مفصل کیفیت پہلی فصل میں بیان کی جا چکی ہے۔ آیندہ فصلوں میں ہم زرعی عوامل پیدائش، طریقہ ہائے کاشت، طریقہ ہائے فروخت اور طریقہ ہائے لین دین کے گوناگوں نقائص کا ذکر کرتے ہوئے بتلائیں گے کہ ان نقائص کی بنا پر آمدنی میں کیونکر تخفیف ہو جاتی ہے۔ آمدنی کی کمی کی وجہ سے کس طرح معیار زندگی گر جاتا ہے۔ بعد ازاں ہم ان تدابیر پر غور کریں گے جن کے ذریعہ موجودہ معیار زندگی کو کسطرح بلند کیا جا سکتا ہے۔

# حیدرآباد ایجوکیشنل کانفرنس

## کا

## بارھواں اجلاس

کانفرنس کے سالانہ جلسے حیدرآباد میں سات مرتبہ اور اورنگ آباد، لاتور و پربھنی میں تین ہو چکے تھے ۹ سال کے طویل عرصہ کے بعد کانفرنس کا گیارھواں سالانہ اجلاس گزشتہ سال بلدۂ حیدرآباد میں منعقد ہوا۔ سال حال بھی بلدۂ حیدرآباد میں کانفرنس کا بارھواں سالانہ اجلاس ۲۱ و ۲۲ آبان ۱۳۴۷ف کو منعقد ہوا، ہر چند گزشتہ دور کے جمود کی وجہ سے کانفرنس کے کام اور اس کے وقار کو ناقابلِ تلافی نقصان پہنچا۔ بریں ہم گزشتہ سال اور نیز سال حال یہ ثابت ہو گیا کہ کانفرنس پر عامۃ الناس کا پورا اعتماد قایم ہے اور اس کے غیر فرقہ وارانہ پلیٹ فارم پر بلا امتیاز مذہب و ملت ملک کے اکابر اور اہل الرائے جوش و خروش و دلی سے جمع ہیں، ٹاؤن ہال کی گنجایش معمور اور ہر طرف ایک خاص چہل پہل نمایاں تھی۔

وقت مقررہ پر کم سن طلبہ نے مناجات پڑھی اور بعد ازاں مولوی مرزا محمد بیگ صاحب اول تعلقدار باغات نے بہ حیثیت صدر مجلس استقبالیہ ایک مختصر خطبہ پڑھا جس میں کانفرنس کے اغراض و مقاصد کی اجمالاً توضیح کی گئی تھی، بعد ازاں موصوف نے تحریک کی کہ جناب ڈاکٹر نواب ناظر یار جنگ بہادر کانفرنس کے اجلاس کی صدارت فرمائیں۔

ڈاکٹر نواب ناظر یار جنگ بہادر کا خطبۂ صدارت عام طور سے پسند کیا گیا موجودہ جنگ کے پیش نظر ملک کے تعلیمی نظام کی ناکامی پر انھوں نے جو خیالات ظاہر کئے وہ درحقیقت بہت غور و توجہ کے مستحق ہیں۔

کانفرنس کے کل چھ اجلاس منعقد ہوئے جن میں سے دو اجلاس شب میں منعقد ہوئے۔ ایک اجلاس میں ڈاکٹر محمد نظام الدین صاحب نے ایران جدید کے موضوع پر قندیلی مناظر کے ساتھ ایک مقالہ پڑھا۔ دوسرے اجلاس میں مولوی خواجہ محمد احمد صاحب مہتمم عجائب خانہ حیدرآباد نے "مسکی ضلع رائچور کے قدیم آثار" کے موضوع پر تقریر کی اور قندیلی مناظر کے ذریعہ بعض دلچسپ چیزیں دکھائیں، اسی اجلاس میں ڈاکٹر محمد حمید اللہ صاحب نے عہد نبویؐ کے میدان جنگ کے متعلق قندیلی مناظر کے ذریعہ چند نقشے اور تصاویر دکھائیں۔

دن کے اجلاسوں میں جو مقالے پڑھے گئے یا تقریریں ہوئیں ان کی تفصیل حسب ذیل ہے:۔

۱۔ مقالہ۔ "عالم کی سیرت کا اثر متعلم پر"۔ مولوی محمد اکبر علی صاحب مدیر "صحیفہ"

۲۔ " ۔"زندگی کے مصائب کا کس طرح مقابلہ کرنا چاہیئے"۔ ڈاکٹر میر ولی الدین صاحب۔ ہرچند یہ مقالہ بہت مختصر تھا لیکن جس جامعیت کے ساتھ خیالات قلم بند کئے گئے تھے وہ بہت اثر انگیز تھے۔

۳۔ "یورپ کی بعض جامعات" کے عنوان سے پروفیسر ہارون خاں صاحب شروانی نے ترکی، ریاستہائے بلقان اور سوئٹزرلینڈ کی جامعات کے متعلق اپنے بعض مبنی مشاہدات کا اظہار کیا۔

۴۔ نواب بہادر یار جنگ بہادر نے تعلیم کے صحیح مطمح نظر کے متعلق ایک تقریر میں اپنے خیالات کا جوش و قوت کے ساتھ اظہار کیا۔

۵۔ "فرائض اولیائے اطفال" پر منشی فاضل محمد سلطان صاحب نے ایک مقالہ پڑھا۔

۶۔ "سائنس کی تعلیم اسکولوں اور کالجوں میں" کے موضوع پر آر۔ سنیا ناراین صاحب نے مقالہ پڑھا اور اپنے ذاتی تجربے وضاحت کے ساتھ بیان کئے اور چند مفید مشورے دئے۔

۷۔ پنڈت سری پت راؤ صاحب اڈوکیٹ نے "تعلیم شہریت اور امتناع مسکرات" کے متعلق ایک تقریر کی اور مسکرات جیسی بلا کے انسداد کے متعلق کافی وضاحت سے اپنے خیالات ظاہر کئے۔

۸۔ "مسلمانان ہند کا تعلیمی مستقبل" کے عنوان سے ڈاکٹر یوسف حسین خاں صاحب نے ایک مقالہ پڑھا اور گزشتہ تاریخ پر مساحت کرتے ہوئے موجودہ حالت اور آیندہ ترقی کے لئے تجاویز اور مشورے پیش کئے۔ ان کی افادیت کے متعلق ظاہر ہے کہ ابھی کافی غور و خوص کی ضرورت ہے۔

۹۔ ناخواندگی دُور کرنے کے طریقوں پر مولوی محمد عبدالرحمٰن خاں صاحب سابق صدر کلیہ جامعہ عثمانیہ نے اپنے دیرینہ تجربہ کے لحاظ سے اپنے مقالہ میں ایسی تجاویز پیش کیں کہ جن پر عمل آسان ہے اور جن کے نتائج دور رس ہوں گے۔

۱۰۔ ارتقائے تمدن کے فواید اور نقصانات کی پیش بندی پر ڈاکٹر برج موہن لال صاحب صدر کلیہ طبیہ جامعہ عثمانیہ نے تقریر فرمائی۔ تنگیِ وقت کی وجہ سے ڈاکٹر صاحب کی بسیط اور معلومات آفریں تقریر پوری طرح ختم نہ ہوسکی۔

۱۱۔ مسز سروجنی نائڈو نے اپنے عادتی طریقہ پر ایک فصیح و بلیغ تقریر کی۔ ابتدا میں موصوفہ نے اُردو میں چند الفاظ کہے بعد ازاں انگریزی میں اپنے خیالات کا اظہار کیا۔

۱۲۔ نواب مہدی یار جنگ بہادر صدر المہام تعلیمات نے بھی ایک تقریر کی اور کانفرنس کی تحریکوں کے متعلق اپنے خیالات اور سررشتۂ تعلیمات کے کاروبار کے متعلق چند معلومات ظاہر فرمائے۔

کانفرنس میں جو تحریکات منظور ہوئیں ان کے متعلق ذیل میں صراحت کی جاتی ہے:۔

۱۔ تحریک اظہار عقیدت۔

۲۔ نواب رفعت یار جنگ مرحوم، مولوی سید محمد حیات الحسن مرحوم اور مولوی احمد محی الدین صاحب مرحوم کی وفات پر اظہار تعزیت۔

۳۔ یہ کانفرنس سررشتۂ تعلیم صنعت و حرفت کے ذریعے حرفتی تعلیم کے آغاز پر اظہار اطمینان کرتی اور امید کرتی ہے کہ اس میں توسیع عمل میں آئے گی اور اس کے ساتھ ساتھ مُلک کے حرفتی اور معاشی ذرایع کو کافی وسعت دینے کے لئے حکومت اور اہلِ مُلک سے اشتراکِ عمل کی توقع کرتی ہے۔

۴۔ یہ کانفرنس سرکار عالی کی توجہ مکرر اس امر کی طرف منعطف کراتی ہے کہ ممالک محروسہ سرکار عالی میں زرعی مدارس اور خاص کر زرعی کالج کا قیام نہایت ضروری ہے۔

۵۔ اس کانفرنس کی رائے میں مُلک کے موجودہ معاشی حالات کے مدنظر مدارس سرکاری میں معافیِ فیس کا جو تناسب مقرر ہے اس میں معتد بہ اضافہ عمل میں لانا ضروری ہے۔

۶۔ اس کانفرنس کی رائے میں درسی کتابوں اور سامان تعلیم کی ارزانی اور بار بار نصابی کتابوں کے نہ بدلنے کے لئے خاص توجہ کی ضرورت ہے اور اس مسئلہ پر اصولی طور سے غور کرکے تجاویز

پیش کرنے کے لئے ایک کمیٹی کا قیام سررشتۂ تعلیمات کی جانب سے ضروری ہے۔

۷۔ اس کانفرنس کی رائے میں سررشتۂ تالیف و ترجمہ جامعہ عثمانیہ میں ترجمہ کے ساتھ ساتھ تالیف و تصنیف کی طرف بھی خاص توجہ کی ضرورت ہے۔

۸۔ یہ کانفرنس سرکار عالی کی توجہ اس امر کی طرف مبذول کراتی ہے کہ ملک کی بہترین تصانیف پر مناسب صلے عطا کئے جائیں۔

۹۔ اس کانفرنس کی رائے میں اس امر کی شدید ضرورت ہے کہ تاریخ دکن کی خاص اہمیت کے لحاظ سے اس پر تحقیقاتی کام جامعہ عثمانیہ میں زیادہ وسیع پیمانہ پر عمل میں لایا جائے۔

۱۰۔ اس کانفرنس کی رائے میں یہ امر ضروری ہے کہ تمام مدارس کے لئے بالعموم اور مدارس نسواں کے لئے بالخصوص ایسے کشادہ مکانات مہیا کئے جائیں جن میں کھانے کے علحدہ کمرے اور وسیع صحن موجود ہوں تاکہ صفائی اور حفظ صحت کے اصول ملحوظ رہ سکیں۔

۱۱۔ یہ کانفرنس سرکار عالی کی توجہ اس امر کی طرف مکرر مبذول کراتی ہے کہ تعلیم نسواں میں ضروریات نسواں کو زیادہ ملحوظ رکھا جائے اور نصاب اور طریقۂ تعلیم پر تفصیلی غور کرکے تجاویز مرتب کرنے کے لئے ماہرین فن کی ایک کمیٹی مقرر کی جائے۔

۱۲۔ یہ کانفرنس محسوس کرتی ہے کہ بلدۂ حیدرآباد میں وسطانی اور تحتانی مدارس نسواں کی تعداد ناکافی اور ان کا محل وقوع مرکزی نہیں ہے اور امید کرتی ہے کہ ان کی تعداد میں اضافہ عمل میں لایا جائے گا اور ان کو مرکزی مقامات پر منتقل کیا جائے گا۔

۱۳۔ اس کانفرنس کی رائے ہے کہ تاریخ اسلام کے مضمون کو ہائر سکنڈری (اعلیٰ ثانوی) جماعتوں کے جدید نصاب میں بطور مضمون اختیاری ضرور شامل رکھا جائے۔

۱۴۔ یہ کانفرنس سررشتۂ تعلیمات سرکار عالی کی توجہ مکرر اس جانب مبذول کراتی ہے کہ خوش نویسی کی تعلیم کے لئے ڈرائنگ کے ساتھ ساتھ انتظام عمل میں لایا جائے۔

۱۵۔ اس کانفرنس کی رائے میں مناسب ہے کہ تمام دفاتر سرکاری میں انگریزی زبان کا غیر ضروری استعمال مسدود کردیا جائے اور اس کی بجائے سرکاری زبان میں کاروبار انجام دئے جائیں۔

۱۶۔ یہ کانفرنس اہلِ ملک سے درخواست کرتی ہے کہ وہ کانفرنس کے وظائف فنڈ کو اپنے

فیاضانہ عطیوں سے مستحکم کریں۔

کانفرنس کے دوسرے اجلاس میں جناب محمد علی صاحب جناح نے بھی شرکت فرمائی تھی۔

محمد غوث ام اے۔ ال ال بی

---

# تنقید و تبصرہ

**محکومیت نسواں** - کراؤن سائز ۲۴۴ صفحے، طباعت اچھی، مطبوعہ جید برقی پریس۔ دہلی، شائع کردہ مکتبۂ پنجاب لاہور۔ قیمت عہ/۔

یہ انگلستان کے مشہور فلسفی، جان اسٹیوارٹ مل، کے رسالے "دی سبجکشن آف ومین" کا ترجمہ ہے۔ یہ کتاب اس زمانہ میں لکھی گئی تھی جب انگلستان میں، عورتیں اپنے آپ کو مردوں کے "ظلم و استبداد" سے آزاد کرنے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگا رہی تھیں۔ عورتوں کے حقوقِ آزادی کو عملی طور پر تسلیم کرانے میں، اس کتاب کا بھی کچھ نہ کچھ حصہ ضرور ہے۔ مل نے اس رسالے میں علمی، عقلی اور فلسفیانہ دلیلوں سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ مرد کی، عورت پر فوقیت کا دعوٰی کوئی علمی اور عقلی بنیاد نہیں رکھتا۔ وہ یہ ضرور تسلیم کرتے ہیں کہ جسمانی حیثیت سے، عورت مرد کے مقابلے میں کمزور ہے، لیکن محض اس بنا پر وہ، عورت میں کسی ذہنی یا روحانی کمزوری کو تسلیم نہیں کرتے۔ دنیا میں عورت کی محکومیت کو وہ قدیم رواج غلامی کی ایک شرمناک یادگار سمجھتے ہیں۔ غرض ایک پُرجوش وکیل کی طرح انھوں نے اپنے خود تفویض کردہ مقدمے کو کامیاب بنانے کی امکان بھر کوشش کی ہے۔ دنیا کے آزاد خیالانہ ادب میں اس کتاب کی جو وقعت ہونی چاہیئے وہ ظاہر ہے۔

اس زمانے میں، مل کے اس رسالے کا اُردو میں ترجمہ، ایک ضرورت تھی کیونکہ ہندوستان میں عورتوں کی آزادی کا مسئلہ بھی کچھ اسی طرح کے مراحل سے گذر رہا ہے، جیسا کہ مل سے پہلے انگلستان میں تھا۔ امید ہے کہ اس کے مطالعہ سے ان تمام حضرات کے لئے ایک مزید عقلی سہارا مہیا ہو جائے گا جو عورتوں کی آزادی کے حامی تو تھے، لیکن اس کے لئے ان کے پاس کوئی عقلی یا کم سے کم یا کسی یورپی

مصنف کی تعمیر کی ہوئی مستند بنیاد موجود نہ تھی۔ اور ہماری یہ توقع بھی بے جا نہیں کہ اس کے مطالعہ سے، اس ابد کے محکوم طبقے کی حقیقی مظلومیت کا صحیح احساس ہمارے دلوں میں پیدا ہو سکے گا۔

ترجمہ نہایت واضح، صاف اور ستھرا ہے۔ اس طرح کی علمی کتابوں کی اردو کو جس قدر شدید ضرورت ہے، اس پر زور دینا تحصیل حاصل ہے۔ مولوی معین الدین صاحب انصاری کی "یہ قومی خدمت" یقیناً استحسان کی نظروں سے دیکھی جائے گی۔

س

**قتیل اور غالب**۔ از سید اسد علی انوری فرید آبادی۔ کراؤن سائز، ۱۲۰ صفحے، لکھائی چھپائی متوسط، مطبوعہ مکتبہ جامعہ۔

قیمت درج نہیں ہے، مکتبہ جامعہ، دہلی سے مل سکتی ہے۔

یہ رسالہ مرزا غالب اور قتیل کے معرکے کی تفصیلات پر مشتمل ہے۔ اور نہایت عمدگی سے لکھا گیا ہے۔ مرزا غالب کی زندگی کے ایک آدھ اور واقعہ کی طرح، یہ ہنگامہ بھی، ایک ناخوشگوار واقعہ ہے۔ اس کا سبب کچھ تو غالب کے مخالفین کا جوش و خروش اور کچھ غالب کی نازک مزاجی تھی۔ غالب کو جس چیز پر سب سے زیادہ ناز تھا، وہ ان کی فارسی دانی تھی، اس کی نفسیاتی بنیاد یہ بھی تھی کہ وہ دہلی کے ذوق سخن کے مقابلے میں، کسی دوسرے مقام کے، صاحبان علم کو خاطر میں نہ لاتے تھے۔ کلکتہ میں، جب ان کے اشعار پر قتیل کا نام لے کر حملے کئے گئے تو وہ ایسے جز بز ہوئے کہ، ایک پورا ہنگامہ کھڑا ہو گیا۔ یہ تمام واقعات رسالے میں نہایت تفصیل کے ساتھ بیان کئے گئے ہیں۔ غالب کی زندگی اور ان کی تحریروں پر، پچھلے چند دنوں میں جو مختلف کتابیں شایع ہوئی ہیں، ان میں یہ ایک اچھا اضافہ ہے۔ آئندہ عظیم تر اور مکمل تر حالات غالب کے لئے یہ اچھا مسالہ ثابت ہوگا۔

س

**دنیا کی کہانی** ۔ از پروفیسر محمد مجیب صاحب بی۔ اے (آکسن) چھوٹی تقطیع قیمت (۸ٓ) ملنے کا پتہ: مکتبہ جامعہ دہلی

جب کبھی کسی اونچے درجہ کی زبان میں ہم دنیا کی یا تمدن کی، یا ادب کی مختصر اور جامع تواریخ پڑھتے ہیں تو دل میں بے چینی کے ساتھ یہ اشتیاق پیدا ہوتا ہے کہ کاش ہماری زبان بھی ایسی کتابوں سے مالامال ہوتی۔

پیش نظر کتاب تاریخی ادب کے ایک خاص باب میں یہ شوق نہایت حسن اور خوبی سے پورا کرتی ہے۔

دنیا میں انسان کی تاریخ صرف لڑائیوں اور جنگوں کی تاریخ نہیں ہے۔ نہ کارل مارکس ہی کا یہ عقیدہ صحیح ہے کہ وہ صرف اور صرف پیٹ کے کشمکش کی کہانی ہے۔ یہ انسانی تاریخی کل کے نمایاں اجزاء ہیں۔

مجیب صاحب نے اس بات کی کامیاب کوشش کی ہے کہ انسانی زندگی اور تمدن کے مختلف محرکات اور عناصر کے ترکیبی آثار کو تاریخ میں ظاہر کیا جائے۔

یہ مضامین بڑی سلاست، نزاکت اور فصاحت سے لکھے گئے ہیں۔

تاریخ لکھنے میں تعصب کا خواہ سیاسی ہو یا مذہبی، بڑا دخل ہو جاتا ہے! اپنے مذہب اور اپنی تہذیب کے احوال تو بڑھا چڑھا کر لکھے جاتے ہیں لیکن اوروں کی نمایاں خوبیوں پر بھی کمزور تعبیر سے پردہ ڈالنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ مجیب صاحب کی یہ کتاب اس عیب سے پاک ہے۔ ساری قوموں کے محاسن انھوں نے دل کھول کر لکھے ہیں خوبیوں کی خوب داد دی ہے حسن بیان سے پڑھنے والے کا جی چاہتا ہے کہ ان خوبیوں کو جہاں تک ہو سکے اپنی زندگی میں بھی سمو لینا چاہیئے۔ چین کا ذکر ہے:۔

"یہ تھے چینیوں کے اخلاق، اور اس مشرقی تہذیب کا آپ موجودہ مغرب سے مقابلہ کرنا چاہتے ہوں تو کر لیجئے۔ اصل چیز حکومت یا دولت اور آرام کا سامان نہیں۔ آدمی اور ان کے اخلاق ہوتے ہیں . . . . . وقت ہوتا تو میں حسن کے اس معیار کا کچھ ذکر کرتا جس نے آرٹسٹ کا یہ فرض قرار دیا کہ شکل کو نہیں بلکہ کیفیت اور فضا کا مظہر بنا کر دکھائے۔"

مہاتما بدھ کے سلسلے میں لکھتے ہیں:۔

"یونانی سمجھتے تھے کہ غلام اور غیر نسلوں کے لوگ مہذب شہری زندگی کے حقدار نہیں ہوسکتے ۔ آریوں نے غیر آریوں کو اپنی سماج سے بھی خارج کردیا۔ ان کا مذہب اور ان کی مقدس کتابیں، ان کا شاعرانہ فلسفہ اور ان کے رشیوں اور بن باسیوں کی نیک اور پاک زندگی اور عملاً نہیں تو اصولاً ان کی حکومت اور تجارت صرف ان کے اپنے لئے تھی (صہ ۸۹) ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

پھر ایک وقت آیا جب ان کے فلسفے اور اعلیٰ اخلاقی تعلیم کے خلاف تو نہیں مگر ان کے نسلی گھمنڈ اور ان کے دھرم کے خلاف (بدھ مت کی صورت میں) بڑی سخت بغاوت ہوئی ۔ (صہ ۸۹)"

حیدرآباد میں حال ہی میں نصاب کے لئے چند تاریخی کتابیں لکھی گئی ہیں ۔ ان میں تعصب کے برخلاف بے حمیتی کا روگ ظاہر کیا گیا ہے ۔ یعنے اپنی اچھی اور دوسروں کے لئے مفید تاریخی واقعات اور حقیقتوں کو لکھنے سے عمداً گریز کیا گیا۔ اخلاقی احساس پستی کا شکار ہوگئے عجیب میں یہ بات نہیں۔ ایک موقع ملاحظہ ہو ۔ مسلمانوں کی تہذیب کا ذکر ہے :۔

"ہر طرح کا تہذیبی شوق رکھنے کے باوجود یہ عورتیں، عورتیں رہیں۔ اگر آپ ان کا ان عیسائی عورتوں سے مقابلہ کیجئے جو صلیبی جنگوں میں اپنے شوہروں کے ساتھ گئی تھیں، مردوں میں بیٹھ کر شراب پیتی تھیں اور مست ہوکر زمین پر لوٹتی تھیں اور بیہودہ گیت سنتی اور فحش گفتگو کرتی تھیں تو آپ کو اس کی شکایت نہ ہوگی کہ مسلمان عورتیں گھر کے الگ حصے میں رہتی تھیں اور مردانی صحبتوں میں ان کا بیٹھنا عام رواج نہ تھا۔

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

مسلمانوں کی درسگاہوں نے یوروپی قوموں کا علوم وفنون سے تعارف کرایا، یونانی تہذیب کا ورثہ ان تک پہنچایا اور علم حاصل کرنے کا ایک شوق پیدا کیا جس نے بڑھتے بڑھتے نشاۃ ثانیہ کا نام پایا (صہ ۱۳۶)۔"

یہ تاریخ صرف کل (ماضی) کی نہیں ہے "آج کی دنیا" پر بھی اخیر میں جو کچھ لکھا گیا ہے وہ نظر افروز ہے۔ دنیا میں آج کے معاملات اور مسائل کو سمجھنے میں اس سے مدد ملتی ہے۔ دراصل یہ دہلی میں آل انڈیا ریڈیو کی فرمائش پر تیار کی ہوئی تقریریں ہیں! ان کی تشنگی اور کوتاہی کا بڑا راز ریڈیو کے وقت کی "تنگ دامنی" ہے۔ اس لئے مجیب صاحب بعض شکایتوں پر فوراً عذر لائیں گے۔ بہرحال وہ قابل مبارک باد ہیں۔ یہ کتاب ہر خوش ذوق اور خوش فہم تعلیم یافتہ نوجوان طالب علموں، عورتوں، بڑے فاضلوں، جگادھری پنڈتوں، سب کے پڑھنے کے لائق ہے۔

"س"

**روح غالب** - مرتبہ ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور۔ ضخامت ۱۷۵ صفحے۔ کاغذ، کتابت و طباعت بہتر۔ قیمت عاں۔ ناشر ادارۂ ادبیات اردو رفعت منزل حیدرآباد دکن۔

ترقی یافتہ زبانوں میں عام طور پر یہ دیکھا جاتا ہے کہ قدیم ضخیم ادبی "شاہکاروں" سے "شہ پارے" الگ کر لئے جاتے ہیں تاکہ ادب اور زبان کے جاندار حصوں کا مطالعہ کم فرصت رکھنے والے اہل ذوق اور طالب علم بھی کر سکیں۔ لوگ بکثرت ان غیر فانی تحریروں سے مانوس اور مستفید ہوں۔

بڑی خوشی کی بات ہے کہ اردو ادب کے پرجوش خدمت کرنے والوں نے بھی اب اس طرف آہستہ آہستہ توجہ شروع کی ہے۔ اردو مرکز لاہور نے تو اس نوع کا ایک پورا سلسلہ شایع کیا ہے۔

اردو کے پرزور اہل قلم ڈاکٹر "زور" صاحب نے غالب کے خطوط کے دلچسپ ادبی حصوں کا ایک مرقع پیش کیا ہے۔ اردو نثر کی یہ ایک بڑی خدمت ہے۔ غالب کے خطوط کے متعلق کچھ لکھنا بڑی حد تک تحصیل حاصل ہے۔ خود بقول غالب:-

"بھائی مجھ میں تم میں نامہ نگاری کاہے کو ہے مکالمہ ہے۔" ص۲۴

اور پھر یہ مکالمے "اردوئے معلی" میں۔ یہ اردو نثر کی ایک خوش نصیبی ہے۔

مرزا صاحب کے ہاں ان کی اہمیت کیا تھی!

"میں اس تنہائی میں صرف خطوں کے بھروسے جیتا ہوں، یعنے جس کا خط آیا میں نے

جاناکہ وہ تشریف لایا۔" ص۴۹۔

یہ خطوط ادبی دلکشی اور حسن کے علاوہ مرزا صاحب کی شخصیت کا بے داغ آئینہ ہیں۔ ان میں ان کی جیتی جاگتی تصویر دکھائی دیتی ہے۔ ان کا میلان اور ان کے خیال کا رخ ظاہر ہوتا ہے۔ ان کے شوق ذوق کا پتہ لگتا ہے۔ مثلاً حسن طباعت کا مرزا صاحب کو بڑا خیال تھا:۔

"بہرحال اس نمونہ کی تقطیع اور حاشیہ مطبوع ہے۔ لغایت کے معنے حاشیہ پر چڑھیں۔ اس کی روش دلآویز اور تقسیم نظر فریب ہو۔" ص۴۷۔

مرزا صاحب "مرقع چغتائی" یا "مکاتیب غالب" کو دیکھ نہ معلوم کس قدر خوش ہوتے۔

"روح غالب" کی کتابت اور طباعت بھی صاف ستھری ہے۔ اردو زبان کی چاہت رکھنے والوں کو چاہیئے کہ بکثرت یہ کتاب خریدیں اور پڑھیں اور ادارۂ ادبیات اردو کے کارکنوں کی ہمت بڑھائیں۔ کتاب کے ابتدائی ابواب اور تمہیدی بیانات بھی معلومات افزا ہیں۔

"س"

**الخیام** ۔ از راجہ گورسرن بلی آزاد توکلی۔ سائز ڈیمی قیمت ۱۲ ملنے کا پتہ، ۱۱ل والا ڈیوڑھی، چوک میدان خاں چار مینار حیدرآباد دکن۔

یہ عمر خیام کی ۲۰۷ منتخب رباعیات کا اردو رباعی میں ترجمہ ہے۔ ڈبلیو ییٹس W. Yeats نے ادب کے متعلق کہا تھا:۔

"جو ادب بغیر مفہوم اور ادبی شان کے نقصان کے دوسری زبان میں ترجمہ ہو جائے وہ خراب ہے۔"

غور سے دیکھا جائے تو فارسی اور اردو شاعری میں ایسی مغائرت نہیں جو مثلاً سنسکرت یا انگریزی، عربی یا جرمنی میں ہے۔ یوں بھی مشرقی شعر خصوصاً فارسی رباعی کا ترجمہ اردو جیسی قریبی زبان میں اصولاً ایک سعی لاحاصل ہے کیونکہ وجدان اور بے ساختگی جو رباعی کی جان ہے ترجمہ کے ذریعہ کبھی منتقل نہیں ہو سکتے۔ خیام کی مشہور رباعی ہے ؎

ناکردہ گناہ درجہاں کیست بگو | واں کس کہ گناہ نہ کرد چوں زیست بگو
---|---
من بد کنم و تو بد بہ مکافات دہی | پس فرق میان من و تو چیست بگو

راجہ گورسرن بلی صاحب نے اس کا ترجمہ کیا ہے ؎

کس نے نہیں عیب یاں کیا ہے بتلا | بے عیب کئے کوئی جیا ہے بتلا
---|---
دی بد کی سزا جو تو نے بد اے مالک | مجھ میں تجھ میں فرق کیا ہے بتلا

اہل ذوق غور کریں کہ اس ترجمہ میں محنت اور زبان کی صفائی کے باوجود رباعی کا کیا لطف پیدا ہوا۔ کیا رباعی کا جو تھا مصرعہ کسی طرح دوسری زبان میں آسکتا ہے؟

ان حالات کے تحت ہم کو مترجم صاحب سے اس امر میں اصولی اختلاف ہے لیکن جو محنت انھوں نے اس میں کی ہے وہ قابل داد ہے بعض رباعیاں بجائے خود بری نہیں۔

ع۔ ق۔ ب

**تاریخ ہندوستان کی تمہید** - از پروفیسر محمد مجیب بی اے (آکسن) تقطیع چھوٹی۔ کاغذ، کتابت، طباعت بہتر۔ ملنے کا پتہ مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی۔ قیمت مرقوم نہیں۔

تمہید پر اور وہ بھی تاریخ ہندوستان کی تمہید پر تبصرہ لکھنا ہمارے نزدیک بالکل ایسا ہی ہے جیسا مکان کے صرف داغ بیل دیکھ کر آیندہ بننے والی عمارت کی شان وشوکت خوبصورتی اور موزونیت کی داد دینا۔

پروفیسر مجیب صاحب نے جدت کے ساتھ تاریخ کے مقصد، مورخ کی ذمہ داری پر کچھ غور و فکر کرنے کی کوشش کی ہے۔ جدتِ فکر میں اختلاف رائے کا ہونا ضروری ہے۔ ممکن ہے پروفیسر صاحب کی رائے سے ان کے استدلال میں جو ایک حد تک اصولی ہے کچھ اختلاف ہوسکے۔

تمہید کا دوسرا حصہ قدیم ہندوستان کی تاریخ، آریا قوم کی تہذیب، بدھ مذہب کے اثرات، اتحاد اور شیرازہ بندی کے واقعات پر مشتمل ہے۔ یہاں بھی آپ نے اپنی رائے سے کام لینے کی کوشش کی ہے اور فلسفیانہ استدلال پیش کیا ہے۔ ہم اس موقع پر پروفیسر صاحب کی اس اصولی طرز فکر کی داد

دیتے ہیں۔ البتہ جس طرح ڈاکٹر عابد حسین صاحب نے اپنے دیباچہ میں یہ دعا کی ہے کہ:۔

"حق کی محبت مجیب صاحب کو تاریخ کی راہ میں (جو بال سے زیادہ باریک ہے)
ثابت قدم رکھے گی"

ہم بھی یہ کہیں گے کہ پروفیسر مجیب صاحب بحیثیت مورخ کے زیادہ ٹھنڈی تحقیق اور قدرے مطمئن تحریر سے کام لیں تو مناسب ہے۔

ع۔ ق۔ ب

**الشمس** مصنفہ رائے گوردھرن بلی آزاد توکلی۔ سائز ڈیمی، حجم ۲۰ صفحے قیمت ۴ر، طلباء کے لئے ۲ر غالباً مصنف سے مال والا دیوڑھی چوک میدان خاں چار مینار حیدر آباد دکن کے پتہ سے مل سکتی ہے۔

یہ ایک سیدھی سادی نظم ہے جس میں آفتاب سے متعلق پوتے کے چند سوالات کا جواب دادا نے دیا ہے سلاست اور روانی قابل داد ہے بعض علمی مسائل کو سادگی سے نظم کرنے میں گوردھرن صاحب نے قادر الکلامی کا ثبوت دیا ہے۔ صلا۱۳ پر ازل سے قبل سورج چمکنے کے سوال کا جواب شاید پوتے کی سمجھ میں نہ آیا ہو کیونکہ اس میں بعض ایسے مصرعے ہیں:۔

"عنصر تھے، نہ نو نیں، نہ دنیا"

تاہم پوری نظم جو کم قیمت بھی ہے اور صاف بھی چھپی ہے اس قابل ہے کہ والدین اس کو خریدیں اور اپنے بچوں کو پڑھائیں۔

ع۔ ق۔ ب

**تبسم پارے** ۔ از حبیب احمد فاروقی بی اے۔ ڈپ، ایڈ (عثمانیہ) تقطیع چھوٹی، حجم ۳۲ صفحے قیمت ۱ر ملنے کے پتے: (۱) مکتبۂ ابراہیمیہ حیدر آباد دکن (۲) از مصنف اقبال منزل، کاچیگوڑہ حیدر آباد دکن۔

اب تک جناب حبیب احمد صاحب فاروقی نے سائنس، لاسلکی وغیرہ جیسے سنجیدہ مضامین پر اپنی مفید کتابیں پیش کی تھیں۔ "تبسم پارے" میں (ہمیں اس لفظ کی ترکیب سے اتفاق نہیں ہے) آپ کے تین مزاحیہ مضامین ہیں جو پہلے "المعلم" میں شایع ہو چکے ہیں۔ سچ تو یہ ہے کہ ہم مصنف کو مزاح نویسی کے میدان میں پہلی دفعہ آتے ہوئے

دیکھ رہے ہیں لیکن ہمارا خیال ہے کہ مزاح بجائے خود ایک اعلیٰ فن ہے اور اس کے لئے بھی فطری صلاحیت کی شدید ضرورت ہے۔ "تبسم پارے" میں ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے ایک سنجیدہ مزاج آدمی کے چہرے پر باتیں کرتے ہوئے کبھی کبھی تبسم کی ایک لہر دوڑ جاتی ہے چند علمی باتیں ہیں اور ان میں کہیں کہیں شوخی کی جھلک بھی ہے۔

ع۔ ق۔ ب

**مجلۂ نظامیہ** شمارۂ خودمختاری وتاریخ دستور آصفی } تذکار مجلہ نظامیہ حیدر آباد کے ان چند خاموش رسالوں میں سے ہے، جو خود رانفصیحت دیگراں رانصیحت کی جگہ پہلے بساط بھر خود عمل کر کے دوسروں کے سامنے مجسم نمونہ وترغیب بن کر آتے ہیں۔ چنانچہ اپنی آغاز زندگی سے اب تک برابر ہر سال وہ ۲۹ رجب کو اپنا ایک خصوصی شمارہ شایع کر کے اس فرمان خسروی کی تعمیل کرتا رہتا ہے کہ :۔

"اس عظیم الشان واقعہ کی یاد اس قابل ہے کہ اسے دائماً تازہ رکھیں اور قومی زندگی کے اظہار کے لئے مزید کوششیں عمل میں لائیں" (جریدۂ غیر معمولی یکم رجب ۱۳۴۲ف)

ایک قعر مذلت میں گری ہوئی قوم اپنی خودمختاری کی قدر کرنا تو کیا خود خودمختاری کے معنوں سے بھی ناواقف ہوجاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ملک کی ابھرتی ہوئی نئی اور نوجوان نسل اپنے اس ورثے پر متوجہ ہو رہی ہے تو ان کے اجتماعات میں معمر طبقے کے "بزرگ" اکثر اس یادگار اعلان خودمختاری پر تاویل بازیوں اور موشگافیوں میں وقت ضائع کرتے ہیں کہ آصف جاہ اول کا عمل کہیں غداری تو نہ تھا۔ اول تو اب یہ سوال ہی لغو ہے۔ یہ دن اب محض اس غرض سے منانا ہے کہ بہ فضل خدا ہمیں خودمختار قوموں کے زمرے میں شرکت حاصل ہے۔ اب اس خودمختاری کی حفاظت اور اس سے بہتر حالت میں آیندہ نسل کے سپرد کرنے کی تدبیریں سوچیں اور ان پر عمل کریں۔ دوسرے یوں بھی ہمارے محبوب بادشاہ جلالت مآب سلطان دکن نے اس کے لئے تاریخ بھی وہ مقرر فرمائی ہے جس سے زمانہ ماضی کی بعض تلخ حقیقتیں تازہ نہ ہوں۔ آصف جاہ اول نے مدافعت ذاتی ہی میں سہی، ایک مرتبہ دہلی کی فوجوں سے مقابلہ کیا تھا اور ان لوگوں کو مار بھگایا تھا جنھیں بادل نخواستہ ہی سہی مغل شہنشاہ نے بھیجا تھا۔ مگر اس معرکے کی تاریخ ۲۹ رجب نہیں ہے۔ اسی لئے آیندہ ہمیں آصف جاہ کی کارگزاریاں یعنی ان کا مغلیہ سلطنت کے "جلتے گھر کا بھانسا بچانا" بیان کرنا ہو تو حضرت مغفرت مآب کی فاتحہ کے دن بیان کر سکتے ہیں، ۲۹ رجب کے جلسوں میں صرف یہ بیان کرنا چاہئے کہ

ہم اس وقت جس خود مختاری سے متمتع ہیں اس میں اضافہ و ترقی کے کیا وسائل ہیں خود مختاری کی اہل قوموں کے کیا اخلاق ہوتے ہیں نئی اور آیندہ نسلوں کو کن بچھلی برائیوں سے بچنے کی ضرورت ہے، وغیرہ۔

مجلۂ نظامیہ کے اس خصوصی شمارے میں حالیہ معلنہ اصلاحات کے جریدے بھی نقل کردئے گئے ہیں اور یوم خود مختاری سے متعلق بعض مفید مضامین بھی ہیں اور دو صد سالہ دربار جشن خود مختاری کی تقریب شاہی اور شاہی تہنیتی رباعی بھی باعث زینت و سبق ہیں تصور خود مختاری پر ایک علمی مضمون میں یہ بتایا گیا ہے کہ بڑی سے بڑی اور قوی سے قوی شہنشاہتوں کی خود مختاری پر کیا پابندیاں عائد ہوتی ہیں۔ زمانۂ حال کے اہم معیار یعنے انگلستانی عدالتوں کے نظائر نے کن پابندیوں کو خود مختاری کے منافی نہیں خیال کیا ہے! اور ان سب کی روشنی میں حیدرآباد کی موجودہ حالت سے مختصر بحث کی گئی ہے۔ حالیہ دستوری تبدیلیوں میں شاہی اقتدار سے متعلق بعض تازہ فرامین کی دلچسپ توضیح بھی قابل ذکر ہے۔

خریداران بلدہ کے لئے سہولت ہے کہ انجمن و اڑہ احاطۂ ترک سکرات میں مجلۂ نظامیہ کا بھی دفتر قائم ہے جہاں سے اتنی بڑے صفحوں کا یہ خصوصی نمبر ۱۲ ار میں مل سکتا ہے۔

"ح"

**سیاسیات کی پہلی کتاب** ۔ مرتبہ پروفیسر محمد عاقل صاحب ام اے چھوٹی تقطیع حجم ۹۰ صفحے کتابت، طباعت، کاغذ عمدہ۔ ملنے کا پتہ مکتبہ جامعہ نئی دہلی، لاہور لکھنؤ۔ قیمت ۴؍ر۔

ملک کے ایک نوجوان اور کثیر نویس پروفیسر نے یہ چھوٹا سا رسالہ اپنے زمانۂ تعلیم کے لکچروں کے خلاصے کے طور پر مرتب کیا ہے۔ اس میں ریاست (مراد مملکت؟) کی تعریف، اس کا آغاز و تاریخ، اقتدار اعلیٰ اور رعایا کی آزادی تین باب ہیں۔ ضمناً قومیت، قانون، ملی حقوق کی فہرست، انجمن اقوام وغیرہ سے بھی بحث کی گئی ہے۔

ہم اصولاً اس طرح کی کوششوں کی ہمیشہ تائید اور حوصلہ افزائی کریں گے۔ مگر یہ قصور مولف کا نہیں ان کے طرز تعلم کا ہے کہ مغربی مولفوں کے ہاں کے مروجہ ہر بیان کو بلا تنقید مان لیں اور جدت اور

اپج کی کمی ہو کس قدر افسوس ہوتا ہے جب ہم اس طرح کے جملے پڑھتے ہیں :۔

"سلطنت روما کے زمانہ میں کسی بین الاقوامی قانون کی ضرورت محسوس نہیں کی جاتی تھی کیونکہ سلطنت روما یورپ کی تمام صوبائی سلطنتوں کی سردار سمجھی جاتی تھی ..... حتیٰ کہ سولھویں صدی کے آغاز میں حالات ایسے پیدا ہوئے جن سے بین الاقوامی قوانین کا امکان پیدا ہوگیا۔"

"بین الاقوامی" قانون ــــ جو اصل میں مختلف قوموں کے نہیں بلکہ مملکتوں اور سلطنتوں کے تعلقات میں ملحوظ رہتا ہے ــ نہ تو یورپ کی پیداوار ہے اور نہ یورپ کا ورثہ۔ ان قوانین کو جو "یورپ کی تمام صوبائی سلطنتوں" کے مسائل کو طے کرنے میں سلطنت روما برتتی تھی، قانون ملک اور قانون انتظامی کہا جائے گا۔ بین الممالک قانون سے مراد رومی دور میں وہ قاعدے ہوں گے جو رومی اور غیر رومی خود مختار سلطنتوں کے جنگ وصلاح کے تعلقات میں ملحوظ رکھے جاتے تھے چاہے وہ کتنے ہی سخت یا غیر معین کیوں نہ ہوں۔ اسی طرح قرون متوسطہ کا بین الممالک قانون وہ تھا جو نصرانی اور اسلامی ممالک کے مابین ملحوظ رہتا تھا۔ سولھویں صدی میں جس قانون کے پیدا ہونے کا مولف نے ذکر کیا ہے، وہ "بین الاقوامی" قانون نہ تھا بلکہ صرف "اقوام نصرانی" کا قانون تھا۔ اسلامی، بدھ اور دیگر خود مختار معصر ممالک اس سے مستفید ہونے کے مستحق نہ تھے۔ تنگدل یورپ نے مجبوراً ۱۸۵۶ء میں ترکی کو اس اپنے قانون کے حقوق کا اہل تسلیم کیا۔ پھر جاپان وغیرہ کی باری آئی۔ اگرچہ قوانین بین الممالک بہت قدیم ہیں اور ہمارے مولف ہی کے الفاظ میں "ہر عہد میں بدلتے رہتے ہیں" لیکن اس وقت دنیا کے بڑے حصے میں ان کا جو نظام (سسٹم) رائج ہے وہ ۱۸۵۶ء سے شروع ہوتا ہے، اس سے پہلے نہیں۔

محترم مولف نے "بین الاقوامی" قانون کی سرسری تاریخ بھی لکھ دی ہے لیکن شاید "القاسم محروم" کے مصداق اپنے آپ کو بھول گئے کہ اس میں خود ان کی بدنام مسلمان قوم نے کیا حصہ لیا ہے۔ "بین الاقوامی" قانون کو ایک مستقل فن سب سے پہلے انھیں عربوں نے بنایا اور اسے سیر دینے حکمرانوں کے طرز عمل کا

نام دیا۔ اس پر امام ابو یوسف کی ایک تالیف سیرنامی ابھی گزشتہ ماہ حیدرآباد کی "احیاء المعارف النعمانیہ" نے شائع کی ہے۔ اس سے پہلے انھیں کے ہمعصر امام محمد کی کتاب السیر مع شرح، دائرۃ المعارف حیدرآباد نے چار جلدوں میں شائع کی ہے۔ کاش ہمارے مولف کم از کم "قانون بین الممالک" مطبوعہ مکتبہ ابراہیمیہ حیدرآباد ہی دیکھ لیتے تو انھیں بہت سی باتیں معلوم ہو جاتیں۔

بہرحال ہم اپنے ملک کے نوجوان اہل قلم کو مشورہ دیں گے کہ یورپ کے پس خوردے پر اکتفا کا اب زمانہ نہیں رہا۔ انھیں اپنی ذاتی کمائی کی عزت کرنی سیکھنی چاہیئے۔

"ح"

**اجتماعی زندگی کی ابتدا** مصنفہ پروفیسر محمد عاقل صاحب ایم اے استاد معاشیات جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی۔ قیمت ۸ر ملنے کا پتہ مکتبہ جامعہ دہلی، لاہور، لکھنو۔

ایک سو بارہ صفحوں کا یہ چھوٹی تقطیع کا رسالہ جو اشاریہ (انڈکس) تو کیا فہرست مضامین سے تک خالی ہے، اپنے موضوع پر سرسری اور ابتدائی معلومات، جو یوروپی مولفوں کے ہاں مروج ہیں، پیش کرتا ہے۔ کاش ایسی صورتوں میں عنوان کو مقید کر دیا جایا کرے مثلاً "مغربی مولفوں کی آراء کے مطابق" وغیرہ تاکہ پڑھنے والے کو دھوکہ نہ ہو کہ تمام دنیا انھیں چیزوں کو مانتی ہے۔

علم اجتماع یوروپ کے لئے ایک نیا فن کیا، ایک نیا کھلونا ملا ہے۔ کھدائیوں اور دیگر آثار قدیمہ کے معاینے سے وہاں ہر شخص توجیہ کے لئے پرواز ذہن میں مسابقت دکھاتا ہے اور نتیجہ موٹی موٹی اثر انداز کتابیں ہوتی ہیں جن کی قصہ گوئیاں چشم دید واقعات کے انداز میں پیش ہوتی ہیں۔

زیر تنقید رسالے میں حال کی جگہ نہیں ہے صرف ماضی کا ذکر ہے کہ انسان نے مل کر رہنا کس طرح سیکھا ہوگا۔ اور ہمارے جد الاجداد ایپ (بندر) سے کہانی کا آغاز کیا گیا ہے۔ اور انسانوں میں بادشاہت کے نمودار ہونے پر اسے ختم کیا گیا ہے۔ ضمناً انسانوں کی ابتدائی

ایجادوں زراعت آگ وغیرہ سے بھی بحث ہوئی ہے اور مختلف ممالک کے مختلف ادوار کے واقعات کو ایک لڑی میں پرو کر یہ تاثر پیدا کیا گیا ہے کہ انسان کی تاریخ وہی ہے۔

"ح"

# رسید کتب

۱۔ **ہندوستانی**: مرتبہ انجمن بزم ادب عثمان شاہی حیدرآباد قیمت ا ر
۲۔ **الخیام**: عمر خیام کی منتخب رباعیات کا اردو منظوم ترجمہ از رائے گورسرن بلی آزاد توکلی قیمت ۱۲ ر
۳۔ **الشمس** (نظم) از رائے گورسرن بلی آزاد توکلی قیمت ۴ ر
۴۔ **تجرباتی تعلیم** قیمت ے
۵۔ **لاسلکی نشر** قیمت عصہ — از حبیب احمد فاروقی بی اے ڈپ ایڈ۔ مددگار سنٹرل ٹکنیکل کالج حیدرآباد دکن۔
۶۔ **تبسم پارے** قیمت ۶ ر
۷۔ **مقالات ہاشمی**: از نصیر الدین ہاشمی صاحب قیمت ۸ر/ ۱ کلدار
۸۔ **انتظام کتب خانہ**: نوشتہ شیخ محبوب صاحب قریشی مہتمم محبوبیہ کارخانہ جلد سازی قیمت ۴ ر
۹۔ **تاریخ دستور آصفی**: مجلۂ نظامیہ حیدرآباد دکن کا خصوصی شمارہ بیادگار اعلان خود مختاری دولت آصفیہ قیمت ۱۲ ر
۱۰۔ **شیطان کا انتقام**: از جلال الدین صاحب اشک بی اے ال ال بی (عثمانیہ) قیمت عصہ
۱۱۔ **معارف جمیل**: از حکیم آزاد انصاری قیمت مجلد ۸/ ۱ غیر مجلد ۱
۱۲۔ **روئداد اجلاس یازدہم حیدرآباد ایجوکیشنل کانفرنس**

# رفتارِ زمانہ

مجلہ کی پچھلی اشاعت میں ۱۹۱۴ء کی جنگ عظیم کے بعد کے حالات سرسری طور پر بیان کئے گئے تھے اور معاہدہ ورسائے کو موجودہ سیاسی بے چینی کا ذمہ دار قرار دیا گیا تھا۔ یہ عجیب اتفاق ہے کہ اب وہ بے چینی ایک اور عالمگیر جنگ کی شکل میں ظاہر ہوگئی۔ یورپ کی سیاست نے ایک نیا جون بدلا اور تاریخ یورپ کا ایک نیا خونیں باب کھل گیا۔ پچھلی جنگ کی ایک اور بڑی یادگار سیاسی فرقہ بندی تھی اور سیاست داں یہ سمجھتے تھے کہ اگر آئندہ کوئی جنگ ہو تو وہ محض سیاسی نظریوں کی بنا پر لڑی جائے گی۔ یعنے اشتمالیت، نازیت اور جمہوریت کے جو تین سیاسی فرقے بن گئے تھے اور جو بنیادی لحاظ سے ایک دوسرے سے مختلف تھے، آپس میں لڑ پڑیں گے۔ لیکن سیاست دانوں کو اپنا خیال بدلنا پڑا اور موجودہ جنگ نے سیاست یورپ کی کایا پلٹ دی۔ چنانچہ اس جنگ کی محرک بھی وہی ملک گیری کی ہوس اور اپنی طاقت بڑھانے کا جذبہ ہے۔

روس اور جرمنی کا معاہدہ عدم اقدام جو ابھی جنگ سے پہلے طے پایا، یورپی سیاست کی ایک انوکھی چال تھی۔ ماسکو میں برطانیہ اور فرانس کے نمائندے ایک عرصے سے بات چیت کر رہے تھے اور دنیا حیران تھی کہ روسیوں کے ساتھ ان کا معاہدہ کس دن طے پائے گا لیکن سیاست نے ایک نازک پلٹا کھایا اور "امن پسند برادری" یہ دیکھ کر ششدر رہ گئی کہ روس اور جرمنی نے راز میں ایک دوسری ہی کارروائی طے کر لی۔ ایک طرح سے اس نئے معاہدے کو ہٹلر کی بڑی کامیابی

سمجھنا چاہیئے کیونکہ اس سے برطانیہ اور فرانس کی امیدیں خاک میں مل گئیں مگر دنیا کی سیاست پر اس کے کچھ ایسے اثرات پڑے ہیں کہ اس معاہدے سے تاریخ یورپ کا ایک نیا باب شروع ہوتا ہے۔ اشتمالی روس اور نازی جرمنی کا اتحاد بظاہر ایک اچنبھا معلوم ہوتا ہے لیکن غور سے دیکھا جائے تو یہ بات واضح ہوتی ہے کہ پچھلے چند سال سے روس اور جرمنی دونوں ملکوں میں بہت سی چیزیں مشترک تھیں۔ ہٹلر نے جرمنی میں کوئی نئی اصلاح کی تو وہ روس میں بھی کسی نہ کسی شکل میں جاری ہو جاتی اور اسٹالن نے روس میں کوئی نیا قدم اٹھایا تو جرمنی میں اس کا چربہ اتار لیا جاتا۔ ان باتوں کے علاوہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ روس اور جرمنی میں عرصے سے پوشیدہ تعلقات تھے جو معاہدہ عدم اقدام، اور جنگ چھڑ جانے بعد فوجی تحالف کی شکل میں ظاہر ہوئے۔ لیکن روس اور جرمنی کا یہ اتحاد ہٹلر کے لئے کچھ زیادہ مفید نہیں ہوا اگرچہ جرمنی نے روس کو امن پسند برادری میں شریک ہونے سے روکا اور اپنا ہمنوا بنا لیا لیکن اس کے ساتھ ساتھ اس نے اپنے پرانے ساتھیوں سے بھی بگاڑ مول لی چنانچہ اس کے پرانے ساتھی ایک ایک کرکے الگ ہوتے گئے۔ ایک طرف جاپان جس نے اشتمالیت کے خلاف فاشلی ملکوں سے اتحاد عمل کیا تھا اور جس نے جرمنی کے بل بوتے پر انگریزوں سے پرخاش مول لی تھی اب وہ اپنے آپ کو تن تنہا سمجھنے پر مجبور ہوگیا۔ جاپان کے وزیر اعظم ہیرانا جدید صورت حال کا مقابلہ نہ کرسکے چنانچہ جاپانی وزارت مستعفی ہوگئی اور ایک نئی کابینہ کی تشکیل عمل میں آئی جس نے جاپانی مسلک کی تجدید کی چند دنوں کے بعد جاپان اور روس کے مابین التوائے جنگ کے متعلق ایک راضی نامہ بھی طے پایا جس کا مقصد شاید یہ تھا کہ مشرق بعید میں انگریزوں کے خلاف محاذ برابر قایم رہے اور روس کو مشرق سے چھٹکارا ہو جائے۔ لیکن جرمنی کو اس سے کچھ زیادہ فایدہ نہیں ہوا بلکہ حالات سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جاپان نے جرمن دوستی کے مسلک کو چھوڑ دیا۔ دوسری طرف اسپین کی سرزمین بھی جہاں پر ہٹلر نے اشتمالیت کے خلاف جنگ کی تھی اب جرمن دوستی کے مسلک سے دامن جھٹک کر الگ ہوگئی اور حکومت نے اپنی غیر جانبداری کا اعلان کر دیا۔ پھر اطالیہ نے بھی اعلان کر دیا کہ وہ جنگ میں غیر جانبدار رہے گا۔ اطالیہ کا یہ طرز عمل بظاہر بہت تعجب خیز ہے اور مسولینی کی روش کو دنیا حیرت سے دیکھ رہی ہے کہ جرمنی اور اطالیہ جو تقریباً ایک جان و دو قالب

ہوچکے تھے اور جنھوں نے روم برلن محور کو پیدا کر کے سارے یورپ بلکہ ساری دنیا میں تہلکہ ڈال دیا تھا،
اب کس طرح جدا ہوسکتے ہیں۔ بہت ممکن ہے کہ یہ بھی ہٹلر کا ایک حربہ ہو اور کسی مناسب موقعہ پر اٹلی چپکے سے
میدان میں آجائے اور جرمنی کا ساتھ دے، مگر حالات سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مسولینی واقعی الگ رہنا
چاہتا ہے اور وہ روس و جرمنی کی دوستی سے خوش نہیں ہے حقیقت یہ ہے کہ مسولینی ہٹلر کی بڑھتی ہوئی
طاقت کا روادار نہیں۔ اس نے ہٹلر سے ایسے وقت اتحاد کیا تھا جب اس کو اس کی سخت ضرورت تھی۔
اب روس اور جرمنی کے سمجھوتے سے مسولینی کو ایک بہانہ مل گیا اور اس نے ہٹلر کی دوستی سے کنارہ کشی اختیار کر لی۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ روس اور جرمنی کے معاہدے کا ترکی پر کیا اثر پڑا اور اس جنگ میں ترکی کا
کیا مسلک ہے؟ ترکی یوں بھی اپنے محل وقوع کے اعتبار سے بہت زیادہ اہم ہے لیکن بڑی بات یہ ہے کہ
ترکی کے پیچھے پوری دنیائے اسلام ہے یعنے ترکی کسی فریق کا ساتھ دے تو اس کو ساری دنیائے
اسلام کی بھی تائید حاصل ہوگی چند مہینے پہلے ترکی نے برطانیہ کے ساتھ اشتراک عمل کا وعدہ کیا تھا،
لیکن جب روس نے امن پسندوں کا ساتھ نہیں دیا تو ترک عرصے تک خاموش تھے اور ان کا مسلک
واضح نہیں ہوا تھا۔ دنیائے اسلام کی رائے تھی کہ ترکی کو اب الگ ہوجانا چاہیئے کیونکہ انگریزی سمجھوتے
کے وقت ترکی نے یہ واضح کر دیا تھا کہ وہ اپنے پڑوسیوں سے بگاڑنا نہیں چاہتا مسلمانوں کا خیال تھا کہ
روس اور جرمنی کے اتحاد کے بعد ترک غیر جانبدار رہ جائیں گے کیونکہ روس کے ساتھ جو اس کا
پڑوسی ہے، ترکی کو دوستی قایم رکھنے ہی میں فایدہ ہے لیکن ترکی کے صدر اینونو نے ۲ ستمبر کو اعلان
کیا کہ ترکی اپنے وعدے کے مطابق برطانیہ کے ساتھ ہے۔ برطانیہ کا ساتھ دینے کے یہ معنے تھے کہ
ممکن ہے ترکی کو روس سے بگاڑنی پڑے اور یہ بگاڑ ترکوں کے لئے مفید نہیں تھی اگر اس دار وگیر میں
روس، جرمنی یا اطالیہ ترکی پر حملہ کر بیٹھے تو برطانیہ کے ایسے ذرائع نہیں کہ وہ ترکی کی مدد کو دوڑے
پھر ترکوں کے اس تصفیہ سے دنیا کے مسلمانوں کو بھی اتفاق نہ تھا کیونکہ پچھلے کئی سال سے انگریزوں نے
مسلمانوں کو اپنا دشمن بنالیا ہے۔ ہندوستان میں ہندوؤں کے مقابلے میں ان کو نیچا دکھانے کی کوشش
کی تو فلسطین میں عربوں پر انتہائی ظلم کئے۔ اس کے علاوہ ساری عرب دنیا کو بہت سے دھوکے دئے۔

ان وجوہات کی بنا پر مسلمان انگریزوں کا ساتھ نہیں دینا چاہتے تھے۔ شاید انھی وجوہات کی بنا پر ترکوں نے روس کے ساتھ سمجھوتہ کرنا چاہا تھا اور ابھی حال میں سراج اوغلو ماسکو گئے تھے تاکہ روس کے ساتھ ایک معاہدہ طے ہو جائے۔ لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ روس کی شرطیں ترکوں کے لئے ناقابل قبول تھیں چنانچہ سراج اوغلو ماسکو سے واپس ہوگئے۔ اب ترک جغرافی اعتبار سے غیر جانبدار بھی نہیں رہ سکتے تھے اور ادھر انگریز اس بات کے خواہاں تھے کہ کسی طرح ترکوں کو ہموار کر لیا جائے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ترکوں نے انگریزوں اور فرانسیسوں کے ساتھ ایک نیا معاہدہ کر لیا جو دونوں کے لئے مفید ہے۔ انگریزوں نے ترکی سے معاہدہ کر کے بڑی دانائی کی کیونکہ ترکی کے ساتھ ان کو ساری دنیائے اسلام کی تائید بھی حاصل ہوگئی۔ ممکن ہے کہ عرب اب بھی انگریزوں کی مخالفت کریں لیکن ترکی کے سبب اب ساری اسلامی دنیا انگریزوں کی مدد کرے گی چنانچہ یہی وجہ ہے کہ ترکی، فرانس اور برطانیہ کے معاہدہ پر انگریزوں نے خوب خوشیاں منائیں۔ تاہم یہ بات بھی یاد رکھنی چاہیئے کہ اس معاہدے سے ترکی اور روس کے قدیم تعلقات پر، جیساکہ ترکی نے اعلان کیا ہے، کوئی اثر نہیں پڑے گا۔

مختصر یہ کہ روس اور جرمنی کے اتحاد نے یورپی سیاست میں بہت سی گتھیاں پیدا کیں۔ شاید جنگ ہی ان تمام گتھیوں کا واحد حل تھی چنانچہ بہتیری مزاحمتوں کے باوجود ہٹلر نے پہلی ستمبر کو جارحانہ قدم اٹھا ہی دیا اور پولستان پر حملہ کر دیا۔ ایک طرف ڈانزگ سے ہر فورسٹر نے یہ اعلان کیا کہ اب ڈانزگ رائش میں شامل ہوگیا ہے اور ہٹلر نے اس تحویل کی توثیق بھی کر دی اور فورسٹر کو ڈانزگ سینٹ کا صدر بنا دیا، دوسری طرف جرمن فوجوں نے، جو پہلے سے فوجی مشقوں کے بہانے پولستان کی سرحد پر جمع کر دی گئی تھیں، پولستان کی طرف پیش قدمی شروع کی۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہٹلر کو اپنے پرانے دوستوں کے چھوٹ جانے کا کوئی ڈر نہیں تھا۔ صرف روس کا ساتھ اس نے کافی سمجھا، اور فوراً پولینڈ پر سلوا کیا، سیلیشیا اور مشرقی پرشیا تین طرف سے حملہ کیا اور پولستان کے ایک اہم شہر روڈوم پر خوب بم گرائے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ڈانزگ کے ہائی کمشنر جو مجلس اقوام کی طرف سے

مقرر تھے اپنا دفتر چھوڑ کر بھاگ گئے اور ڈانزگ کے دفاتر پر سواستک جھنڈا لہرانے لگا۔ پولستان نے برطانیہ سے مدد چاہی لیکن دور روز تک برطانیہ اور فرانس کے مدبر اس کشمش و پیچ میں تھے کہ کیا کرنا چاہیئے۔ وہ اپنے ایفائے عہد کے لئے مجبور تھے۔ بالآخر انھوں نے ہٹلر کو ایک آخری الٹیمیٹم دیا کہ وہ پولستان سے اپنی فوجوں کو واپس بلالے۔ اب ہٹلر پیچھے ہٹنے والا نہیں تھا۔ اس نے اپنی کارروائی برابر جاری رکھی۔ ادھر انگریز ۳ رجولائی کے گیارہ بجے تک جرمنی کے وزیر خارجہ رِبن ٹراپ کے جواب کا انتظار کرتے رہے۔ جب ادھر سے کوئی جواب نہیں آیا تو برطانیہ نے بھی اعلان جنگ کر دیا۔ شام تک فرانس کی طرف سے بھی اعلان جنگ کر دیا گیا اور اب یورپ کی فضا جنگ کے گھٹا ٹوپ ابروں سے گھر گئی۔

برطانیہ اور فرانس کے اعلان جنگ کی وجہ بظاہر خود غرضی نہ تھی، اور مسٹر چرچل کے الفاظ میں "ہم تفوق حاصل کرنے کے لئے نہیں لڑ رہے ہیں اور نہ ہم کو مادی منفعت کا خیال ہے" بلکہ مسٹر چیمبرلین کے بیان کے مطابق "وہ لڑ رہے ہیں نازی بربریت سے دنیا کو بچانے کے لئے اور ان اعلیٰ مقاصد اور نظریوں کی حفاظت کی خاطر جنھیں ایک انسان بہت مقدس تصور کرتا ہے"۔ آئرستان کو چھوڑ کر پوری سلطنت برطانیہ جنگ کے لئے متحد ہے۔ جنوبی افریقہ، کناڈا، آسٹریلیا اور نیوزیلینڈ سب برطانیہ کے ساتھ ہیں۔ سلطنت برطانیہ کی ہر وحدت کا ساتھ دینے کے یہ معنے ہیں کہ ہر قلمرو یا ڈومینین کی نظر میں سلطنت اور خود ان کی بقا کے لئے متحد ہو کر لڑنا ضروری ہے۔ جہاں تک ہندوستان کا تعلق ہے اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ یہاں ملک کا ایک طبقہ جسے اب تک انگریزوں نے بہت بڑھا دیا تھا برطانیہ کے ساتھ تعاون کرنے کے لئے تیار نہیں ہے۔ دوسرا طبقہ برطانیہ کی مدد کرے گا اور انگریز اسی طبقہ کو اپنے مخالف طبقے کے مقابلہ میں استعمال کریں گے۔

اس جنگ کو شروع ہوئے دو مہینے ہو گئے اور ابھی اس بات کا اندیشہ ہے کہ وہ جاری رہے گی۔ اب تک جنگ کے دو محاذ بنے ہیں جن میں سے ایک محاذ پر جرمنی کی مراد پوری ہو گئی

دوسرے محاذ پر نازیوں اور جمہوریت کے علم برداروں میں خوب جنگ ہو رہی ہے۔ اور اسی محاذ پر دنیا کی آیندہ قسمت کا فیصلہ منحصر ہے۔ اس موقعہ پر پھر محاذ جنگ کا علٰحدہ علٰحدہ مطالعہ کیا جائے تو مناسب ہوگا۔

## مشرقی محاذ یعنے پولستان کی جنگ

جنگ کی ابتدا میں نازیوں کا مسلک یہ تھا کہ پولستان پر اپنی پوری توجہ صرف کردیں اور مغرب میں انگریزی و فرانسیسی رفیقوں کو زیگفریڈ لائن روکتی رہے۔ پولستان ختم ہو جائے تو یورپ میں امن کی تحریک شروع کردی جائے اور اطالیہ، اسپین اور روس اس کی پُرزور تائید کریں۔ ان ارادوں کے ساتھ جرمنی نے جنگ کے محاذ میں قدم رکھا۔ کوئی ایک ہفتہ کی لڑائی کے بعد ڈانزگ اور "گذرگاہ" نازیوں کے قبضہ میں آگیا اور اس کے ساتھ بعض دوسرے اہم علاقے بھی آئے جن میں سیلیشیا کی کوئلہ کی کانیں بھی تھیں۔ دوسری طرف جرمنی کے ساتھی روس نے اپنی مغربی سرحد پر فوجیں جمع کرنی شروع کردیں اور روس میں خوب فوجی تیاریاں ہونے لگیں۔

پولستان کے متعلق جرمنی کا منصوبہ یہ تھا کہ چار فوجیں مختلف مقامات سے حملہ کریں تاکہ وارسا اور مغربی پولستان ان کے قبضے میں آجائے۔ پہلی فوج کو ہدایت تھی کہ موریویا سے نکل کر بالائی سیلیشیا کے راستے کراکو پر حملہ کردے۔ دوسری فوج برسلاؤ سے نکل کر لوڈز پر پہنچ جائے، تیسری فرانک فرٹ سے چل کر پوزن کی طرف پیش قدمی کرے اور چوتھی فوج مشرقی پرشیا کی طرف سے وارسا پر چڑھ دوڑے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس لائحہ عمل پر پوری پابندی کی گئی لیکن فرانک فرٹ کی فوج پوزن پر حملہ کرنے کی بجائے اوپر شمال کی طرف دھنستی چلی گئی تاکہ "گذرگاہ" کو کاٹ کر مشرقی پرشیا کی فوج سے جا ملے۔ نازیوں کا خیال تھا کہ اگر ان کا حملہ دوسرے تمام علاقوں پر کامیاب ہو جائے تو پولستانی فوج پوزن کی حفاظت نہ کرسکے گی۔ اور واقعہ بھی یہ تھا کہ جب وارسا پر شمال اور جنوب دونوں طرف سے جرمن فوجیں بڑھنے لگیں تو جرمنوں کو کامیابی کی بہت توقع تھی۔ بعد کو معلوم ہوا کہ پوزن خالی کردیا گیا اور جرمن فوجوں

کے لئے وہاں کوئی مزاحمت نہیں رہی۔

پولستان کی حیثیت ایک جزیرہ کی ہے جو مختلف قوموں کے سمندر میں واقع ہے اور غور سے دیکھا جائے تو مشرقی حصے کو چھوڑ کر پولستان ہر طرف جرمنی سے گھرا ہوا تھا۔ پولستان کی وسیع سرحد بالکل غیر محفوظ تھی اور پولستانی فوج صرف بالائی سیلیشیا میں مدافعت کے لئے تیار تھی جہاں کوئلہ اور لوہے کی کانوں کو بچانے کے لئے قلعہ بندی کی جا چکی تھی۔ مگر صرف سیلیشیا کی حفاظت پولستان کے لئے کافی نہیں تھی۔ سیلیشیا جرمنوں کے لئے ضرور مفید مطلب تھا چنانچہ وہ نازیوں کے ہاتھ میں آگیا۔ بالآخر نازی فوجیں آگے بڑھتی گئیں اور مغربی پولستان پر چھا گئیں۔

چونکہ پولستان کی مغربی سرحد پر جرمنوں کا مقابلہ مشکل تھا اس لئے مارشل اسمگلی رڈز کا خیال تھا کہ مغربی پولستان کو چھوڑ دیا جائے اور وسطی پولستان پر جمے رہیں۔ مگر اس کی وجہ سے مغربی پولستان غیر محفوظ سا ہو گیا۔ وہاں کی سڑکوں اور ریلوں کی وجہ حمل و نقل میں سہولت تھی اس لئے جرمن فوجوں نے موقعہ سے فایدہ اٹھایا جب پولستان کی سب سے بڑی مدافعت پر قابو حاصل ہو گیا تو جرمن فوج اپنی مشینوں کے ساتھ ہر طرف پھیلتی گئی اور اہم مقامات پر قبضہ کر لیا۔ اس کے ساتھ ساتھ نازیوں نے اس بات کو بھی ملحوظ رکھا کہ پولستان کی فوج منتشر رہے، اس کو رسد نہ پہنچ سکے اور دوسرے ممالک سے اس کے تعلقات منقطع ہو جائیں جرمنی نے اپنی مشینوں کے علاوہ ہوائی قوت سے بھی بہت کام لیا۔ لیکن وسطی پولستان پر پولستانی فوج نے بڑی جانبازی سے مقابلہ کیا اور جرمن فوجیں وارسا تک نہ پہنچ سکیں۔

پولستان اپنی انتھک کوششوں کے باوجود ظاہر ہے کہ جرمنی کی طاقت کا مقابلہ نہیں کر سکتا تھا۔ وارسا پر قبضہ کرنے کی مہم ناکام ہوئی تو حملہ آوروں نے دوبارہ اس کی کوشش کی۔ جرمن فوجیں پومیرانیا اور مشرقی پرشیا کی طرف سے بڑھیں، دریائے نیریو اور بگ کو پار کیا اور اس خط تک پہنچ گئیں جو وارسا سے پسک تک جاتا ہے! دراس طرح پیچھے سے وارسا پر ٹکٹکی باندھے بیٹھی رہیں۔ پھر حملہ آوروں نے جنوب کی طرف سے اس بات کی بھی کوشش کی کہ رومانیہ اور پولستان کا تعلق ختم ہو جائے۔ لبلن کی طرف بھی جرمن فوج دباؤ ڈالنے لگی۔ اس کا اثر یہ ہوا کہ دریائے وسٹولا اور

سان کے درمیان کا علاقہ، جہاں پولستانی نوجوان کو بہت سی توقعات تھیں، نازیوں کے زیرِ اثر آگیا۔ پھر مشینوں اور ہوائی قوت کے استعمال نے بھی نازیوں کے لئے بہت سی سہولتیں فراہم کیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ پولستان رومانیہ سے منقطع کر دیا گیا اور لوو دیا لمبرگ، کے زرخیز علاقوں پر جہاں تیل کے چشمے واقع ہیں، جرمنی نے قبضہ کر لیا۔

نازیوں کی بلا ہی پولستان کے لئے کیا کم تباہ کن تھی کہ ادھر مشرق سے "سرخ" سیلاب بھی آیا۔ یعنے ستمبر کے تیسرے ہفتہ میں روسی فوجیں پولستان میں گھس آئیں۔ اس کا مطلب صاف طور پر یہ تھا کہ جرمنی اور روس نے پولستان کی تقسیم کے متعلق پہلے سے کوئی سمجھوتہ کر رکھا تھا۔ ماسکو نے اس حملہ کی جو توجیہ کی وہ یہ ہے کہ "پولستان کی حکومت کا خاتمہ ہو چکا اور روس کے لئے یہ ضروری ہے کہ پولستان میں اپنی اقلیتوں کی حفاظت کرے۔" لیکن جاننے والے جانتے ہیں کہ روسی فوجیں بہت پہلے سے تیار ہو چکی تھیں اور جاپان کے ساتھ چین کی حکومت کو ختم کر دینے کا معاہدہ ہو چکا تھا۔ اس کا لازمی نتیجہ یہ تھا کہ روس کو مشرق سے چھٹکارا نصیب ہوا اور روسی فوجیں پولستان میں اپنا نصف حصہ لینے کے لئے چلی آئیں۔

اس طرح پولستان پر دو طرف سے دباؤ پڑا۔ جرمن فوجیں شمال مشرق اور جنوب مشرق دونوں طرف سے وارسا کی طرف بڑھتی گئیں اور مشرق سے سرخ فوج دریائے نیر یکو سٹولا ورسان کی طرف بڑھی۔ دونوں طرف سے پولستانی فوج دشمنوں کے نرغے میں آگئی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ پولستان ختم ہو گیا اور اس کی تاریخ میں چوتھی مرتبہ پولستان کی تقسیم عمل میں آئی۔ اس سے پہلے بھی تین مرتبہ یعنے ۱۷۷۲، ۱۷۹۳ اور ۹۶-۱۷۹۵ء میں پولستان کی تقسیم ہوئی تھی۔ اس مرتبہ روس اور جرمنی نے آدھا آدھا حصہ لے کر پولستان کو بالکل ختم کر دیا۔

## مغربی محاذ جنگ

پولستان کی جنگ میں جرمنی کو اطمینان سے لڑنے کا موقعہ نہیں ملا کیونکہ اسے مغرب میں اتحادیوں کا مقابلہ کرنا تھا چنانچہ ہٹلر کو بہت جلد زگفریڈ لائن کی طرف توجہ کرنی پڑی۔ فرانس اور جرمنی کی سرحد

پولستانی سرحد کے جیسی نہیں ہے بلکہ یہاں ہر فریق مستحکم ہے۔ جرمنی اور فرانس دونوں نے قدم قدم پر جدید قسم کے مدافعتی آلات حرب سے اپنے کو محفوظ کرلیا ہے۔ فرانسیسی کہتے ہیں کہ ان کی مژینو لائن ناقابل فتح ہے۔ جرمنی کی زیگفریڈ لائن بھی ناقابل تسخیر سمجھی جاتی ہے لیکن فرانسیسیوں کو حملہ کا سب سے اچھا موقعہ زیگفریڈ لائن کے اس حصہ پر ملا جو شمال میں دریائے موزیل اور رہائن کے درمیان ہے۔ مگر دقت یہ تھی کہ فرانسیسی اس حصہ میں آنکھ بند کرکے داخل نہیں ہوسکتے تھے کیونکہ گزشتہ جنگ میں انھیں اس کا تجربہ ہوچکا تھا اس لئے فرانسیسیوں نے سار میں زیگفریڈ لائن کا باقاعدہ معاینہ شروع کیا اور برطانوی فوج کے ساتھ اس دشوار گذار جرمن لائن کو پار کرنے کے لئے راستہ ڈھونڈتے رہے اس مہم کا مقصد یہ تھا کہ اس طرف سے جرمنی کو پریشان کیا جائے تاکہ پولستان پر جرمنی کا دباؤ کم ہوجائے اس کے علاوہ برطانیہ نے ان سمندروں کو بھی بند کردیا جہاں سے جرمنی کے جہاز گزرسکتے تھے بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ ایک لحاظ سے جرمنی کو گھیر لیا گیا مگر برطانیہ کو جرمنی کی آبدوزوں کا مقابلہ کرنا تھا۔ یہ کہا جاتا ہے کہ برطانیہ کے اہم تجارتی راستوں پر جرمنی نے آبدوز کشتیاں بہت پہلے سے جمع کررکھی تھیں اور ان کو تیل وغیرہ کی رسد دوسرے جہازوں سے پہنچتی تھی۔

اسی کشمکش میں جنگ کا تیسرا ہفتہ شروع ہوا۔ علاقہ سار میں فرانسیسی آہستہ آہستہ قدم بڑھاتے گئے اور اب انھوں نے دعوی کیا کہ جرمنی کی سرحد پر ۵۰۰ مربع میل کا علاقہ ان کے قبضہ میں آگیا اور مشرق کی طرف ان کو زیگفریڈ لائن نظر آنے لگی۔ مگر فرانسیسیوں کے لئے آگے بڑھنا آسان نہیں تھا کیونکہ ان کے سامنے پہاڑی علاقہ تھا جہاں بارود کی کانیں تھیں اور دوسرے مدافعتی اسلحہ جمع تھے۔ ادھر جرمنی نے بھی اپنی کارروائی شروع کی۔ چنانچہ فرانسیسی فوجوں پر حملے ہونے لگے۔ سار برکن اور دوسرے شہر جو جرمنی کی سرحد کے اندر موجودہ محاذ سے کافی دور تھے، خالی کردئے گئے اور پولستان کی جرمن فوجیں مغربی محاذ جنگ کی طرف آنے لگیں مگر دوسری طرف برطانیہ کی فوجیں بھی فرانس پہنچنے لگیں۔

لیکن اس صورت حال کے درمیان ایک دلچسپ بات یہ ہوئی کہ امن کا سوال اٹھایا گیا جیسا کہ جنگ کی ابتدا میں سمجھا جاتا تھا، ہٹلر نے پولستان کو فتح کرنے کے بعد امن کی تحریک شروع کی۔ یہ ہٹلریت کی ایک بوالعجبی تھی کیونکہ جس شخص پر جنگ کی ذمہ داری تھی اب اسی نے قومی معاشی اصلاح

اور تقلیل اسلحہ کا بیڑا اٹھایا۔اس کے ساتھ ہی ہٹلر نے یہ بانگ دہل یہ اعلان کیا کہ پولستان اور بلقان کے معاملات میں روس اور جرمنی کے سوا کوئی دخل نہیں دے سکتا ممکن ہے کہ اتحادی ان شرائط پر بھی امن کو خرید لیتے مگر اب ان کو ہٹلر کی باتوں پر اعتماد نہیں رہا چنانچہ مغربی محاذ پر فرانسیسی اپنی مدھم رفتار کے ساتھ آگے بڑھتے گئے اور رہائن اور سرحد لکسمبرگ کے درمیانی علاقے پر فرانسیسی فوجوں نے حملہ کردیا۔اس سے اتحادیوں کو دو فایدے ہوئے ایک تو یہ کہ خود دشمن کے ملک میں میدان جنگ قایم ہوگیا اور دوسرے یہ کہ وادی سار سے جو فرانس کی سرحد پر واقع ہے جرمنوں کو کوئی فایدہ اٹھانے کا موقعہ نہ مل سکا۔مگر زیگفریڈ کی صورت حال یہ ہے کہ اس پر کوئی بڑا حملہ نہیں کیا جا سکتا کیونکہ یہ بہت مستحکم ہے اور جرمنوں کو دوبارہ حملہ کرنے کے بہت سے مواقع حاصل ہیں۔البتہ زیگفریڈ پر احتیاط کے ساتھ آہستہ آہستہ قدم بڑھایا جا سکتا ہے فرانسیسیوں نے ایسا ہی کیا۔وہ پھونک پھونک کر قدم رکھتے اور آگے بڑھتے گئے اور یہی ان کے لئے موزوں تھا۔

اب جنگ کو شروع ہوئے چھ ہفتے گذر چکے تھے اور چونکہ ہٹلر کو اس کی امن کی تحریک کا ٹکا سا جواب ملا تھا اس لئے اس نے مغربی محاذ پر ڈٹ کر مقابلہ کرنے کی ٹھانی۔مگر مشکل یہ تھی کہ ہٹلر کا ساتھی استالن بالٹک میں خود اپنے ارادوں کی تکمیل میں لگا ہوا تھا اور اس نے جرمنی کی کوئی خاص مدد نہیں کی۔ مگر اس کے باوجود ہٹلر تنہا کھڑا ہوگیا اور جرمن فوجیں اپنے تمام نئے آلات حرب اور مشینوں کے ساتھ اتحادیوں کے مقابلہ کے لئے آگئیں۔فرانسیسیوں نے پہلے سے بسلے اور لوٹربرگ کے درمیان رہائن کے تمام پلوں کو اڑا دیا تھا۔لیکن پھر بھی نازیوں کی یہ کوشش تھی کہ فرانسیسیوں کو رہائن اور موزیل کی جرمن سرحد سے اور خصوصاً علاقہ سار سے باہر نکال دیا جائے۔اس کے لئے نازیوں نے اپنی ہوائی طاقت کو استعمال کرنا چاہا۔ہٹلر نے اعلان کیا کہ مغربی محاذ پر بڑا سخت حملہ کیا جائے گا اور ایک "پوشیدہ ہتھیار" استعمال کیا جائے گا۔اس ہتھیار کے متعلق اتحادیوں کا خیال تھا کہ یہ گیسی بم کی کوئی نئی شکل ہوگی کیونکہ جرمنی نے یہ پروپگنڈا ابھی شروع کیا تھا کہ برطانیہ نے پولستان کو گیسی بم بھجوائے تھے۔مگر دوسری طرف اتحادیوں کے مفید مطلب تین باتیں ہوئیں۔ایک تو یہ کہ برطانیہ نے اعلان کیا کہ جنگ کے ابتدائی پانچ ہفتوں کے اندر ... ۱۵۸۰۰۰ برطانوی سپاہ فرانس پہنچ گئی جس کے ساتھ ۲۵۰۰۰ مشینیں تھیں۔

(بقیہ مضمون صفحۂ ۱۱۱ پر ملاحظہ ہو)

# بزم طیلسانین

## اطلاعات متعلق انجمن طیلسانین عثمانیہ

**انجمن اور اس کی ملحقہ جماعتوں کے سالانہ انتخابات**

اواخر آبان ۱۳۴۸ ف میں سال آیندہ کے لیے انجمن اور اس کی ملحقہ جماعتوں کے سالانہ انتخابات عمل میں آئے ہیں۔ سال حال انجمن کے انتخابات میں بخلاف سال ہائے گزشتہ بہت سرگرمی کا اظہار ہوا۔ (۷۲۶) اصحاب نے رائے دہی میں حصہ لیا۔ نتیجہ کے طور پر حسب ذیل اصحاب کا انتخاب عمل میں آیا:-

۱۔ مولوی عبدالمجید صاحب صدیقی ام اے۔ ال ال بی ........... صدر
۲۔ مولوی عبدالرؤف صاحب بی۔ اے۔ ال ال بی وکیل ہائیکورٹ ...... نائب صدر
۳۔ مولوی محمد غوث صاحب ام اے۔ ال ال بی ............ معتمد
۴۔ مولوی بدرالدین خاں صاحب شکیبؔ بی اے ال ال بی وکیل ہائیکورٹ۔ نائب معتمد
۵۔ مولوی محمد علی صاحب بی ایس سی۔ ام اے ............ خازن
۶۔ مولوی کلیم الدین صاحب انصاری بی۔ اے ال ال بی وکیل ہائیکورٹ ...... رکن کابینہ
۷۔ مولوی سید محمد اکبر صاحب وفاقانی بی۔ اے۔ ال ال بی وکیل ہائیکورٹ ... ؍؍ ؍؍
۸۔ مولوی محمد فاروق صاحب بی اے۔ یچ۔ سی۔ یس ............ ؍؍ ؍؍
۹۔ مولوی سید محمد صاحب ام اے ............ ؍؍ ؍؍
۱۰۔ نواب میر احمد علی خاں صاحب ام اے۔ ال ال بی رکن مجلس بلدیہ ...... ؍؍ ؍؍

۱۱۔ نواب میر اکبر علی خاں صاحب بیرسٹر ایٹ لا رکن مجلس بلدیہ ....... رکن کابینہ

۱۲۔ مولوی محمد یامین صاحب زبیری بی اے۔ ال ال بی وکیل ہائیکورٹ ... ״ ״

کابینہ انجمن نے بموجب ف ۱۵ ضمن ج دستور انجمن مجلہ طیلسانیین کی مجلس ادارت کی نمایندگی کی غرض سے رائے مہندر راج صاحب سکسینہ ام یس سی کو رکن کابینہ منتخب کیا۔

عثمانیہ بلدی جماعت | سال حال بلا اختلاف جو انتخاب عمل میں آیا وہ حسب ذیل ہے:۔

۱۔ سیٹھ پریم جی لال جی صاحب .............. صدر

۲۔ مولوی ابو الخیر صاحب صدیقی بی یس سی ........... معتمد

۳۔ مولوی عبد السمیع احمد صاحب ............ شریک معتمد

۴۔ نواب میر اکبر علیخاں صاحب بیرسٹر ایٹ لا رکن بلدیہ ....... رکن مجلس عاملہ

۵۔ نواب میر احمد علیخاں صاحب ام اے۔ ال ال بی رکن مجلس بلدیہ ״ ״

۶۔ پنڈت حکیم نارایَن داس صاحب رکن بلدیہ ......... ״ ״

۷۔ پنڈت جے۔ پرکاش راؤ صاحب .............. ״ ״

۸۔ مولوی سید محمد علی صاحب موسوی رکن بلدیہ ........ ״ ״

۹۔ پنڈت سری دہر نایک صاحب بیرسٹر ایٹ لا رکن بلدیہ ...... ״ ״

۱۰۔ نواب خواجہ سردار اللہ خاں صاحب جاگیردار ......... ״ ״

۱۱۔ راجہ رائے گرو داس صاحب بی اے۔ ال ال بی، میر محلہ ........ ״ ״

۱۲۔ مولوی میر محمود علی خاں صاحب، میر محلہ ........... ״ ״

۱۳۔ مولوی غلام مصطفیٰ صاحب، صدر سال گذشتہ ........... ״ ״

کابینہ انجمن طیلسانیین عثمانیہ نے بموجب ف ۱۰ ضمن ب قواعد عثمانیہ بلدی جماعت، حسب ذیل اصحاب کا انتخاب مجلس عاملہ کی رکنیت پر کیا ہے:۔

۱۔ رائے مدن موہن لال صاحب بی اے۔ ال ال بی وکیل ہائیکورٹ

۲۔ صاحبزادہ میروزیر علی خاں صاحب بی اے۔ ال ال بی۔

۳۔ مولوی معین الدین صاحب ام۔ یس سی۔

۴۔ ملک شبیر حسین صاحب بی اے۔

۵۔ جی۔ یچ ہٹ صاحب بی اے۔

معاشی کمیٹی | معاشی کمیٹی کے سالانہ انتخابات بھی بلا مقابلہ عمل میں آئے۔ نتیجہ حسب ذیل ہے:۔

۱۔ مولوی محمد فاروق صاحب بی اے۔ یچ سی یس . . . . . . . . . صدر

۲۔ مولوی شرف الدین صاحب بی اے . . . . . . . . . . . . . . معتمد

۳۔ مولوی خواجہ حمید احمد صاحب بی اے . . . . . . . . . . . . . نائب معتمد

۴۔ مولوی مشتاق احمد خاں صاحب ام اے (کنٹب) رجنل کمرشل منیجر ریلوے رکن مجلس عاملہ

۵۔ ال، ان گپتا صاحب، یچ سی یس . . . . . . . . . . . . " "

۶۔ سیٹھ پریم جی لال جی صاحب . . . . . . . . . . . . " "

۷۔ مولوی محمد علی صاحب ام اے۔ بی یس سی . . . . . . . . . " "

کابینۂ انجمن نے بموجب ف ۶ ضمن الف قواعد معاشی کمیٹی مجلس عاملہ کی رکنیت پر اصحاب ذیل کا انتخاب کیا ہے:۔

۱۔ نواب میر اکبر علی خاں صاحب بیرسٹر ایٹ لا۔

۲۔ پنڈت شنکر جی صاحب بی۔ اے۔ ال ال بی۔

۳۔ مولوی کلیم الدین صاحب انصاری بی اے۔ ال ال بی وکیل ہائیکورٹ۔

۴۔ مولوی ناصر علی صاحب ام اے۔

جماعت اتحاد و ترقی | جماعت اتحاد و ترقی کے سالانہ انتخاب میں بھی کوئی مقابلہ نہیں ہوا۔ بالاتفاق حسب ذیل انتخابات عمل میں آئے۔

۱۔ نواب میر اکبر علیخاں صاحب بیرسٹر ایٹ لا . . . . . . . . . صدر

۲۔ رائے ست گرو پرشاد صاحب وکیل ہائیکورٹ ........ نائب صدر

۳۔ مولوی میرزا احمد علی صاحب کامل بی اے۔ ال۔ ال بی وکیل ہائیکورٹ .... معتمد

۴۔ حکیم نارائن داس صاحب ویدیا ن وید ............ شریک معتمد

۵۔ سیٹھ پریم جی لال جی صاحب ............ خازن

۶۔ مسٹر ڈونشاہ ڈی اٹالیہ ............ رکن مجلس عاملہ

۷۔ مولوی سید محمد علی صاحب موسوی ............ " "

۸۔ مولوی محمد صدیق صاحب ............ " "

۹۔ مولوی میر حسن الدین صاحب بی۔ اے۔ ال۔ ال بی وکیل ہائیکورٹ .... " "

۱۰۔ ڈاکٹر لطیف سعید صاحب ............ " "

۱۱۔ نواب میر احمد علیخاں صاحب ام اے۔ ال۔ ال بی ............ " "

۱۲۔ مولوی عبداللہ پاشاہ صاحب بی اے۔ ال۔ ال بی وکیل ہائیکورٹ ... " "

۱۳۔ نواب خواجہ سردار اللہ خاں صاحب ............ " "

کابینۂ انجمن نے بموجب فقرہ ا ضمن ب قواعد جماعت، مجلس عاملہ جماعت کی رکنیت پر حسب ذیل اصحاب کا انتخاب کیا ہے:۔

۱۔ مولوی غلام محمد خاں صاحب رم۔ اے۔

۲۔ بی۔ ان چوبے صاحب بی اے۔ ال ال بی وکیل ہائیکورٹ۔

۳۔ مولوی محمد داؤد حسین صاحب بی اے۔ ال۔ ال بی وکیل ہائیکورٹ۔

۴۔ مولوی محمد علی خاں صاحب بی اے۔

**کتب خانۂ انجمن** سررشتۂ معلومات عامہ سے سرکاری مطبوعات اور سررشتۂ تالیف و ترجمہ جامعہ عثمانیہ سے اس کے مطبوعات برابر وصول ہو رہی ہیں۔ نیز مجلس طیلسانیین میں تنقید و تبصرہ کی غرض سے کئی گراں قدر کتابیں مسلسل وصول ہو رہی ہیں۔ نیز تبادلہ میں حیدرآباد و بیرون حیدرآباد کے

کئی رسائل آ رہے ہیں۔ آیندہ کے لئے یہ انتظام کیا گیا ہے کہ کتب خانہ میں جو اضافہ ہو اس کی تفصیل مجلۂ طیلسانیین کے ہر نئے شمارہ میں درج کی جائے۔

**کواپریٹو انشورنس سوسائٹی کی ایجنسی** انجمن کو اس سوسائٹی کی جو ایجنسی حاصل ہے اس کی کمیشن میں ۱۳۴۸ف کی بابت ۲۴۶ روپے ۱۱ آنے ۱۱ پائی وصول ہوں گے، ضرورت ہے کہ جو ارکان انجمن اس سوسائٹی میں بیمہ کرائیں وہ انجمن کا توسط اختیار فرمائیں کہ اس سلسلہ میں خود انجمن کو مالی فایدہ حاصل ہو جاتا ہے۔

**ارکان انجمن** ۱۳۴۸ف میں (۲۰۲) نئے ارکان نے انجمن میں شرکت کی، فی الوقت انجمن کے ارکان کی جملہ تعداد (۳۴۷) ہے، ۱۳۴۷ف کے اختتام پر ارکان انجمن کی تعداد (۱۸۵) تھی۔

**آمد و خرچ** ۱۳۴۸ف میں انجمن میں جو آمدنی ہوئی اور جو خرچ عاید ہوا اس کے اعداد ذیل میں درج کئے جاتے ہیں۔ مکمل گوشوارہ بعد تنقیح حسابات شایع کیا جائے گا۔

| آمدنی | روپیے | | |
|---|---|---|---|
| | | ۴۔ صادر | ۴۰ روپیے ۸ / ۲ / |
| ۱۔ چندہ ارکان ...... | ۸۰۶ ″ | ۵۔ ٹکٹ ٹپہ | ۸۳ روپیے ۹ / ۱۰ / |
| ۲۔ کانفرنس طیلسانیین ... | ۱۸ ″ | ۶۔ کانفرنس طیلسانیین ۱۳۴۸ف | ۱۷۶ ″ ۹ / ۸ / |
| ۳۔ رکنیت دوامی ... | ۵۰ ″ | ۷۔ فرنیچر | ۲۷ ″ ۱ / ۶ / |
| ۴۔ عطیہ ...... | ۱۲۹ ″ | ۸۔ متفرق | ۴۹ ″ ۱۵ / ۱۰ / |
| ۵۔ مجلۂ طیلسانیین ... | ۶۷۲ روپیے ۴ / ۱ / | ۹۔ طباعت | ۳۰ ″ ۱ / ۴ / |
| **خرچ** | روپیے | ۱۰۔ جلد سازی | ۱۴ ″ |
| ۱۔ تنخواہ ملازمین | ۳۰۷ ″ ۲ / ۴ / | ۱۱۔ درستی سیکل | ۸ ″ ۸ / |
| ۲۔ عثمانیہ بلدی جماعت | — | ۱۲۔ ٹائپ رائیٹر | ۴ ″ ۲ / |
| ۳۔ معاشی کمیٹی | — | ۱۳۔ مجلۂ طیلسانیین | ۳۱۹ ″ ۱۳ / |

ختم سال پر ۱۲۸ روپیہ ۶ آنے ۴ پائی [illegible] سلک تھی۔

تحریکات از سرکار

۱۔ کابینۂ انجمن کی جانب سے سرکار میں یہ تحریک کی گئی تھی کہ سررشتۂ عدالت میں منصفی سے قطع نظر باقی ماتحت جایدادوں کو منصفی کی سررشتہ داریوں تک ال۔ ال بی کامیاب اصحاب کے لئے محفوظ کردیا جائے۔

اس سلسلہ میں جناب میر مجلس صاحب عدالت العالیہ سے کابینہ کے ایک وفد نے بھی ملاقات کی تھی۔

اب حسب الحکم اجلاس انتظامی، مجلس عالیہ عدالت سے یہ جواب ملا کہ :۔

"سررشتہ عدالت کے جو قواعد ہیں اور فی الوقت جو مستحقین موجود ہیں ان کے حقوق کا لحاظ کرکے اگر بی اے۔ ال۔ ال بی کامیاب شدہ اشخاص کا تقرر کیا جاسکتا ہے تو اس پر بلحاظ ان کی قابلیت کے لحاظ کیا جاسکتا ہے بشرطیکہ ایسے اشخاص سررشتہ داری کے کام سے واقف ہوں اور مستحق بھی ہوں۔"

۲۔ کانفرنس طیلسانیین عثمانیہ ۱۳۴۸ف میں کتب خانۂ آصفیہ کی اصلاح تنظیم تفصیلی فہرست، مخطوطات کی ترتیب، اوقات کی وسعت اور تعطیلات کم کرنے کے متعلق ایک تحریک منظور ہوئی تھی۔ اس سلسلہ میں معتمدی عدالت سے اطلاع ملی ہے کہ کتب خانہ کے اوقات میں تبدیلی کرکے ناظرین کے لئے خاص سہولت فراہم کردی گئی ہے۔ باقی امور کے متعلق توجہ دہانی کا سلسلہ جاری ہے۔

۳۔ کانفرنس طیلسانیین عثمانیہ ۱۳۴۸ف میں اس امر پر سرکار کو توجہ دلائی گئی تھی کہ انٹرمیڈیٹ کے بعد قانون کی تعلیم کا تین سالہ نصاب قرار دے کر دو سال نظری تعلیم کے لئے اور ایک سال عملی تعلیم کے لئے مقرر کیا جائے اور نیز لا کلاس کو بند کردیا جائے۔

مجلس شعبۂ قانون نے کانفرنس کی تحریک کے بموجب نصاب مرتب کرکے مجلس رفقاء جامعہ عثمانیہ میں تحرکنسل کی تھی، معتمدی عدالت سے اب یہ اطلاع ملی ہے کہ :۔

"مجلس رفقاء نے اپنے اجلاس منعقدہ ۲۵ امرداد ۱۳۴۸ف میں بہ غلبہ آرا

یہ تصفیہ فرمایا ہے کہ بی اے کی کامیابی کے بعد قانون میں داخلہ ہو"۔

۴۔ کابینہ انجمن نے توجہ دلائی تھی کہ ال ال بی کے امتحان میں اول آنے والے طالب علم کے لئے منصفی کی ایک خدمت محفوظ رکھی جائے۔ اس سلسلہ میں مراسلت ہونے پر اب جو جواب مجلس عالیہ عدالت سے وصول ہوا ہے یہ ہے :۔

"تحریک زیر بحث قواعد تقرر عہدہ داران عدالتی کے خلاف ہے۔ تقررات صرف ان قواعد کے تحت بعد امتحان مقابلہ ہو سکتے ہیں۔ ایسی جایداد کسی اول آنے والے علمی امتحان کے کامیاب شدہ شخص کے لئے مخصوص نہیں کی جا سکتی ہے"۔

۵۔ کانفرنس طیلسانیین عثمانیہ ۱۳۴۸ف میں یہ تحریک منظور ہوئی تھی کہ کتب خانہ آصفیہ میں تلنگی، مرہٹی اور کنڑی کتب واخبارات کا انتظام کیا جائے۔ معتمدی عدالت سے اطلاع ملی ہے کہ کتب خانہ آصفیہ میں تلنگی، مرہٹی اور کنڑی کتابوں کی خریداری کا انتظام کر دیا گیا ہے۔

۶۔ کانفرنس طیلسانیین عثمانیہ ۱۳۴۶ف میں سرکار عالی کو اس امر پر توجہ دلائی گئی تھی کہ بمبئی کے ڈرائنگ کے امتحانات مسدود کر کے خود سررشتہ تعلیمات امتحانات لیا کرے۔ اب آخری اطلاع کمشنر صاحب امتحانات نے یہ دی ہے کہ :۔

"امتحانات ڈرائنگ کا نصاب مرتب ہو چکا ہے اس کی منظوری محکمہ سرکار سے حاصل کر کے اس کو رائج کیا جائے گا"۔

۷۔ کانفرنس طیلسانیین عثمانیہ ۱۳۴۸ف میں یہ تحریک منظور ہوئی تھی کہ ممالک محروسہ سرکار عالی میں اعلیٰ جامعاتی تعلیم کی دوعملی دور کر دی جائے۔ اس کے متعلق سررشتہ تعلیمات نے مطلع کیا ہے کہ :۔

"میکنزی اسکیم میں جامعۂ مدراس کے تعلق کو ختم کر دیا گیا تھا لیکن حسب فرمان خسروی اس تعلق کو باقی رکھا گیا ہے لہذا اس بارے میں دفتر ہذا سے کوئی کارروائی نہیں ہو سکتی"۔

۸۔ کابینہ نے سررشتہ تعلیمات کو متوجہ کیا تھا کہ ایسے مد ...... میں جہاں شعبہ دینیات کی

جماعتیں قایم نہیں ہیں وہاں ایسا انتظام عمل میں لایا جائے کہ اس سلسلہ نصاب کے خواہش مند طلبا کو سہولت حاصل ہو۔ سررشتۂ تعلیمات نے مطلع کیا ہے کہ جن مدارس میں طلبہ اس تعلیم کے خواہاں ہوتے ہیں وہاں اس کا انتظام کردیا جاتا ہے۔

۹۔ ۱۳۴۶ف کی کانفرنس طیلسانیین میں سررشتۂ تعلیمات سے یہ استدعا کی گئی تھی کہ تاریخ دکن، جغرافیہ دکن اور معاشیات دکن پر مستند و عام فہم کتابیں تیار کرائے اور انھیں شریک نصاب کرائے۔ سررشتۂ تعلیمات سے اب یہ اطلاع آئی ہے کہ :-

"نصاب تاریخ کی کمیٹی کی تشکیل ہوچکی ہے، ایک کتاب زیر طباعت اور ایک کتاب زیر ترتیب ہے"

۱۰۔ کانفرنس طیلسانیین ۱۳۴۷ف میں ابتدائی تعلیم کو جلد از جلد عام اور جبری کرنے اور قانون تعلیم جبری کو جلد تر نافذ کرنے کے لئے سرکار عالی کو توجہ دلائی گئی تھی۔ سررشتۂ تعلیمات نے جواب دیا ہے کہ اس کے لئے کارروائی جاری ہے۔

۱۱۔ کانفرنس طیلسانیین ۱۳۴۷ف میں انکم ٹکس کے رائج کرنے کے لئے سرکار عالی کو توجہ دلائی گئی تھی۔ سررشتۂ فینانس کی اطلاع سے واضح ہے کہ اس سلسلہ میں کارروائی جاری ہے۔

۱۲۔ کانفرنس طیلسانیین عثمانیہ ۱۳۴۷ف میں تحریک منظور کی گئی تھی کہ حیدرآباد سول سروس کے امتحان مقابلہ میں انڈین سول سروس کے اصول پر مضامین اختیاری کا طریقہ رائج ہونا مناسب ہے۔ معتمد صاحب حیدرآباد سول سروس بورڈ نے مطلع کیا ہے کہ :-

"امتحان مضامین سول سروس کے مضامین پر نظر ثانی کا مسئلہ سرکار عالی کے زیر غور ہے۔ انجمن طیلسانیین عثمانیہ کی تحریک کا داخلہ دفتر ہذا میں رکھ لیا گیا ہے اور مناسب وقت پر اس پر ضروری لحاظ کیا جائے گا"

۱۳۔ کانفرنس طیلسانیین عثمانیہ ۱۳۴۷ف میں تحریک منظور ہوئی تھی کہ لڑکیوں کے لئے مزید مدارس کا قیام ضروری ہے۔ سررشتۂ تعـ[illegible] دیا ہے کہ جیسے جیسے گنجایش برآمد ہو رہی ہے

مدارس وسطانیہ نسواں قایم ہو رہے ہیں ۔

۱۴۔ کابینہ انجمن نے یہ تحریک کی تھی کہ من جانب جامعۂ عثمانیہ ال ال بی کلاس میں کافی وظائف کے رعایتی فیس کا انتظام عمل میں لایا جائے ۔ اس کے متعلق جواب ملا کہ ال ال بی ابتدائی کے سالانہ نتیجہ کی بنا پر ال ال بی آخری کی جماعت کے طلبہ کے لئے ایک تیس روپیے ماہانہ اور دو پچیس روپیے ماہانہ کے انعامی وظیفے منظور ہوئے ہیں ۔

مکرر اس امر پر ارباب جامعہ کو توجہ دلائی گئی ہے کہ معافی فیس اور رعایتی وظائف سے بھی ال ال بی کے طلبہ کو محروم نہ رکھنا چاہیئے ۔

۱۵۔ کانفرنس طیلسانین عثمانیہ نے اپنے گذشتہ اجلاسوں میں یہ طے کیا تھا کہ دفاتر سرکاری میں انگریزی کے دخل کو کم کیا جائے ۔ خدمات پر ماموری میں طلبائے جامعۂ عثمانیہ کو ترجیح دی جائے اور ۵۵ سالہ عمر کے بعد توسیع مزید کا سلسلہ بند کر دیا جائے ۔ ان تینوں تحریکوں کو اکثر دفاتر سرکاری میں توجہ کے لئے بھیجا گیا ہے اور آیندہ بھی اس کا سلسلہ جاری رہے گا ۔ اس سلسلہ میں ناظم صاحب تعمیرات عامہ سمت میدک نے مطلع کیا ہے کہ ان امور کا ان کی سمت میں کافی لحاظ کیا جا رہا ہے ۔ مولوی سید ذوالفقار علی صاحب حقانی پرنسپل گلبرگہ انٹرمیڈیٹ کالج نے لکھا ہے کہ :۔

”آپ اصحاب کی جدوجہد بلاشبہہ قابل تحسین ہے ۔ مجھے آپ کی مرسلہ تحریکات سے دلی اتفاق ہے اور میں آپ کو اطمینان دلاتا ہوں کہ سوائے ناگزیر سرکاری مجبوریوں کے میں ان پر عمل پیرا ہوں اور آیندہ بھی رہوں گا اور آپ کے توجہ دلانے سے اور بھی زیادہ دلچسپی لوں گا ۔“

ناظم صاحب بلدیہ نواب مہدی نواز جنگ بہادر نے لکھا ہے کہ :۔

”انگریزی کے دخل کو کم کرنے کے لئے نگہداشت کی جا رہی ہے بلکہ انگریزی مراسلوں کے آنے پر بھی ان پر اردو ہی میں کارروائی ہوتی ہے ۔ مورنوں کے عام طور پر اردو محکمہ ہذا میں رائج ہے ۔“

اب اس کی بھی نگرانی کی جاتی ہے۔"

علاوہ اس کے ۵۵ سالہ عمر کے بعد توسیع مزید نہ دینے کے متعلق بھی ناظم صاحب بلدیہ نے اپنے اتفاق کا اظہار کیا ہے۔

ناظم صاحب ٹپہ مولوی محمد احمد صاحب نے لکھا ہے کہ :-

"ان امور کی پابندی پہلے ہی سے ہو رہی ہے اور ان امور کا خاص طور پر خیال رکھا جاتا ہے۔"

اول تعلقدار صاحب بیڑ (مولوی سید ابو الحسن صاحب رضوی) اور اول تعلقدار صاحب باغات مولوی مرزا محمد بیگ صاحب نے بھی ہمدردانہ جواب دیا ہے۔

۱۶۔ ۱۳۴۷ف کی کانفرنس طیلسانین عثمانیہ میں یہ تحریک منظوری ہوئی تھی کہ شہر حیدرآباد کے نشہیری اپیل کا ٹھیکہ ایک خاص کمپنی کو دے رکھنا نامناسب ہے۔ معلوم ہوا ہے کہ بلدیہ کی جانب سے اب یہ ٹھیکہ ختم کر دیا گیا ہے۔

۱۷۔ کابینۂ انجمن نے مجلس عالیہ عدالت کو اس امر پر متوجہ کیا تھا کہ جونیر وکلاء کی بہتر تربیت کی ضرورت ہے۔ جواب وصول ہوا ہے کہ یہ کارروائی زیر غور ہے۔

۱۸۔ کانفرنس طیلسانین عثمانیہ ۱۳۴۷ف میں تحریک منظور ہوئی تھی کہ جب تک ہر ضلع میں عورتوں کے لئے مدرسۂ وسطانیہ نہ قایم ہو جائے تحتانیہ کا امتحان لڑکیوں کے لئے اٹھایا نہ جائے۔ اس کے متعلق سررشتۂ تعلیمات سے جواب ملا ہے کہ تعلیم نسواں کی جانب سررشتہ خاص توجہ کر رہا ہے۔ لڑکیوں کے لئے مزید مدارس کے قیام تا حد گنجایش کوشش کی جا رہی ہے اور ان کی شرکت مدارس میں ہر قسم کی سہولتیں پیدا کی گئی ہیں۔

۱۹۔ کانفرنس طیلسانین عثمانیہ ۱۳۴۸ف میں مدارس ثانویہ کے لئے بازی گاہوں کی ضرورت کے سلسلہ میں ایک [illegible] تھی، اس کے متعلق نظامت تعلیمات سے جواب ملا ہے کہ بازی گاہوں کا

۲۰۔ کانفرنس طیلسانین عثمانیہ ۱۳۴۸ف میں یہ تحریک منظور ہوئی تھی کہ لوئر پرائمری درجوں میں لڑکیوں اور لڑکوں کی تعلیم کا مشترکہ انتظام عمل میں لایا جائے اس کے متعلق نظامت تعلیمات نے مطلع کیا ہے کہ آٹھ سال تک کی عمر کی لڑکیوں کو مدارس ذکور میں داخل کرنے کے متعلق گشتی جاری کی جا چکی ہے۔

۲۱۔ کابینۂ انجمن نے اس جانب سرکار عالی کو متوجہ کیا تھا کہ عدالتی تقررات کے سلسلہ میں سیولینس کی بجائے قانونی ڈگری یافتہ اصحاب کا ہی لحاظ فرمایا جائے اس کے متعلق مجلس عالیہ عدالت سے جواب ملا ہے کہ بپابندی قواعد تقرر طیلسانین جامعہ عثمانیہ کا لحاظ رکھا جائے۔

۲۲۔ ایک سرکاری بنک کے قیام کی نسبت کانفرنس طیلسانین عثمانیہ ۱۳۴۵ف میں ایک تحریک منظور ہوئی تھی۔ اس سلسلہ میں تا حال سلسلۂ توجہ دہانی برابر قایم ہے۔ آخری جواب سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ مسئلہ سرکار عالی کے زیر غور ہے۔

۲۳۔ ۱۳۴۸ف کی کانفرنس طیلسانین عثمانیہ میں اس امر پر توجہ دلائی گئی تھی کہ ممالک محروسہ سرکار عالی کے نظام مالگزاری میں اس طرح سے ترمیم ہونی مناسب ہے کہ حقیقی کاشت کاروں اور قابضان اراضی کی معاشی پستی دور ہو سکے۔ محکمۂ مالگزاری کی مراسلت سے واضح ہے کہ یہ مسئلہ زیر توجہ ہے۔

۲۴۔ ورنگل انٹرمیڈیٹ کالج میں اردو و فارسی کی تعلیم کے سلسلہ میں عرصہ سے کارروائی کیجا رہی ہے ۱۳۴۸ف کی کانفرنس میں بھی اس کے متعلق ایک تحریک منظور ہوئی۔ مسجل صاحب جامعہ عثمانیہ نے مطلع کیا ہے کہ انٹرمیڈیٹ کالجوں کا تعلق اب جامعہ سے نہیں رہے گا اس لئے ان کی جانب سے کوئی کارروائی نہیں کی جا سکتی۔ اب اس سلسلہ میں سررشتۂ تعلیمات کو توجہ دلائی گئی ہے۔

۲۵۔ طیلسانین عثمانیہ کی پہلی کانفرنس د ۱۳۴۳ف میں یہ تحریک منظور ہوئی تھی کہ طیلسانین عثمانیہ کو مجلس رفقائے جامعۂ عثمانیہ کے لئے کم از کم دس اراکین کے انتخاب کا حق عطا ہونا چاہیئے۔ اس سلسلہ میں برابر مراسلت جاری ہے۔ آخری جواب یہ ہے کہ جا [illegible] منشا حاصل کیا جا رہا ہے اس کے حصول کے بعد اس خصوص میں عمل ہوگا۔

۲۶ طلبائے جامعۂ عثمانیہ کے لئے من جانب سرکار ایک مجلس فراہمی روزگار کے قیام کے لئے انجمن لپنے زمانۂ قیام سے توجہ دلاتی آرہی تھی، اب ایک محکمہ تحصیل معیشت سرکار نے قایم فرمایا ہے۔

محمد غوث، معتمد انجمن

بقیہ صفحہ ۱۰۵

یہ بجائے خود اتحادیوں کی بڑی کامیابی تھی کیونکہ برطانیہ کے سواحل پر دشمن کے ہوائی حملہ کا خطرہ تھا۔ اس نوید کے علاوہ یہ بات بھی قابل لحاظ تھی کہ برطانیہ اور فرانس فوجوں کی کمان میں متحد ہیں۔ گزشتہ جنگ عظیم میں اس چیز کی کمی تھی اور اسی بنا پر اتحادیوں کو بہت نقصان اٹھانا پڑا تھا۔ برطانوی فوج جنرل گیملن پر، جو برطانیہ و فرانس دونوں کی فوجوں کے اعلیٰ کمان دار ہیں، پورا بھروسہ رکھتی ہے۔ اس کے علاوہ برطانوی فوج کے جنرل لارڈ گورٹ بھی جنرل گیملن کے بہت دوست ہیں۔ ان باتوں سے اتحادیوں کے حوصلے بڑھتے تھے۔ دوسری چیز یہ ہوئی کہ برطانیہ نے آبدوز کے خلاف جو مہم شروع کی تھی وہ بڑی حد تک کامیاب رہی۔ اور جنگی جہاز رایل اوک اور دوسرے چند جہازوں کی تباہی کے علاوہ کوئی اہم حادثہ نہیں ہوا۔ تیسری حوصلہ افزا بات یہ ہوئی کہ برطانوی جنگی جہازوں پر جرمنی کے حملے تقریباً ناکام رہے۔

لیکن جنگ کا ساتواں ہفتہ اتحادیوں اور خصوصاً انگریزوں کے لئے اپنے ساتھ ایک پیام مسرت لایا۔ اس ہفتہ میں ترکی فرانس اور برطانیہ کے مابین ایک معاہدہ طے پاگیا اور انگریزوں کی منہ مانگی مراد پوری ہوئی۔ یہ اتحادیوں کی سب سے بڑی اور شاندار کامیابی تھی۔ اس سمجھوتہ کی اہم شرطیں جنگ چھوٹ پڑنے سے پہلے ہی طے ہوچکی تھیں لیکن چونکہ اطالیہ نے جنگ سے اپنے آپ کو الگ رکھا۔ اس وجہ سے بہت سے نئے مسائل پیدا ہوگئے تھے اور اسی لئے معاہدہ طے نہ ہوسکا۔ نئے مسائل جو پیدا ہوئے تھے ان میں ترکی اور روس کے تعلقات بھی تھے۔ ترکی اور روس ہمیشہ بہت دوست رہے ہیں مگر جب روس نے پولستان پر پیش قدمی کی اور اس کے بعد اپنے ہمسایوں پر دباؤ ڈالنا شروع کیا تو نئی صورت حال کے متعلق ترکی کو بھی تشویش ہوئی چنانچہ ترکی کے وزیر خارجہ سراج اوغلو بات چیت کی غرض سے ماسکو گئے۔ کہا جاتا ہے کہ روس کی شرطیں بہت سخت تھیں۔ مگر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جرمنی کے بیچ میں پڑنے سے معاملہ طے نہ ہوسکا۔ چونکہ جرمنی روس کے اشتراک عمل سے اپنی امن کی تحریک کو آگے بڑھانا چاہتا تھا۔ اس [illegible] انے کی کوشش کی۔ یعنے کوشش یہ کی گئی کہ ترکی غیر [illegible] [illegible] ونوں مل کر

رومانیہ پر حملہ کریں تو وہ درِ دانیال کو بند کردے۔ اس تجویز سے روس کو اس لئے اتفاق تھا کہ وہ بسارابیا پر قبضہ اور بلقان میں اپنا اثر بڑھانا چاہتا تھا۔ اس سازش کا انحصار ترکی کے تصفیہ پر تھا۔ ترک پیش کردہ تجویزوں پر راضی نہیں ہوئے کیونکہ بلقان اور بحر اسود اور خصوصاً درِ دانیال ترکی کے لئے بہت اہم ہے۔ اور یہاں ترک، روس، اطالیہ یا جرمنی کسی کے اثر کو گوارا نہیں کر سکتے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ سراج اوغلو ماسکو سے واپس آگئے اور بہت جلد فرانس اور برطانیہ کے ساتھ ایک معاہدہ طے پا گیا۔ اس معاہدے کے تین بڑے اثرات مرتب ہوئے۔ ایک تو یہ کہ اب اطالیہ جرمنی کا ساتھ بالکل نہیں دے گا۔ دوسرے یہ ممکن ہے کہ روس اب جرمنی کی مدد سے ہاتھ اٹھالے۔ اور تیسرے یہ کہ اسلامی مملکتوں خصوصاً عرب مملکتوں عراق، ایران اور افغانستان سے ایک ہی آواز اٹھے گی اور بہت جلد بحر اسود سے لے کر ہندوستان کی شمال مغربی سرحد تک متحد اسلامی مملکتوں کا ایک خطہ بن جائے گا۔

اب مغربی محاذ کو دیکھا جائے تو ایک بات یہ معلوم ہوتی ہے کہ ہٹلر نے اپنے اعلان کے مطابق برطانوی اور فرانسیسی فوجوں پر اپنے شاندار حملے شروع نہیں کئے۔ اس کی وجہ شاید یہ ہو کہ بہت سے پیچیدہ اور ناگوار حالات کے علاوہ جرمنی کو خراب موسم کا بھی مقابلہ کرنا تھا۔ بہرحال اس کا بڑا فایدہ یہ ہوا کہ فرانسیسیوں کو مدافعتی تیاری کا اچھا موقعہ ہاتھ آیا لیکن نازیوں کی نقل وحرکت برابر جاری رہی چنانچہ آبدوزوں کے علاوہ طیاروں سے بھی کام لیا گیا۔ برطانیہ کے بحری مرکزوں پر حملے شروع ہوئے اور رفرتھ آف فورتھ اور اسکیپا فلو پر جرمن طیارے منڈلانے لگے۔ مگر اس سے برطانیہ کو کوئی خاص نقصان نہیں پہنچا۔ خود جرمنی کو الٹے نقصان اٹھانا پڑا کیونکہ حملہ آور طیاروں کی کم از کم ایک تہائی تعداد یا تو برطانوی توپوں کا نشانہ بنی یا پھر برطانوی طیاروں نے پیچھا کرکے ان کو گرادیا۔

---

ح۔ ص